# سرکاری خط و کتابت

(جلد پنجم)

# رسمی کیفیّات

محمد اظہار الحق

مدیر

ڈاکٹر محمد صدیق خان شبلی

مقتدرہ قومی زبان ○ اسلام آباد

# سرکاری خط و کتابت

## (جلد پنجم)

# غیر رسمی کیفیات

مؤلف
محمد اظہار الحق

مدیر
ڈاکٹر محمد صدیق خان شبلی

مقتدرہ قومی زبان ○ اسلام آباد

۱۹۹۱ء



سلسلۂ مطبوعات: ۱۷۵

| | |
|---|---|
| طبع اول | اکتوبر ۱۹۸۷ء |
| طبع دوم | نومبر ۱۹۹۱ء |
| تعداد | ایک ہزار |
| قیمت | [illegible] روپے |
| مطبع | ایس ٹی پرنٹرز گوالمنڈی، راولپنڈی |
| ناشر | ڈاکٹر جمیل جالبی (صدر نشین) مقتدرہ قومی زبان، ۱۶- ڈی (غربی) بلیو ایریا، ایف ۶/۱، اسلام آباد۔ |

# ایک ضروری وضاحت

اس کتاب میں پیش کی گئی غیر رسمی کیفیتیں محض نمونے کے طور پر وضع کی گئی ہیں۔ اُن میں سے کسی بھی کیفیت یا کسی کیفیت کے اقتباس کو قاعدے یا ضابطے (Rule/Regulation) کے طور پر کہیں بھی پیش نہیں کیا جا سکتا۔

# فہرست

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

# پیش لفظ

مقتدرہ قومی زبان کے قیام کا ایک اہم مقصد زندگی کے ہر شعبے میں قومی زبان کے مؤثر نفاذ کو یقینی بنانا ہے۔ اس سلسلے میں مقتدرہ نے جو ترجیحات متعین کی ہیں ان میں دفاتر میں اردو کے نفاذ کو سرِفہرست رکھا گیا ہے۔ اس ترجیح کو بجا طور پر صحیح سمت میں ایک دانش مندانہ قدم قرار دیا جاسکتا ہے کیونکہ اس شعبے میں اردو رواج پاجائے تو نفاذِ اردو کے باقی سب مرحلے آسان ہوجائیں گے۔ قومی زبان کو پوری طرح سرکاری زبان کا درجہ مل جائے تو اس کے وقار و اعتبار میں اتنا اضافہ ہوگا کہ زندگی کے کسی شعبے میں بھی اس کا راستہ روکنا ممکن نہیں رہے گا۔

مقتدرہ قومی زبان میں دفتروں میں نفاذِ اردو کے مسئلے کے تمام پہلوؤں پر اچھی طرح غور و خوض کیا گیا اس میدان میں اب تک جو کام ہوچکا ہے اس کا جائزہ لیا گیا اور جو کام ہونا ابھی باقی ہے اس کی نشاندہی کی گئی۔ بہت سوچ سمجھ کر ایک جامع منصوبہ ترتیب دیا گیا۔ اس منصوبے کو کئی ذیلی حصوں میں تقسیم کیا گیا اور ان سب حصوں پر کام کا آغاز بھی کردیا گیا۔ اس منصوبے کا ایک اہم حصہ اردو میں دفتری مواد کی فراہمی تھا۔ مقتدرہ نے اس مقصد کے لیے دفتری اصطلاحات کے ترجمے اور معیار بندی کا کام شروع کرایا اور اس کی اشاعت کا اہتمام کیا۔ قواعد و قوانین کے ایک بہت بڑے ذخیرے کا ترجمہ کرایا جس کی تعداد ہزاروں صفحات تک پہنچتی ہے۔ ترجمے کا یہ کام بڑے زور شور سے اب بھی جاری ہے۔ افسروں اور اہل کاروں کو اردو میں کام کرنے کے قابل بنانے کے لیے تربیتی مواد بھی تیار کروایا گیا اور اب اردو میں

سرکاری مراسلت کے نمونے مرتب کروا کے اس جامع منصوبے کی تکمیل کی جا رہی ہے۔

موجودہ دفتری نظام ہمیں انگریزوں سے ورثے میں ملا ہے اور دفتروں میں مراسلت کے جو نمونے انگریزی دور میں رائج تھے وہ کم و بیش آج بھی استعمال ہو رہے ہیں۔ ملک کے جن دفاتر میں اردو میں کام ہو رہا ہے وہاں بھی انہی کی پیروی کی جا رہی ہے۔ لیکن ان کا اسلوب معیاری ہے نہ زبان۔ دُنیا کے بہت سے ملکوں میں دفتری زبانوں کو جدید تقاضوں سے ہم آہنگ کرنے پر بہت توجہ دی گئی ہے لیکن بد قسمتی سے اردو اس توجہ سے محروم رہی ہے۔ اس لیے اردو کے اس موجودہ سرمایے سے زیادہ استفادہ ممکن نہیں۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ معیاری اسلوب میں مراسلت کے زیادہ سے زیادہ نمونے انگریزی سے اُردو میں منتقل کیے جائیں۔ علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی، مجلس زبان دفتری پنجاب اور مقتدرہ قومی زبان نے اس شعبے میں کچھ کام کیا بھی ہے لیکن بہت کچھ کرنا ابھی باقی ہے۔ اس کام کی اہمیت و افادیت کے پیش نظر مقتدرہ نے آٹھ جلدوں میں سرکاری خط و کتابت کی اشاعت کو اپنے منصوبوں میں شامل کیا ہے۔ پہلے مرحلے میں اس سلسلے کی مندرجہ ذیل جلدیں شائع کی جا چکی ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جلد اوّل | سرکاری مراسلات | مؤلف | ڈاکٹر محمد صدیق خان شبلی |
| جلد دوم | نیم سرکاری مراسلات | مؤلفین | محمد اظہار الحق۔ ربیعہ فخری |
| جلد سوم | دفتری حکم نامے | مؤلف | مسعود احمد چیمہ |
| جلد چہارم | یادداشتیں | مؤلف | نیاز عرفان |

دوسرے مرحلے میں درج ذیل چار جلدیں شائع کی جا رہی ہیں:

| | |
|---|---|
| جلد پنجم | غیر رسمی کیفیتیں |
| جلد ششم | اعلانات۔ قراردادیں۔ اعلامیے |
| جلد ہفتم | تشہیریں۔ گشتی مراسلے |
| جلد ہشتم | ٹیلی گرام (تار) ٹیلی پرنٹر۔ ٹیلکس۔ ایکسپریس لیٹر (فوری خطوط) |

ان جلدوں کی اشاعت سے اہل کاروں اور افسروں کے لیے اردو میں دفتری کام کرنا بہت آسان ہو جائے گا اور دفتری مراسلت کے یہ نمونے ان کے لیے مفید ثابت



ہوں گے۔ اس طرح اردو میں دفتری تحریروں کا ایک وقیع سرمایہ فراہم ہو جائے گا۔ اس سے اردو کی کم مائیگی اور بے صلاحیتی کے موہوم خدشات دُور کرنے میں بھی مدد ملے گی۔

مدیر

# دیباچہ

غیر رسمی کیفیت (Un-official Note) دفتری خط و کتابت کی ایک اہم صنف ہے۔ اگرچہ اس کا استعمال اس کثرت اور تواتر سے نہیں کیا جاتا جس طرح دفتری یادداشت (Office Memorandum) دفتری حکم نامہ (Office Order) یا نیم سرکاری مراسلے (D. O. Letter) کا استعمال کیا جاتا ہے لیکن اس کے باوجود اس کی اہمیت بہت زیادہ ہے۔ بالعموم ایک محکمے کے اندر مختلف شعبوں کے درمیان رابطہ اسی صنفِ مراسلت کے ذریعے ہوتا ہے۔ ذیلی دفاتر اور صدر دفتر کے درمیان بھی اس کا استعمال ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ مختلف ڈویژن بھی باہمی مشورے کے لیے اسے بروئے کار لاتے ہیں مثلاً وزارتِ خارجہ، وزارتِ مالیات یا امورِ عملہ ڈویژن اس کے ذریعے دوسرے ڈویژنوں سے اکثر رابطہ قائم کرتے ہیں۔

زیرِ نظر جلد میں کوشش کی گئی ہے کہ غیر رسمی کیفیت کے تمام یا اکثر استعمال یکجا کر دیے جائیں تاکہ اردو میں دفتری کام کرنے والوں کے لیے یہ ایک جامع نمونہ بن سکے۔ پہلی بیس کیفیتوں کے انگریزی نمونے بھی ساتھ درج کیے گئے ہیں۔ شروع میں غیر سرکاری کیفیت کے مختلف حصوں کی تشریح بھی کی گئی ہے۔

# غیر رسمی کیفیت

## غیر رسمی کیفیت

غیر رسمی کیفیت ایک ڈویژن / محکمے کے مختلف شعبوں کے درمیان رابطے کی اہم صورت ہے مختلف ڈویژن بھی مشورے کے لیے اسے استعمال کرتے ہیں۔

## غیر رسمی کیفیت کے حصے

### ۱۔ کیفیت ۔ بھیجنے والے محکمے کا نام

سب سے اوپر وسط میں، کیفیت بھیجنے والے محکمے کا نام درج کیا جاتا ہے۔ یہاں اس شہر کا نام بھی لکھا جا سکتا ہے جس میں کیفیت بھیجنے والا دفتر واقع ہو۔ اگر کیفیت محکمے ہی کے کسی شعبے کو بھیجی جا رہی ہو تب بھی محکمے کا نام اوپر ہی درج ہو گا۔ مثلاً

نمونہ نمبر ۱

حکومت پاکستان
دفتر محاسبِ اعلیٰ پاکستان
اسلام آباد

---



www.iqbalkalmati.blogspot.com

## ۲۔ موضوع

غیر رسمی کیفیت کا دوسرا اہم حصہ موضوع ہے۔ محکمے کے نام کے نیچے موضوع لکھا جاتا ہے۔ مثلاً۔

نمونہ نمبر ۲

موضوع : شمالی علاقہ جات میں سیاحوں کے لیے سہولیات

## ۳۔ نفسِ مضمون

موضوع کے بعد نفسِ مضمون ممکنہ اختصار کے ساتھ بیان کیا جاتا ہے۔ لیکن ، ابلاغ کو ہر حال میں مقدم رکھا جاتا ہے تاکہ مخاطب محکمہ / دفتر کو صورت حال کا مکمل علم ہو جائے۔ اس کا مخاطب بالعموم دفتر یا محکمہ ہوتا ہے۔ لیکن خصوصی حالات میں فردِ واحد بھی مخاطب ہو سکتا ہے۔

## ۴۔ اختتامیہ

اختتامیہ میں صرف نام ( مع دستخط ) اور عہدہ لکھا جاتا ہے۔ مثلاً



نمونہ نمبر ۳

( دستخط و نام )
معاون نگران کار
ٹیلی فون ۔۔۔۔

## ۵۔ مکتوب الیہ

اختتامیہ کے بعد غیر رسمی کیفیت کا بہت ہی لازمی جزو ہے۔ ایک افقی لکیر ہوتی ہے۔ لکیر کے اوپر مکتوب الیہ کا نام اور مختصر پتہ لکھا جاتا ہے۔ اگر مخاطب کوئی فردِ واحد نہ ہو تو صرف محکمے یا شعبے کا نام ہی درج کیا جاتا ہے۔ مثلاً

نمونہ نمبر ۴

جناب ..... نائب معتمد مالیات ڈویژن اسلام آباد

## ۶۔ حوالہ نمبر، تاریخ وغیرہ

جس لکیر کے اوپر مکتوب الیہ کا نام اور پتہ وغیرہ درج کیا جاتا ہے اُسی لکیر کے نیچے ارسال کرنے والے دفتر کی مسل کا حوالہ نمبر اور تاریخ لکھی جاتی ہے۔ نمبر سے پہلے غیر رسمی کیفیت لکھا جاتا ہے اور اُس سے پہلے محکمے کا نام بھی درج کر دیا جاتا ہے۔ مثلاً

نمونہ نمبر ۵

— — — — —
— — — — —
— — — — —

— — — — — — —     — — —

— — — — — —
— — — — —

— — — — — — — — — — —

دفتر حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان اسلام آباد۔ غیر رسمی...
کیفیت نمبر........ مورخہ ........

غیر رسمی کیفیت کا مکمل نمونہ یہ ہو گا



نمونہ نمبر ۶

دفتر حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان
اسلام آباد

موضوع : خصوصی الاؤنس کی منظوری

— — — — — — — — — —
— — — — — — — — —
— — — — — — — —
— — — — — — — —
— — — — — — — —
— — — — — — — —

دستخط

— — — — — —
— — — — —

معاون حسابدار اعلیٰ

مالیات ڈویژن اسلام آباد

دفتر حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان اسلام آباد غیر رسمی کیفیت
نمبر ________ مورخہ ________

# غیر رسمی کیفیت کے نمونے

حکومت پاکستان

ثقافت کھیلوں اور نوجوانوں کے امور کا ڈویژن

موضوع: معاون / مختصر نویس ٹائپ کار کی تقرری

معاون کے عہدے کی دو اور مختصر نویس ٹائپ کار کے عہدے کی ایک آسامی کو پُر کیا جا رہا ہے۔ محکمانہ ترقیوں کی کمیٹی مندرجہ ذیل افراد پر مشتمل ہوگی۔

شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری) (انتظامیہ) — صدر نشین
نائب معتمد (ڈپٹی سیکرٹری) (انتظامیہ) — رکن
نائب معتمد (ڈپٹی سیکرٹری) (ثقافت I) — رکن

۲- نومبر ۱۸ (ساڑھے گیارہ بجے صبح) اور نومبر ۲۰ ...... ۱۹ء (ساڑھے گیارہ بجے صبح) کی تاریخ بالترتیب مختصر نویس اور معاونوں کے زبانی امتحان کے لیے مقرر کی گئی ہے۔

۳- ازراہ کرم محکمانہ ترقیاتی کمیٹی کے اجلاس میں مندرجہ بالا تاریخوں پر تشریف لائیں۔

افسر صیغہ

نائب معتمد (ڈپٹی سیکرٹری) (ثقافت) اسلام آباد

صیغۂ انتظامیہ - غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______





Government of Pakistan
Culture, Sports & Youth Affairs Division

Subject: Appointment of Assistant/Stenotypist

Two posts of Assistants, and one post of Stenotypist are being filled up. The D.P.C. will consist of the following:–

Joint Secretary (Admn) – Chairman
Deputy Secretary (Admn) – Member
Deputy Secretary (Cul-I) – Member

2. November 18 (11.30 A.M) and November 20, 1986 (11.30 A.M) have been fixed for the interview of Stenotypist and Assistants respectively.

3. Kindly make it convenient to attend meeting of D.P.C. on the afforementioned dates.

Sd/x x x x x x x
(Section Officer)

DS (Culture), Islamabad.
Admn. Section's u. o. No ............ dated ............

حکومتِ پاکستان

محکمۂ دستاویزات

موضوع: ادارۂ قومی دستاویزات اسلام آباد میں سرکاری مطبوعات کا تحفظ

ادارۂ قومی دستاویزات، مختلف وزارتوں/ڈویژنوں میں تحقیق و حوالہ کے لیے موجود تاریخی اور سرکاری دستاویزات کے حصول اور تحفظ کا ذمہ دار ہے۔ دستاویزاتی مواد میں اضافہ کرنے کے لیے ادارۂ قومی دستاویزات، مختلف سرکاری مطبوعات (وفاقی اور صوبائی) بھی ریکارڈ اور مطالعہ کی خاطر حاصل کرتا ہے اور محفوظ کرتا ہے۔ چنانچہ ہم نے مختلف ذرائع سے صوبائی اور وفاقی حکومتوں کی مطبوعات اچھی خاصی تعداد میں حاصل کی ہیں اور انھیں ادارۂ قومی دستاویزات میں محفوظ کر لیا ہے۔

۲۔ تاہم مختلف سرکاری ایجنسیوں کی طرف سے ادارۂ قومی دستاویزات کو مطبوعات کی ترسیل کا نظام باقاعدہ نہیں رہا جس کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ ہماری محفوظات میں خلا پایا جاتا ہے جو ہمارے ہاں آنے والے محققین کے لیے پریشانی کا باعث بنتا ہے۔

۳۔ چنانچہ گذارش ہے کہ معتمد (ثقافت و سیاحت) ازراہِ کرم مختلف وزارتوں/ڈویژنوں اور صوبائی حکومتوں کو ہدایت کر دیں کہ وہ اپنے اپنے ماتحت محکموں کو اپنی مطبوعات کا ایک ایک نسخہ ہمیں باقاعدگی سے بھیجنے کے لیے کہیں۔

مراسلے کا مسودہ برائے منظوری پیشِ خدمت ہے۔

ناظم دستاویزات

وزارتِ ثقافت و سیاحت

محکمۂ دستاویزات - غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



Government of Pakistan
Department of Archives

Subject: Preservation of Government Publications in the National Archives of Pakistan, Islamabad.

The National Archives of Pakistan is responsible for acquisition and preservation of historical documents and Government archives available in various Ministries/Divisions for research and reference. To supplement the archival materials, the National Archives also procure and preserve various Government publications (Federal and Provincial) for record and consultation. As such, we have acquired a good number of Provincial and Federal Government publications from different sources and preserved them in the National Archives.

2. However, supply of copies of various publications to the National Archives from various Government agencies has not been very regular resulting in a lot of missing gaps in our holdings which causes inconvenience to our visiting research scholars.

3. It is, therefore, requested that the Secretary (Culture and Tourism) may kindly ask various Ministries/Divisions and Provincial Governments to instruct relevant Departments under their control to regularly supply a copy each of their publications to this department. Draft letter is placed below for approval please.

Sd/x x x x x x x x x
Director of Archives

Ministry of Culture and Tourism

Department of Archives u. o. No. Dated........................

حکومت پاکستان

کابینہ سیکریٹریٹ

کابینہ ڈویژن

موضوع : ــــــ ۱۹ء اور ــــــ ۱۹ء کے شہری اعزازات حاصل کرنے والوں کی رنگین تصویریں

مذکورہ بالا موضوع پر کابینہ ڈویژن کی یہ غیر رسمی کیفیت نمبر ایضاً مورخہ ــــــ پر مبنی مراسلت کے حوالے سے ہے۔ اس سلسلے میں جناب ــــــ اضافی معتمد (ایڈیشنل سیکرٹری) اور جناب ــــــ شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری) صدارتی سیکرٹیریٹ (عوامی) کے درمیان ٹیلی فون پر ہونے والی گفتگو کا حوالہ بھی ضروری ہے۔

۲۔ گذارش ہے کہ غیر رسمی کیفیت مورخہ ــــــ کے پیرا-۲ کے مطابق ضروری کارروائی جلد از جلد مکمل فرمائیں۔

شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری)

صدارتی سیکریٹریٹ (عوامی) ایوانِ صدر، اسلام آباد

کابینہ ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ



Government of Pakistan
Cabinet Secretariat
Cabinet Division

Subject: Colour Photographs of Recipients of Civil Awards

Reference correspondence resting with Cabinet Division's u.o. note of even number dated . . . . on the above subject. In this connection telephone discussion between Mr. . . . . , Additional Secretary and Mr. . . . . . , Joint Secretary, President's Secretariat (Public) also refers.

2. It is requested that necessary action on para 2 of the u.o. note dated . . . . may please be expedited.

Sd/x x x x x x
Joint Secretary

President's Secretariat (Public),
Aiwan-e-Sadr, Islamabad.

Cab.Div.u.o. No. . . . . . . dated. . . . . . . . .

حکومتِ پاکستان

کابینہ سیکریٹریٹ

کابینہ ڈویژن

موضوع: **پاکستان کے شہری اعزازات**

وزیرِ اعظم سیکریٹریٹ کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی ایک نقل (مع منسلکات) ہمراہ ہے۔

۲۔ معاملہ انصاف ڈویژن کو بھیجا گیا تھا جنھوں نے مندرجہ ذیل ہدایت دی ہے:

"جہاں تک جناب ______ کے معاملے کا تعلق ہے انھوں نے، جیسا کہ بتایا گیا ہے، ___ ___ ___ ___ ___ ___ جیسی کتابیں تصنیف کی ہیں۔ یہ جانچنا تعلیم ڈویژن کا کام ہے کہ آیا ان کی تصانیف ڈیکوریشن ایکٹ ۱۹۷۵ء کے شق ۳ میں دی گئی دفعات کے تحت آتی ہیں یا نہیں۔"

چنانچہ وزارتِ تعلیم کی خدمت میں گذارش ہے کہ اس سے پہلے کہ وزیرِ اعظم سیکرٹریٹ کو جواب بھیجا جائے، اس سلسلے میں مناسب راہنمائی کرے۔

۳۔ کابینہ ڈویژن پہلے ہی، شہری اعزازات کی سفارشات کی کارروائی کی تکمیل کے مقررہ جدول سے پیچھے ہے اندریں حالات اس معاملے میں جلد جواب قابلِ ستائش ہوگا۔

منسلک: جیسا کہ مذکور ہے

شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری)

وزارتِ تعلیم اسلام آباد

کابینہ ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



Government of Pakistan
Cabinet Secretariat
Cabinet Division

Subject: Pakistan Civil Awards

Enclosed is a copy of the Prime Minister's Secretariat U.O. No. . . . ., dated . . . . . . . (with enclosures).

2. The case was referred to the Justice Division who have advised as under:

> "As regards the case of Mr. . . . . he is stated to have written books such as ". . . . . . . . .", ". . . . . . . . " and ". . . .". It is for the Education Division to assess whether his work is covered by the provisions contained in section 3 of the Decorations Act, 1975".

The Ministry of Education are therefore requested to advise in the case before a reply is sent to the Prime Minister's Secretariat.

3. The Cabinet Division are already behind the fixed schedule for processing of recommendations of Civil Awards therefore an early reply in the matter will be appreciated.

Enclosed: as above.

Sd/x x x x x x
Joint Secretary

Ministry of Education, Islamabad.

Cab. Div. u.o. No. . . . . . . dated . . . . . . . . . .

کابینہ سیکریٹریٹ

کابینہ ڈویژن

موضوع : دستاویزات اور عوامی ریکارڈ کے تحفظ اور استعمال کے بارے میں فیصلوں کا نفاذ

ذکرہ بالا موضوع پر ناظم (دستاویزات) کو ارسال کردہ، ثقافت کھیلوں اور نوجوانوں کے امور کے ڈویژن کے مراسلہ نمبر ——— مورخہ ——— پر مبنی مراسلت کے حوالے سے جس کی ایک نقل ہمیں بھی بھیجی گئی تھی عرض ہے۔

۲۔ کہ اس سلسلے میں تازہ ترین صورتِ حال اس ڈویژن کو بھیجی جائے تاکہ معتمد (سیکرٹری) کابینہ کی خدمت میں پیش کی جا سکے۔

افسر صیغہ

ثقافت کھیل اور نوجوانوں کے امور کی ڈویژن۔ حکومت پاکستان اسلام آباد

کابینہ ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



Cabinet Secretariat
Cabinet Division

Subject: Implementation of decisions on preservation and utilization of Archives and Public Records.

Reference correspondence resting with Culture, Sports and Youth Affairs Division's letter No. . . . . , dated . . . . . addressed to Director (Archives) with a copy to us, on the above subject.

2. It is requested that the latest position in this regard may please be communicated to this Division for submission to the Cabinet Secretary.

Sd/x x x x x x
Section Officer

Culture, Sports and Youth Affairs Division,
Government of Pakistan, Islamabad.

Cab. Div. u.o. No. . . . . . dated . . . . . . . . . . .

حکومت پاکستان

کابینہ سیکریٹریٹ

کابینہ ڈویژن

موضوع : یوم آزادی کی تقریبات کا پروگرام ........ ۱۹ء

: مطبوعات

۱۴ اگست ـــــــ ۱۹ء کو یوم آزادی کی تقریبات کے موقع پر پیش کردہ مطبوعات کا ایک سیٹ ، منسلکہ کے مطابق ، اطلاع اور ریکارڈ کے لیے ارسال خدمت ہے ۔

افسر صیغہ

کابینہ ڈویژن ( .... شریک معتمد (جائنٹ سیکریٹری )

کابینہ ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ



Government of Pakistan
Cabinet Secretariat
(Cabinet Division)

Subject: Programme of Independence Day Celebrations 19 —: Publications

A set of the publications, as per *annex* brought out on the occasion of the Independence Day Celebrations, 14 August 19. . . . is forwarded herewith for information and record.

Sd/x x x x x x
Section Officer

Cabinet Division, Joint Secretary,

Cab. Div. Rwp u.o. No. . . . . . . . dated. . . . . . . . .

حکومت پاکستان
نظامت فلم و مطبوعات

موضوع: ـــــ کی یوم آزادی کی تقریبات:
معتمد (سیکرٹری) کے دفتر میں منعقدہ اجلاس برائے تشہیر، منصوبہ بندی اور رابطہ کاری مورخہ ـــــ کی روداد

میں اس موقع پر آپ کی توجہ کابینہ ڈویژن کے مراسلہ نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی طرف دلانا چاہتا ہوں جو یوم آزادی کی تقریبات کی تشہیر کے بارے میں معتمد (سیکرٹری) وزارت اطلاعات و نشریات کو ارسال کیا گیا تھا اور ایک نقل ناظم اعلیٰ (فلم و مطبوعات) کو بھی بھیجی گئی تھی۔ فوری حوالہ کے لیے مذکورہ مراسلے کی ایک نقل ہمراہ ہے۔

۲۔ یہ بات آپ کے علم میں ہے کہ نظامت فلم و مطبوعات کی جانب سے کتابچہ بعنوان "تحریک پاکستان کی تاریخی ترتیب" انگریزی، اردو، عربی، پنجابی، سندھی، پشتو اور بلوچی میں اور "تاریخی دستاویز ـــــ ایک تحفہ" انگریزی میں جاری کیے گئے تھے۔ تاہم ان کتابچوں کی طباعت پر اٹھنے والا خرچ ثقافت ڈویژن کے ذمے تھا۔ طباعت پر صرف ہونے والا کاغذ ہم نے مہیا کیا تھا۔

۳۔ کابینہ ڈویژن کے فیصلے کے مطابق، ہم طابعین کی طرف سے وصول ہونے والے ۲۳ بل مع مطبوعات کے ایک ایک نسخے کے ارسال کر رہے ہیں۔ پاکستان چھاپہ خانہ کارپوریشن سے حاصل کردہ ایک پروانہ عدم اعتراض بھی منسلک ہے۔ منظور شدہ ٹینڈر کے نرخوں کے مطابق بلوں کی پڑتال اور تصحیح بھی کر دی گئی ہے۔



Government of Pakistan
Directorate of Films and Publications

Subject: Independence Day Celebrations —— Minutes of the Publicity Planning and Coordinating Meeting Held on . . . . . . in the Secretary's Office.

I take this opportunity to invite your kind attention to the Cabinet Division letter No. . . . . . dated . . . . . . addressed to Secretary, Ministry of Information and Broadcasting and copy endorsed to Director General (Films and Publications) on independence day celebrations publicity. A copy of the letter is enclosed for ready reference.

2. As your are kindly aware, the brochure titled 'Choronology of Pakistan Movement' in English, Urdu, Arabic, Punjabi, Sindhi, Pushto and Baluchi and 'Historical Document — A Souvenir' in English were brought out by the Directorate of Films and Publications. The expenditure on the printing of these brochures was however to be borne by the Culture Division. Printing paper was supplied by us.

3. In consonance with the decision of the Cabinet Division, we are forwarding 23 bills received from the printers along with a copy each of the publications. A No-objection Certificate obtained from Printing Corporation of Pakistan Press, Islamabad, is also enclosed. The bills have been checked and corrected according to the approved tender rates.

۴۔ چنانچہ گزارش ہے کہ بلوں کی ادائیگی کے لیے انتظامات کیے جائیں اور ہمیں اس امرِ خاص میں باخبر رکھا جائے۔

(ناظم مطبوعات)

شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری) (انتظام) وزارت ثقافت کھیل اور نوجوانوں کے امور، اسلام آباد

---

نظامت نظم و مطبوعات غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

نقل بنام ——— شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری)
کابینہ سیکرٹیریٹ (کابینہ ڈویژن)، راولپنڈی

(ناظم مطبوعات)



4. It is, therefore, requested that arrangements may kindly be made to settle the bills under intimation to us.

Sd/x x x x x x x x x x x
Director (Publications)

Joint Secretary (Admn),
Ministry of Culture, Sports and Youth Affairs, Islamabad.

---

DFP, u.o. No. . . . . . . . dated . . . . . . . . . .

Copy to:—

Joint Secretary,
Cabinet Secretariat (Cabinet Division), Rawalpindi.

Sd/x x x x x x x x x x x
Director (Publications)

حکومت پاکستان

کابینہ سیکریٹریٹ

(کابینہ ڈویژن)

موضوع: ــــــــ ۱۹ء کی یوم آزادی کی تقریبات

مطبوعات اور نمائشوں کے پروگرام کے ذمہ دار عامل گروپ کا اجلاس جو کابینہ ڈویژن راولپنڈی کی کمرہ مجلس (کمیٹی) میں مورخہ ــــــــ کو دن کے دس بجے ہو گا

---

عامل گروپ کا ایک اجلاس، ۱۴ اگست ــــــــ ۱۹ء کے یوم آزادی کی مطبوعات / نمائشوں کے پروگرام کے سلسلے میں پیش رفت کا جائزہ لینے کے لیے مورخہ ــــــــ کو دن کے دس بجے کابینہ ڈویژن کے کمرہ مجلس میں منعقد ہوگا۔ یہ کابینہ ڈویژن کے نیم سرکاری مراسلے نمبر ایضاً مورخہ ــــــــ (نقل فوری حوالہ کے لیے ہمراہ ہے) کے حوالہ سے ہے۔ جناب ــــــــ مشیر قومی ہجری کونسل صدارت کریں گے۔ آپ کی خدمت میں التماس ہے کہ ازراہ کرم اجلاس میں شرکت فرمائیں۔

شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری)

۱۔ جناب ــــــــ ناظم قومی ادارہ برائے تاریخی و ثقافتی تحقیق اسلام آباد

۲۔ جناب ــــــــ ناظم قائداعظم اکادمی کراچی

۳۔ جناب ــــــــ شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری) وزارت ثقافت کھیل و نوجوانوں کے امور اسلام آباد

۴۔ جناب ــــــــ شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری) (انتظامیہ) وزارت تعلیم اسلام آباد



Government of Pakistan
Cabinet Secretariat
(Cabinet Division)

Subject: Independence Day Celebrations — Meeting of the Working Group on Publications and Exhibitions Programme to be held at 10.00 a.m. on . . . . in the Committee Room of the Cabinet Division, Rawalpindi.

A meeting of the Working Group would be held at 10.00 a.m. on. . . . . . . in the Committee Room of the Cabinet Division, Rawalpindi to review progress in connection with publications/exhibitions programme for Independence Day on . . . . . . Cabinet Division's d.o. letter of even number dated . . . . . . . . ., (copy enclosed for ready reference) on the subject refers. Adviser, National Hijra Council, Islamabad would preside over the meeting. You are requested to please make it convenient to attend the meeting.

Joint Secretary

1. Mr. ____________.
   Director,
   National Institute of Historical & Cultural Research,
   Islamabad.

2. Mr. ____________
   Director, Quaid-i-Azam Academy, Karachi.

3. Mr. ____________
   Joint Secretary, M/O Culture, Sports & Youth Affairs,
   Islamabad.

4. Mr. ____________
   Joint Secretary (Admn.),
   Ministry of Education, Islamabad.

۵۔ جناب ____________ ناظم، شعبہ بیرونی نشرو اشاعت، وزارت اطلاعات و نشریات اسلام آباد

۶۔ جناب ____________ ناظم، مطبوعات، وزارت اطلاعات و نشریات اسلام آباد

۷۔ جناب ____________ ناظم، ادارۂ قومی دستاویزات اسلام آباد

۸۔ جناب ____________ ناظم، مرکزی بیورو تعلیم، اسلام آباد

---

کابینہ ڈویژن راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________



5. Mr. ____________
   Director, External Publicity Wing,
   Ministry of Information & Broadcasting, Islamabad.

6. Mr. ____________
   Director Publications,
   Ministry of Information & Broadcasting, Islamabad.

7. Mr. ____________
   Deputy Director, National Archives of Pakistan,
   Islamabad.

8. Mr. ____________
   Director,
   Central Bureau of Education, Islamabad.

---

Cabinet Division Rawalpindi u.o. No. . . . .dated. . . . . . . . .

حکومتِ پاکستان — فوری

مالیات ڈویژن — بذریعہ خصوصی قاصد

(میزانیہ ونگ)

موضوع: وزیر مالیات کی میزانیہ تقریر — — ۱۹ء میں
شامل تجاویز ——— نفاذ کی پیش رفت

زیرِ دستخطی کو یہ کہنے کی ہدایت کی گئی ہے کہ تمام شریک معتمدین (جائنٹ سیکرٹری صاحبان) مالی مشیروں کو میزانیہ تقریر ——— ۱۹ء کے نفاذ پر ایک ہفتہ وار رپورٹ شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری میزانیہ) کو بھیجنا ہوگی۔ شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری) (میزانیہ) نفاذ کی پیش رفت کی نگرانی کریں گے اور رپورٹ پیش کریں گے۔

۲۔ چنانچہ گذارش کی جاتی ہے کہ ہر بدھ کو شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری) (میزانیہ) کو اس موضوع پر پیش رفت کی رپورٹ ارسال کی جائے۔

۳۔ وزیر مالیات کی میزانیہ تقریر (——— ۱۹) میں پیش کردہ تجاویز اور اقدامات پر مشتمل دو فہرستیں اور مورخہ ——— کی اختتامیہ تقریر ہمراہ ہیں۔ یہ فہرستیں مالیات ڈویژن کے اس متعلقہ شعبوں کی نشاندہی کرتی ہیں جو نفاذ رپورٹ کی ہر شق سے متعلق ہیں۔

نائب معتمد (جائنٹ سیکرٹری) (میزانیہ)

تمام متعلقہ شریک معتمدین (جائنٹ سیکرٹری صاحبان) مالی مشیران۔ مالیات ڈویژن اسلام آباد

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



IMMEDIATE

BY SPECIAL MESSENGER

Government of Pakistan
Finance Division
(Budget Wing)

Subject: Proposals Contained in Finance Minister's Budget Speech – Progress of Implementation

The undersigned is directed to state that a weekly report on the implementation of the Budget Speech (      ) is required to be sent by all Joint Secretaries/Financial Advisers to the Joint Secretary (Budget). Progress of implementation will be monitored and reported on by Joint Secretary (Budget).

2. It is therefore, requested that a progress report on the subject may be sent to Joint Secretary (Budget) on every Wednesday.

3. Two lists containing the proposals and measures mentioned in the Finance Minister's Budget Speech (19 – ) and Winding up Speech of dated....... are enclosed. The lists also indicate the Wings of Finance Division which are concerned with each of the item on which implementation report is to be sent.

Sd/x x x x x x x x x x x x
Deputy Secretary (Budget)

All concerned Joint Secretaries/Financial Advisers,
Fin. Div. Islamabad.

Finance Division u.o. No. . . . . dated . . . . . .

وزارتِ دفاع

فوری / سرکاری حسابات کمیٹی

رجسٹری شدہ

موضوع: غیرادا شدہ سرکاری واجبات کی بازیابی

وزارت مالیات (سرشعبہ میزانیہ) کے نیم سرکاری مراسلہ نمبر ——— مورخہ ——— کی ایک نقل ارسالِ خدمت ہے جو وزیر خزانہ کی اُن ہدایات کے بارے میں ہے جو غیرادا شدہ سرکاری واجبات کی بازیابی، فریب کاری اور خرد برد میں ملوث افراد کے خلاف ضابطہ کی کارروائی کے سلسلے میں سرکاری حسابات کمیٹی کے تاثرات سے متعلق ہیں۔

۲۔ مالیات ڈویژن کے مراسلے کے پیرا ۲ میں مذکور، فی الوقتی سرکاری حسابات کمیٹی کی رپورٹیں اس سے پہلے تمام متعلقہ لوگوں کو ارسال کردی گئی تھیں۔ رپورٹوں میں دی گئی سرکاری حسابات کمیٹی کی سفارشات کے بارے میں تعمیلی رپورٹیں قومی اسمبلی کے سیکریٹریٹ کو، سرکاری حسابات کمیٹی کے غور کے لیے پہلے ہی ارسال کی جاچکی ہیں۔

۳۔ تمام متعلقہ حضرات سے گذارش ہے کہ وزیر مالیات کی ہدایات پر عمل کریں اور غیرادا شدہ سرکاری واجبات کی بازیابی جلد از جلد کریں اور فریب کاری اور خرد برد کے معاملات میں ملوث افراد کے خلاف ضابطہ کی ضروری کارروائی بلا تاخیر کریں۔

نائب معتمد (ڈپٹی سیکرٹری) (میزانیہ)

متعدد ذیلی ادارے

---

وزارتِ دفاع غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



IMMEDIATE/TAC

REGISTERED

Ministry of Defence
D – 20

Subject: Recovery of Outstanding Government Dues.

A copy of Ministry of Finance (Budget Wing) D.O. letter No. . . . . dated . . . . . . regarding Finance Minister's directive on PAC's observations in respect of recovery of outstanding Government dues and disciplinary action against persons responsible for defalcation and fraud is forwarded herewith.

2. The reports of Ad-hoc I.A.C., mentioned in para-2 of the Finance Division letter, were supplied to all concerned earlier. Compliance Reports on PAC's recommendations contained in their reports in question have already been submitted to National Assembly Secretariat etc., for consideration by P.A.C.

3. All concerned are requested to comply with Finance Minister's directive and to effect recovery of outstanding Government dues expeditiously and also to take necessary disciplinary action in cases of defalcation and fraud against the persons responsible promptly.

Sd/x x x x x x x x x x x x
Deputy Secretary (Budget)

---

Ministry of Defence u.o. No. . . . . . . dated. . . . . . . . . . .

حکومت پاکستان

محکمۂ خدمات سیاحت

موضوع : آزاد کشمیر میں سفری ایجنسیوں کے لیے قوانین سازی

بحوالہ سیاحت ڈویژن کی مذکورہ بالا موضوع پر دفتری یادداشت نمبر ——

مورخہ ——

گذارش ہے کہ اس محکمہ کو آزاد کشمیر کے علاقے میں قائم شدہ تمام ہوٹلوں، ریستورانوں اور سفری ایجنسیوں کے اعداد و شمار جلد از جلد فراہم کیے جائیں۔

نائب نگران کار

معاون سربراہ سیاحت ڈویژن، اسلام آباد

محکمہ خدمات سیاحت غیر رسمی کیفیت نمبر —— تاریخ ——



Government of Pakistan
Department of Tourist Services

Subject: Enactment of Travel Agencies Laws in Azad Kashmir

Reference Toursim Division O.M. No. . . . . . dated . . . . . . on the above cited subject.

It is requested that statistics of all hotel, restaurant and travel agencies established in Azad Kashmir areas, their location and other relevant informations may please be supplied to this department at the earliest.

Sd/x x x x x x x x
Deputy Controller

Assistant Chief – Tourism Division, Islamabad.

u.o. No. . . . . . . Islamabad, Dated . . . . . .

حکومت پاکستان

محکمۂ خدماتِ سیاحت

موضوع: شمالی علاقہ جات تک قوانینِ سیاحت کے نفاذ کی توسیع

ازراہِ کرم موضوع بالا پر سیاحت ڈویژن کے معاون سربراہ کے مراسلہ نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ سیاحت ڈویژن سے التماس ہے کہ نائب معتمد، اسلام آباد محاصل بورڈ، سرحد پشاور کو پاکستان ہوٹل و ریستوران قوانین کی ایک ایک نقل فراہم کریں کیونکہ محکمے کے پاس اس کی کوئی فالتو نقل نہیں ہے۔

نائب نگران کار

معاون سربراہ سیاحت ڈویژن اسلام آباد

محکمۂ خدمات سیاحت غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ



Government of Pakistan
Department of Tourist Services

Subject: Extension of Tourist Laws to Northern Areas

Please refer to Assistant Chief, Tourism Division letter No. . . . . dated . . . . . . ., on the subject cited above.

2. Tourism Division is requested to provide a copy each of the Pakistan Hotels and Restaurants Act/Rules to the Deputy Secretary, Islamabad Board of Revenue, NWFP, Peshawar, as *this Department does not have any spare copy of the same.*

Sd/x x x x x x x x
Deputy Controller

Assistant Chief, Tourism Division, Islamabad.

DTS-u.o. No. . . . . . dated. . . . . . . . . . .

حکومت پاکستان

محکمۂ خدمات سیاحت

اسلام آباد

موضوع : آزاد جموں اور کشمیر میں سیاحوں کے لیے سہولیات

بحوالہ آزاد جموں اور کشمیر کونسل سیکریٹریٹ کی طرف سے موضوع بالا پر شریک معتمد سیاحت ڈویژن کو ارسال کی گئی دفتری یادداشت نمبر ____ مورخہ ____ جس کی نقل ڈویژن کی طرف سے اس دفتر میں بھیجی گئی۔

۲۔ حسب خواہش اس دفتر کی رائے یہ ہے کہ اصولی طور پر اسے اس درخواست پر کوئی اعتراض نہیں۔ اگر سیاحت ڈویژن اس سے [illegible] ہے تو مناسب اعلان جاری کر دے۔

نگران کار

شریک معتمد سیاحت ڈویژن، اسلام آباد۔

محکمۂ خدمات سیاحت غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



Government of Pakistan
Department of Tourist Services
Islamabad

Subject: Amenities to Tourists in Azad Jammu & Kashmir

Reference Office Memorandum No. ...... dated ...... from Azad Jammu & Kashmir Council Secretariat addressed to the Joint Secretary, Tourism Division, on the above cited subject and copy sent by the Division to this office.

2. As desired, comments of this Department are that it has no objection to the request in principle. Adequate notification may be issued by the Tourism Division if it so agrees.

Sd/x x x
Controller

The Joint Secretary, Tourism Division, Islamabad.

u.o. No. DTS....... dated ..........

حکومت پاکستان

محکمۂ خدماتِ سیاحت

موضوع: شمالی علاقہ جات اور آزاد کشمیر میں سفری ایجنسیوں، ہوٹلوں اور ریستورانوں کے قواعد کی تشکیل

از راہِ کرم، موضوع بالا پر امورِ کشمیر و شمالی علاقہ جات ڈویژن سے موصول شدہ دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ مع منسلکات اپنی اطلاع اور ریکارڈ کے لیے اس مراسلہ کے ہمراہ ملاحظہ فرمائیں۔

نگرانِ کار

نائب معتمد (ڈپٹی سیکرٹری) سیاحت ڈویژن

محکمۂ خدماتِ سیاحت غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



Government of Pakistan
Department of Tourist Services

Subject: Enactment of Travel Agencies, Hotels and Restaurants Act/Rules in Northern Areas and Azad Kashmir.

Enclosed please find copies of O.M. No. ..... dated ..... and alongwith enclosures received from Kashmir Affair and Northern Affair Division, Islamabad on the subject cited above, for your information and record.

Sd/x x x x
Controller

DS (D) Tourism Division, Islamabad

u.o.No DTS. ...... dated ............

حکومتِ پاکستان

ثقافت کھیلوں اور نوجوانوں کے امور کا ڈویژن

موضوع: سرکاری ملازموں اور ان کے اہل خانہ (بشمول میاں یا بیوی اور زیر کفالت بچوں) کی ملکیت میں مکانوں کا سروے

وزارت اقامت کاری و تعمیرات، اسلام آباد، راولپنڈی میں، وزارتوں/ڈویژنوں اور ان کے ذیلی محکموں میں کام کرنے والے گریڈ ۱۷ اور اُس سے اوپر کے افسران کے ناموں پر یا اُن کے (میاں/بیوی) زیرِ کفالت بچوں کی ملکیت میں مکانوں کا سروے کر رہی ہے۔

۲۔ چنانچہ گذارش ہے کہ تعمیرات ڈویژن کی مطلوبہ ضروری اطلاع زیر دستخطی کو مورخہ ــــــ تک فراہم کر دی جائے۔

افسرِ سیکشن

ثقافت کھیلوں اور نوجوانوں کے امور کے ڈویژن اور ذیلی محکموں میں بنیادی پیمانہ تنخواہ ۱۷ اور اوپر کے تمام افسران

غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ



Government of Pakistan
Culture, Sports & Youth Affairs Division

Subject: Survey Regarding Houses Owned by the Government Employees and or Their Families (Including Spouses and Dependent Children).

Ministry of Housing and Works (Works Division), is conducting a survey of house(s) owned by the officers employed in the Ministries/Divisions and their attached Departments in BPS-17 and above either in their names or in the names of their spouses/dependent children, in Islamabad/Rawalpindi

2. It is, therefore requested that necessary information sought by Works Division may be furnished to the undersigned latest by ..........

Sd/x x x x x x
Section Officer

All Officers of BPS-17 & above and heads of attached Departments under Culture, Sports and Youth Affairs Division

u.o. No: .... dated ............

وزیراعظم سیکریٹریٹ (عوامی)

راولپنڈی

جناب وزیراعظم نے دورۂ کراچی کے دوران مندرجہ ذیل اعلانات کیے:

۱- پاکستان اور بھارت کے درمیان کھوکھراپار سرحد جلد ہی کھول دی جائے گی۔

۲- کچی آبادیوں کو ضابطے میں لایا جائے گا اور ان آبادیوں میں رہائش پذیر افراد کو حقوق ملکیت دیے جائیں گے۔

۳- وفاقی حکومت کراچی ٹرانسپورٹ کارپوریشن کو ۲۰۰ بسوں کا بیڑہ فراہم کرے گی۔ یہ کراچی کے بارے میں کمیشن کی سفارشات موصول ہونے کے بعد دوسری بسوں کے علاوہ ہوں گی۔

۴- مزارِ قائداعظم کے قریب شالامار باغ کی طرز کا ایک باغ تعمیر کیا جائے گا۔

گذارش ہے کہ متعلقہ وزارتیں / ڈویژن وزیراعظم کی مندرجہ بالا ہدایات پر عمل درآمد کے لیے ضروری اقدامات کریں۔

نائب معتمد (ڈپٹی سیکرٹری)

معتمد (سیکرٹری) داخلہ
معتمد (سیکرٹری) تعمیرات
معتمد (سیکرٹری) مواصلات
معتمد (سیکرٹری) مالیات

وزیراعظم سیکریٹریٹ غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ



Prime Minister's Secretariat (Public)
Rawalpindi

The Prime Minister during his visit to Karachi made the following announcements:—

(1) Khokhrapar border between Pakistan and India would be opened soon.

(2) *Kutchi abadis* will be regularised and persons living in these abadis upto . . . . . . will be given ownership rights.

(3) Federal Government will provide a fleet of 200 buses to Karachi Transport Corporation. This will be in addition to other buses after recommendations of the Commission on Karachi have been received.

(4) A Shalamar type garden will be constructed near the mausoleum of the Quaid-i-Azam.

2. It is requested that the concerned Ministries/Divisions may kindly take necessary action for implementing the above directions of the Prime Minister.

Sd/x x x x x x x
Deputy Secretary

Secretary Interior.
Secretary Works.
Secretary Communication.
Secretary Finance.

PM Sectt. u.o. No. . . . . . dated. . . . . . . . . .

حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

(تنظیم مالیاتی مشیران)

موضوع: کچی آبادیوں کے لیے ایک سیل کا قیام

مندرجہ بالا موضوع پر وزارت اقامت کاری و تعمیرات (ماحولیات و شہری امور ڈویژن) کا نیم سرکاری مراسلہ نمبر ——— مورخہ ——— بطور حوالہ (ملاحظہ ہو)

۲- وزارتِ مالیات (سیل) کے لیے فقط مندرجہ ذیل اسامیاں وضع کرنے سے اتفاق کرتی ہے:-

| اسامی کا نام | بنیادی تنخواہ کا سکیل | اسامیوں کی تعداد | ان اسامیوں کے لیے رقم |
|---|---|---|---|
| ناظم/نائب معتمد (ڈپٹی سیکرٹری) | ۱۹ | ۱ | روپے ——— |
| افسرانِ صیغہ | ۱۸/۱۷ | ۲ | روپے ——— |
| مختصر نویس | ۱۵ | ۱ | روپے ——— |
| مختصر نویس ٹائپ کار | ۱۲ | ۲ | روپے ——— |
| معاون/اپر ڈویژن کلرک | ۱۱/۷ | ۲ | روپے ——— |
| نائب قاصد/چوکیدار* | ۱ | ۴ | روپے ——— |

*اگر علیحدہ دفتر قائم کیا جائے تو

۳- جہاں تک طبعی اخراجات کا تعلق ہے، یہ ڈویژن مندرجہ ذیل اخراجات سے اتفاق کرتا ہے۔

دفتر کی جگہ

بحساب ——— روپیہ ماہانہ ——— روپیہ



Government of Pakistan
Finance Division
(F.A's Organization)

Subject: Establishment of a Cell for Katchi Abadis.

Reference Ministry of Housing and Works (Environment & Urban Affairs Division) D.O. letter No. .... dated ...... on the subject noted above.

2. Finance Division agree to create only the following posts for the Cell:—

| Name of Post | BPS | No of Post | Amount for the agreed Posts |
|---|---|---|---|
| Director/Dy Secy | 19 | 1 | Rs. ........ |
| Section Officers | 18/17 | 2 | Rs. ........ |
| Stenographer | 15 | 1 | Rs. ........ |
| Stenotypist | 12 | 2 | Rs. ........ |
| Assistant/UDCs | 11/7 | 2 | Rs. ........ |
| Naib Qasid/Chowkidar* | 1 | 4 | Rs. ........ |
| | | 12 | Rs. ........ |

*If an independent office is established.

3. As regards Physical Charges this Division agree as under:—

Office Accommodation
@ ....../— P.M. Rs. ......

| | |
|---|---|
| دفتری ساز و سامان | ـــ ـــ ـــ ـــ روپے |
| فرنیچر/تنصیبات | |
| سفر خرچ/یومیہ الاؤنس | ـــ ـــ ـــ ـــ روپے |
| ڈاک ـ تار ـ ٹیلی فون وغیرہ | ـــ ـــ ـــ ـــ روپے |
| سامانِ تحریر | |
| اتفاقی اخراجات | ـــ ـــ ـــ ـــ روپے |
| متوالی اخراجات کی کل رقم | ـــ ـــ ـــ ـــ روپے |

۴۔ یہ ڈویژن ـــ ـــ ـــ روپیہ کی یک مشت امداد فراہم کرنے سے اتفاق نہیں کرتا کیونکہ متنازعہ نوعیت کے ان مسائل پر جو حل طلب ہیں تمام کچی آبادیوں کے ضروری جائزوں کا انتظام صوبائی حکومتوں کو کرنا ہے ۔ کچی آبادیاں ملک بھر میں پھیلی ہوئی ہیں اور صرف متعلقہ صوبائی حکومتوں کے نمائندے ہی ضروری جائزوں کا انتظام کریں گے چنانچہ یہ ڈویژن اس ( سیل ) کے لیے کوئی گاڑی خریدنا ضروری نہیں سمجھتی ۔ اگر کچی آبادیوں کے سیل کے کسی نمائندے کو ان آبادیوں کا دورہ کرنا پڑے تو وہ متعلقہ صوبائی حکومت کی سواری استعمال کرسکتا ہے ۔

۵۔ یہ مراسلہ اضافی معتمد ( ایڈیشنل سیکرٹری ) مالیات ( اخراجات ) کی منظوری سے جاری کیا جارہا ہے ۔

نائب مشیر مالیات

( ماحولیات و شہری امور کا ڈویژن )

شریک معتمد ( جائنٹ سیکرٹری ) ماحولیات و شہری امور کا ڈویژن ، اسلام آباد

غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ نائب مشیر مالیات ـــــ مورخہ ـــــ



| | |
|---|---|
| Office Equipment, Furniture/Fixture | Rs. .......... |
| TA/DA Postal, Telegraph, Telephone etc. | Rs. .......... |
| Stationery | Rs. .......... |
| Contingency | Rs. .......... |
| | Rs. .......... |
| Total amount of the recurring expenditure | Rs. .......... |

4. This Division do not agree to provide a lump-sum grant of Rs. ...... million as the necessary surveys of all katchi abadis on issues which are of controversial nature and are to be resolved will be conducted by the provincial governments. The Katchi abadis are scattered around the country and only the representatives of the concerned provincial governments will be required to conduct their necessary surveys. This Division, therefore, do not consider it necessary to purchase any transport/vehicle for the Cell. In case some representative of the katchi abadis cell is required to visit these abadis he can utilise the transport of the concerned provincial governments.

5. This issues with the approval of AFS(E).

Sd/x x x x x x x

D.F.A. (E&UA)

Joint Secretary, E&UA Division, Islamabad.

u. No. ..... dated ..........

حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

(تنظیم مالیاتی مشیران)

موضوع: کچی آبادیوں کے لیے سیل کا قیام

بحوالہ مذکورہ بالا موضوع پر ماحولیات و شہری امور کے ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت نمبر ———
مورخہ ———

۲۔ مالیات ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ——— میں درج کردہ فیصلہ / تجویز کا بغور مطالعہ کرنے کے بعد کیا گیا تھا اور فیصلہ کرتے وقت ماحولیات و شہری امور کے ڈویژن کے تحت کچی آبادیوں کے سیل کو سونپے جانے والے مجوزہ فرائض کو پیش نظر رکھ کر کیے گئے تھے۔

۳۔ ماحولیات و شہری امور کے ڈویژن نے مذکورہ بالا اصل کیفیت مالیات ڈویژن کو یہ کہہ کر واپس کر دی ہے کہ اس سے مقصد پورا نہیں ہوتا۔ یہ بات اس ڈویژن میں پسند نہیں کی گئی کیونکہ وفاقی سیکریٹریٹ میں مروجہ دفتری طریق کار کے ضابطوں کے مطابق نہیں ہے۔ قواعد کار اور سیکریٹریٹ ہدایات کے تحت وفاقی سیکریٹریٹ کے ڈویژنوں کے درمیان اختلافات طے کرنے کا واضح طریق کار موجود ہے۔ اس ضمن میں آپ کی توجہ پیرا ۲۷ (ii) کی طرف جو سیکریٹریٹ ہدایات (ترمیم شدہ تا مارچ ۱۹۸۱ء) کے پیرا ۳۴ کے ساتھ پڑھا جاتا ہے اور قواعد کار کے قاعدہ نمبر ۸ (ii) کی طرف مبذول کرائی جاتی ہے۔ چونکہ سیکریٹریٹ کے ڈویژنوں کے درمیان اختلاف طے کرنے کے لیے واضح قوانین / ہدایات موجود ہیں اس لیے کسی ڈویژن کے لیے یہ گنجائش موجود نہیں کہ وہ مجوزہ طریق کار سے اعراض کرے اور اصل مراسلہ جاری کرنے والے ڈویژن کو واپس کر دے۔ مذکورہ بالا اصل غیر رسمی کیفیت۔ جو ماحولیات و شہری امور ڈویژن نے واپس کر دی تھی اس مراسلہ کے ساتھ



Government of Pakistan
Finance Division
(FA's Organization)

Subject: Establishment of a Cell for Katchi Abadis.

Reference E&UA Division U.O. No. . . . . . dated . . . . . . . on the subject noted above.

2. The decision contained in the Finance Division U.O No . . . . . . dated . . . . . . . was made after a thorough study of the proposal and all the functions proposed to be assigned to the Katchi Abadis Cell under the E&UA Division were kept in view before arriving at this decision.

3. The E&UA Division have returned the said note in original to the Finance Division stating that this does not serve the purpose. This act has not been appreciated in this Division as it does not conform to the norms of the Office Procedures followed in the Federal Secretariat. Under the Rules of Business and the Secretariat Instructions, clear-cut procedure exists for resolving disagreement among the Divisions of the Federal Secretariat. Attention in this connection is invited to para 27(ii) read with para 34 of the Secretariat Instructions (as amended upto March 1981) and Rule 8(ii) of the Rules of Business. As clear-cut rules/instructions exist for resolving disagreement among the Secretariat Divisions it is not open to any Division to deviate from the prescribed procedure and to return the original communication to the issuing Division. . . . . . . . The said U.O., returned in original by the E&UA Division is, therefore, being sent herewith.

ارسال خدمت ہے۔

۴۔ ماحولیات و شہری امور ڈویژن سے درخواست ہے کہ معاملے کو مجوزہ طریقے کے مطابق دوبارہ پیش کرے۔

نائب مشیر مالیات، ماحولیات و
شہری امور ڈویژن

نائب معتمد (ڈپٹی سیکرٹری)، ماحولیات و شہری امور ڈویژن، اسلام آباد

غیر رسمی کیفیت نمبر ——— نائب مشیر مالیات ماحولیات و شہری امور ڈویژن۔ مورخہ ———



4. E&UA Division are requested to re-submit the case in the prescribed manner.

Sd/x x x x x x
DFA (E&UA)

Deputy Secretary, E&UA Division, Islamabad.

u.o. No.(E&UA) . . . . . . . . dated . . . . . . . . . . . . . .

Government of Pakistan
Ministry of Housing and Works
(Environment and Urban Affairs Division)
Coordination Section

Subject: Establishment of Katchi Abadis Cell in the Provinces.

The meeting of Implementation Committee of the Prime Minister's Five Point Programme was held on ........ under the Chairmanship of the Deputy Chairman, Planning Commission. The Committee, inter-alia, decided as under:—

"All the provinces should establish a Katchi Abadi Cell immediately to monitor the progress".

2. It is requested that further follow up action may be taken under intimation to the Coordination Section.

Sd/x x x x x x
Section Officer

Section Officer (Housing).

u.o. No...... dated .............



حکومت پاکستان

وزارت اقامت کاری و تعمیرات

(ماحولیات و شہری امور ڈویژن)

صیغہ رابطہ کاری

موضوع: صوبوں میں کچی آبادیوں کے سیل کا قیام

وزیر اعظم کے پانچ نکاتی پروگرام کی عمل درآمد کمیٹی کا اجلاس مورخہ ________ کو نائب صدر نشین، منصوبہ بندی کمیشن کی زیر صدارت منعقد ہوا تھا۔ کمیٹی نے منجملہ دیگر امور کے مندرجہ ذیل فیصلہ کیا:

"تمام صوبوں کو پیش رفت کا جائزہ لینے کے لیے فی الفور کچی آبادیوں کے سیل قائم کرنے چاہئیں۔"

۲۔ گذارش کی جاتی ہے کہ اس سلسلے میں مزید اقدام صیغہ رابطہ کاری کو بھی اطلاع دیتے ہوئے، اٹھائے جائیں۔

افسر صیغہ

افسر صیغہ (اقامت کاری)

غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________

IMMEDIATE

Government of Pakistan
Ministry of Housing and Works
(Environment and Urban Affairs Division)

Subject: Prime Minister's Economic and Social Programme. Prime Minister's directive on cut-off date regarding regularization of Katchi Abadis.

Reference is invited to the Prime Minister's Secretariat (Public) communication No. . . . . . dated . . . . . conveying Prime Minister's directive, inter-alia, in respect of katchi abadis which reads as follows:–

> "In order to regularise Katchi Abadis in Karachi, the Government has decided to grant proprietary rights to the residents of such Abadis occupying improvised hutments upto the 23rd March, 1985".

2. The directive gives an impression that it perhaps is applicable to katchi abadis in Karachi only. If so, it is likely to cause not only unrest amongst the settlers of katchi abadis in the rest of the country but may also create political and administrative problems. The directive also does not account for exceptional situations where regularisation and development of katchi abadis will not be in the larger interest of the State. Similarly, it is silent about the penal actions which the Provinces should take to discourage the proliferation of katchi abadis in future. The advancement of the cut-off date from . . . . . . . to March . . . . . . . is understood to have been announced by the Prime Minister for Katchi Abadis in all the provinces of the country.

3. In view of above, the Environment and Urban Affairs



حکومت پاکستان

فوری

وزارت اقامت کاری و تعمیرات

(ماحولیات و شہری امور ڈویژن)

موضوع: وزیراعظم کا اقتصادی اور معاشرتی پروگرام
کچی آبادیوں کو ضابطے میں لانے کے لیے حتمی تاریخ کے تعین پر وزیراعظم کی ہدایات

وزیراعظم سیکریٹریٹ (عوامی) کے مراسلہ نمبر ——— مورخہ ——— کی طرف توجہ دلائی جاتی ہے جو کچی آبادیوں کے بارے میں وزیراعظم کی ہدایات پر منجملہ مشتمل تھا اور اس طرح تھا:

> "کراچی میں کچی آبادیوں کو ضابطے میں لانے کی غرض سے حکومت نے فیصلہ کیا ہے کہ مورخہ ——— تک جھونپڑیوں پر قابض آبادی کے مکینوں کو مالکانہ حقوق دے دیے جائیں۔"

۲- اس ہدایت سے تاثر ملتا ہے کہ شاید یہ محض کراچی ہی کی کچی آبادیوں سے متعلق ہے۔ اگر تاثر یہی ہے تو یہ نہ صرف ملک کے باقی حصوں میں کچی آبادیوں کے مکینوں میں اضطراب کا باعث بنے گا بلکہ اس سے سیاسی اور انتظامی مسائل بھی پیدا ہو سکتے ہیں۔ اس ہدایت سے ان ممکنہ استثنائی حالات سے بھی اعراض برتا ہے جن میں کچی آبادیوں کو ضابطہ میں لانا اور اُن کی ترقی ریاست کے وسیع تر مفادات میں نہیں۔ اسی طرح یہ حکم نامہ اُن تعزیراتی اقدامات کے بارے میں بھی خاموش ہے جو صوبوں کو مستقبل میں کچی آبادیوں کی مزید افزائش کی حوصلہ شکنی کے لیے کرنے چاہئیں۔ یہ تاثر بھی لیا جا رہا ہے کہ حتمی تاریخ کا مورخہ ——— سے مورخہ ——— تک توسیع کا اعلان وزیراعظم نے ملک کے تمام صوبوں کی کچی آبادیوں کے لیے کیا ہے۔

۳- مذکورہ بالا صورتِ حال کے پیشِ نظر، ماحولیات و شہری ڈویژن کی رائے یہ ہے کہ صورتِ حال

کی پیچیدگی کو دور کرنے کے لیے وزیراعظم سیکریٹریٹ کو کچی آبادیوں سے متعلق حکم نامے کے تازہ ترین متن کو منسوخ کرکے ایک اور جامع ترہدایت جاری کرنی چاہیئے ۔ اس ضمن میں مندرجہ ذیل تجاویز پیش کی جاتی ہیں ۔

۱۔ نظرثانی شدہ حتمی تاریخ کا اعلان تمام ملک کی کچی آبادیوں پر ہونا چاہیئے، سوائے اس کے جو کچی آبادیاں یا جن کا کوئی حصہ حفاظتی تنصیبات کے پُرخطر علاقے میں واقع ہو جو سیلاب کی تباہی کی زد میں ہوں یا جو سڑکوں، گلیوں، پانی کی بہم رسانی کے انتظامات، گندآب ریزی یا دیگر حفظانِ صحت کے انتظامات، ہسپتالوں، سکولوں، کالجوں، لائبریریوں، کھیل کے میدانوں، باغات، مراکز جمیعت، قبرستانوں، زیادہ دباؤ کی لائنوں میں ہوں یا اس قسم کے دیگر مقاصد کے لیے جن کی استثنا ضروری ہو یا محفوظ علاقے ہوں اور بصورت دیگر منظور شدہ سکیم کے منظم استعمال کے مطابق نہ ہوں ۔ ایسی تمام زمینیں اس ضابطے میں نہیں لائی جائیں گی ۔

۲۔ جو کچی آبادیاں مذکورہ بالا مستثنیات میں آتی ہوں اور ضابطے میں نہیں لائی جا سکتیں، ان کے متاثرین کی آبادکاری کے لیے متعلقہ صوبائی حکومتیں انتظامات کریں گی ۔

۳۔ کسی شخص / اشخاص کو حتمی تاریخ کے بعد کسی عوامی یا نجی زمین پر تصرف بے جا کرنے کی اجازت نہیں دی جائے گی ۔ کسی بھی شخص / اشخاص کے قبضہ ناجائز یا تجاوزات کرنے کی صورت میں اُسے / انھیں مندرجہ ذیل میں سے کوئی ایک یا تمام تعزیراتی اقدامات کے تحت سزائیں دی جا سکیں گی ۔

(ا) کم از کم ایک سال کے عرصہ کے لیے قید

(ب) اثاثوں اور جائداد کی ضبطی

(ج) مقبوضہ زمین کی رواں مارکیٹ قیمت کی بنیاد پر نقد جرمانے کی سزا۔



Division is of the opinion that to overcome the complexity of the situation there is a need for more comprehensive directive which the Prime Minister's Secretariat may like to issue in supersession of the latest version in so far as it relates to Katchi Abadis. In this regard the following suggestions are offered:—

- The revised cut-off date should apply to Katchi Abadis all over the country except that no Katchi Abadis or a portion thereof situated on land within the danger zone of security installations, not safe from flood hazards or is required or reserved for roads, streets, water supply arrangements, sewerage or other conservancy arrangements, hospitals, schools, colleges, libraries, playgrounds, gardens, community centres, graveyards, high tension lines or such other purposes and is otherwise in conflict with the planned land-use of approved scheme shall be regularisable.

- The respective Provincial Governments will make arrangements to rehabilitate the displaced persons from such katchi abadis which come under aforementioned exemptions and hence cannot be regularized.

- No person/persons shall be allowed to encroach upon any public or private land after the cut-off date. In the event of encroachment by any person/persons, he/they shall be subjected to any or all of the following penal actions:—

  (a) Imprisonment for a minimum period of one year;

  (b) Confiscation of assets & properties;

  (c) Imposition of cash penalty calculated on the basis of prevailing market rate of land occupied; and

(د) کچی آبادیوں میں جائز جھونپڑیوں کے مالک مالکانہ حقوق / پٹے کے حقوق کے حق دار ہوں گے بشرطیکہ وہ ترقیاتی اخراجات ادا کریں اور اگر زمین نجی ملکیت میں تھی تو اس زمین کی قیمت بھی ادا کریں۔

شریک معتمد (جائنٹ سیکرٹری)
فون ______

وزیر اعظم سیکرٹریٹ (عوامی) حکومت پاکستان ۔ راولپنڈی
ماحولیات و شہری امور کا ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



(d) The owners of the legitimate improvised hutments in the katchi abadis shall be entitled to proprietary rights/lease-hold rights on payment of development charges and also the cost of land where the land happens to be under private ownership.

Sd/x x x x x x
Joint Secretary

Prime Minister's Sectt(Public),
Government of Pakistan, Rawalpindi.
E&UA Division's u.o. No. . . . dated. . . . . . .

حکومت پاکستان

وزیر اطلاعات و نشریات

نظامت فلم و مطبوعات

سی ڈی اے بلاک II اسلام آباد

موضوع: ادارۂ قومی دستاویزات پاکستان (اسلام آباد) میں سرکاری مطبوعات کی بہم رسانی

مندرجہ بالا موضوع پر ہمیں وزیر اطلاعات و نشریات کا ایک حکم موصول ہوا ہے۔ ادارۂ قومی دستاویزات ہماری مستقل فہرست میں شامل ہے اور ہماری یہ کوشش رہی ہے کہ اس نظامت کی تمام مطبوعات اسے ارسال کی جائیں۔

تاہم آپ کے ریکارڈ کے لیے ہم گذشتہ تین سال کے دوران کی مطبوعات ارسال کر رہے ہیں اور ان کی فہرست منسلک ہے۔

وصولی کی رسید کے لیے ہم شکر گذار ہوں گے۔

نائب ناظم

ادارۂ قومی دستاویزات پاکستان

نظامت فلم و مطبوعات غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ



حکومت پاکستان

وزارت داخلہ و امور کشمیر

(امور داخلہ ڈویژن)

موضوع: عوامی جمہوریہ چین اور پاکستان کے درمیان والی بال ٹیموں کا تبادلہ

از راہ کرم موضوعِ بالا پر وزارتِ خارجہ کے مراسلہ نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ کی طرف رجوع کریں جس کی ایک نقل اس ڈویژن کو بھی ارسال کی گئی ہے۔

اس ضمن میں گذارش ہے کہ ڈویژن ہذا کو اس تجویز پر کوئی اعتراض نہیں بشرطیکہ منتخبین کے ناموں کو حتمی فہرست مرتب کرنے سے پیشتر اس ڈویژن سے منظور کرا لیا جائے۔

افسر حیفہ

وزارتِ تعلیم (جناب ـــــــ) راولپنڈی

غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ

حکومت پاکستان

وزارت امور خارجہ

موضوع: **عوامی جمہوریہ چین اور پاکستان کے درمیان والی بال ٹیموں کا تبادلہ**

ازراہِ کرم موضوع بالا پر اس وزارت کی دفتری یادداشت نمبر ____ مورخہ ____ کی طرف رجوع کریں۔ آپ کی توجہ چین میں پاکستانی سفارت خانہ کی تظہیر نمبر ____ مورخہ ____ کی طرف بھی مبذول کرائی جاتی ہے۔

۲۔ گذارش کی جاتی ہے کہ مذکورہ بالا تظہیر کے پیرا ۲ اور ۳ میں طلب کردہ مواد اس وزارت کو جلد از جلد ارسال کریں۔

افسرِ صیغہ

وزارت تعلیم (جناب ____)

غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



حکومت پاکستان

(ثقافت کھیلوں اور نوجوانوں کے امور کا ڈویژن)

موضوع: **سرکاری شعبے کا ترقیاتی پروگرام برائے ____ ۱۹ء**

منصوبہ بندی اور ترقیات ڈویژن کا مراسلہ نمبر ____ مورخہ ____ جو صوبائی حکومتوں کو بھیجا گیا ہے اور جس کی نقول جملہ وزارتوں / ڈویژنوں کو بھیجی گئی ہیں، ہمراہ ملفوف ہے۔

۲۔ ازراہِ کرم اپنے ادارے / محکمے کی طرف سے سرکاری شعبے کا ترقیاتی پروگرام برائے ____ ۱۹ء مجوزہ مرسومہ پر مذکورہ بالا مراسلے میں دی گئی ہدایات کی روشنی میں جلد از جلد تیار کرائیں اور جیسا کہ منسلکہ د میں کہا گیا ہے اُس کی چار نقول اس ڈویژن کو بھی بھیجیں۔ ایسے نئے منصوبے جن کی منظوری وفاقی وزارتوں کے اختیار میں نہیں ہے، منصوبہ بندی اور ترقیات ڈویژن کو مورخہ ____ تک ارسال کر دیے جائیں۔

۳۔ سرکاری شعبے کا ترقیاتی پروگرام برائے ____ ۱۹ء بھی جو سالانہ ترقیاتی منصوبے سے باہر ہے مراسلے میں بیان کردہ طریق کار کے مطابق بھیج دیجیے۔

نائب معتمد

متعدد ذیلی محکمے

وزارت ثقافت و سیاحت / صیغہ منصوبہ بندی اور ترقیات

غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

حکومت پاکستان

وزارت اقامت کاری و تعمیرات

(ماحولیات و شہری امور ڈویژن)

موضوع: کچی آبادیوں کی باضابطگی اور ترقی

مندرجہ بالا موضوع پر منصوبہ بندی و ترقیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ——— مورخہ ——— کی طرف توجہ دلائی جاتی ہے۔

آپ کی طرف سے ارسال کردہ کیفیت جو کچی آبادی کی باضابطگی اور ترقی کے ضمن میں حکومت کی اضافی مالی ذمہ داری کے بارے میں تھی، اطمینان بخش نہیں ہے۔ یہ کیفیت آپ کو واپس بھیجی جا رہی ہے۔ ازراہِ کرم اسے دی گئی ہدایات کے مطابق دوبارہ تیار کر کے بھیجیں۔

شریک معتمد

فون نمبر ———

منصوبہ بندی و ترقیات ڈویژن اسلام آباد

ماحولیات و شہری امور ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



حکومت پاکستان

وزارت اقامت کاری و تعمیرات

(ماحولیات و شہری امور کا ڈویژن)

موضوع: وزیر خزانہ کی بجٹ تقریر برائے سال ——— ۱۹ء کی پیش رفت رپورٹ

بحوالہ موضوع بالا پر صیغہ رابطہ کاری کی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ——— صیغہ علاقائی منصوبہ بندی کے ضمن میں مطلوبہ پیش رفت رپورٹ برائے ماہ ——— ۱۹ء، تین نقول کی صورت میں حسبِ ایما ارسال ہے۔

علاقائی افسر (منصوبہ بندی)

افسر صیغہ (رابطہ کاری)، ماحولیات و شہری امور ڈویژن

ماحولیات و شہری امور ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

حکومت پاکستان

وزارت اقامت کاری و تعمیرات

(ماحولیات و شہری امور ڈویژن)

موضوع: وزیر اعظم کے اقتصادی اور معاشرتی پروگرام کی عمل درآمد کمیٹی کا اجلاس

ازراہ کرم مستعد اقامت کاری و تعمیرات کے لیے سات مرلہ سکیم کے بارے میں خلاصہ، اس کیفیت کے ہمراہ ملاحظہ فرمائیں۔ یہ وزیر اعظم کے اقتصادی اور معاشرتی پروگرام کی عملدرآمد کمیٹی کے اجلاس کے ضمن میں ہے جو مورخہ ——— کو دن کے دس بجے پی بلاک کی سماعت گاہ (آڈیٹوریم) میں نائب صدر نشین منصوبہ بندی کمیشن کی زیر صدارت ہوگا اور اس میں اب تک کی پیش رفت کا جائزہ لیا جائے گا۔ یہ خلاصہ، ایک اور خلاصے میں، جو کچی آبادیوں کے موضوع پر بھیجا گیا تھا، شامل کر لیں۔

علاقائی افسر منصوبہ بندی

افسر صیغہ (اقامت کاری) ماحولیات و شہری امور ڈویژن (اسلام آباد)

غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



حکومت پاکستان

وزارت اقامت کاری و تعمیرات

(ماحولیات و شہری امور کا ڈویژن)

موضوع: وزیر مالیات کی میزانیہ تقریر ——— ۱۹ میں پیش کردہ تجاویز عمل درآمد کی پیش رفت

بحوالہ موضوع بالا پر صیغہ رابطہ کاری کی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ——— مستعد مالیات نے میزانیہ تقریر ——— ۱۹ء کے پیرا ۵۸ اور ۵۹ میں پیش کردہ تجاویز کے نفاذ کی سست رفتاری پر تشویش کا اظہار کیا ہے۔ مالیات ڈویژن کی خواہش ہے کہ پیش رفت رپورٹ میں واضح طور پر بتایا جائے کہ عمل درآمد کس مرحلے پر ہے اور اب تک کون کون سے اقدامات کیے گئے ہیں۔ اس ضمن میں مالیات ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ——— ملفوف ہے گزارش ہے کہ اس صیغے کی ایک مفصل اور جامع رپورٹ جلد از جلد ارسال کی جائے۔

افسر صیغہ

علاقائی افسر منصوبہ بندی ماحولیات و شہری امور ڈویژن اسلام آباد

غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

(تنظیم مالیاتی مشیران)

موضوع؛ وزیر مالیات کی میزانیہ تقریر ــــــ ۱۹ء عمل درآمد کی پیش رفت

بحوالہ وزیر مالیات کی میزانیہ تقریر کے پیرا نمبر ۵۸ اور ۵۹ جن کے ضروری اقتباسات ماحولیات و شہری امور ڈویژن کو اس تنظیم کی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ کے ہمراہ ارسال کیے گئے تھے۔

۲۔ عمل درآمد کی پیش رفت کا جائزہ لیتے ہوئے معتمد مالیات نے رفتار کار پر تشویش کا اظہار کیا ہے کیونکہ اب ہم رواں مالی سال کی پہلی سہ ماہی کے اختتام تک پہنچ رہے ہیں۔ ماحولیات و شہری امور ڈویژن سے درخواست ہے کہ ازراہِ کرم تازہ ترین صورت حال پر مبنی رپورٹ بھیجی جائے اور یہ بھی بتایا جائے کہ عمل درآمد اب کس مرحلے پر ہے۔ رپورٹ ۲۸ ستمبر تک پہنچ جانی چاہیے۔

نائب مشیر مالیات

ماحولیات و شہری امور ڈویژن

شریک معتمد۔ ماحولیات و شہری امور ڈویژن اسلام آباد

مالیات ڈویژن ، غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ



حکومت پاکستان

(ماحولیات و شہری امور ڈویژن)

موضوع، وزیر مالیات کی میزانیہ تقریر برائے سال ــــــ ۱۹ء کی پیش رفت رپورٹ، عمل درآمد کی رپورٹ

بحوالہ موضوع بالا پر افسر صیغہ (مالیات و حسابات) کی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ

مطلوبہ پیش رفت رپورٹ برائے ماہ ستمبر ــــــ ۱۹ء بابت صیغہ علاقائی منصوبہ بندی، دو نقول کی صورت میں، ملفوف ہے۔

علاقائی افسر منصوبہ بندی

افسر صیغہ (رابطہ کاری) ماحولیات و شہری امور ڈویژن

ماحولیات و شہری امور ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ

حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

تنظیم مالی مشیران (تعمیرات)

موضوع: ______ مورخہ ______ کو کراچی کے دورہ کے دوران وزیر اعظم کے احکام

وزیر اعظم سیکریٹریٹ کے مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کی ایک نقل ملفوف ہے جو از خود واضح ہے۔

۲۔ ماحولیات وشہری امور ڈویژن سے درخواست ہے کہ مذکورہ بالا حوالہ میں بیان کردہ احکام کے بارے میں تازہ ترین صورت حال سے مطلع کریں۔

۳۔ اندراہِ کرم اسے "فوری" تصور کیا جائے۔

نائب مشیر مالیات

ماحولیات وشہری امور ڈویژن

نائب معتمد، ماحولیات وشہری امور ڈویژن

تنظیم مالی مشیران غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



صیغہ اقامت کاری

موضوع: ______ مورخہ ______ کو کراچی کے دورہ کے دوران وزیر اعظم کے احکام

ازراہِ کرم وزیر اعظم سیکریٹریٹ (عوامی) کی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی نقل عمل درآمد کے لیے وصول کیجیے جو وزیر اعظم کے احکام پر مشتمل ہے۔

۲۔ وزیر اعظم کے احکام جو پیرا ا، ب اور ج میں ہیں اس ڈویژن سے متعلق ہیں

۳۔ صیغہ اقامت کاری، متعلقہ حلقوں کو عمل درآمد اور پیش رفت کے سلسلے میں رپورٹیں بھیجنے کا کام کر رہا ہے اور رابطے کے فرائض بھی سرانجام دے رہا ہے لیکن چونکہ یہ کام صیغۂ رابطہ کاری کا ہے اس لیے احکام پر مشتمل مراسلہ صیغۂ رابطہ کاری کو ارسال کیا جا رہا ہے تاکہ مستقبل میں رپورٹ بھیجنے کا کام وہی کریں۔ صیغۂ اقامت کاری ہر ماہ کی تین تاریخ کو اپنی رپورٹ، جو شریک معتمد سے منظور شدہ ہوگی، بھیج دیا کرے گا کیونکہ وزارت کو یہ رپورٹ پانچ تاریخ کو بھیجنا ہوگی۔

افسر صیغہ

افسر صیغہ (رابطہ کاری)

غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حکومت پاکستان

وزارت اقامت کاری و تعمیرات

(ماحولیات و شہری امور ڈویژن)

موضوع: کراچی نشتر پارک کے جلسۂ عام میں مورخہ ____ کو وزیر اعظم کا خطاب

ازراہ کرم حوالے کے لیے ملاحظہ ہو موضوع بالا کے افسر صیغہ (رابطہ کاری) کی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

اس ضمن میں پیش رفت رپورٹ ملفوف ہے جو جولائی ____ ۱۹ء تک کے عرصہ پر محیط ہے۔ اس ڈویژن سے متعلق احکام بھی اس میں شامل کیے گئے ہیں۔

افسر صیغہ

افسر صیغہ (رابطہ کاری) ماحولیات و شہری امور ڈویژن اسلام آباد

ماحولیات و شہری امور ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



حکومت پاکستان

وزارت اقامت کاری و تعمیرات

(ماحولیات و شہری امور ڈویژن)

موضوع: سات مرلہ سکیم کے بارے میں پندرہ روزہ پیش رفت رپورٹ

سات مرلہ سکیم کے بارے میں ایک جامع پندرہ روزہ رپورٹ ملفوف ہے جو صوبائی حکومتوں سے موصول شدہ اطلاعات تا اکتوبر ____ ۱۹ء پر مبنی ہے۔ اسے ملاحظہ فرمائیں۔

علاقائی افسر منصوبہ بندی

افسر صیغہ (اقامت کاری) ماحولیات و شہری امور ڈویژن

ماحولیات و شہری امور ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

حکومتِ پاکستان

(ثقافت کھیل اور نوجوانوں کے امور کا ڈویژن)

موضوع: روٹری کلب میرپور خاص ______ وزیر اعظم کی خدمت میں مہمانِ خصوصی بننے کی درخواست

---

ازراہ کرم نوجوانوں کے امور کے ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت، موضوع بالا پر نمبر ______ مورخہ ______ ملاحظہ فرمائیں جس کے ہمراہ ایوان وزیر اعظم کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ اصل، ارسال کی گئی تھی۔

۲۔ ایوان وزیر اعظم سے ایک یاد دہانی نمبر ______ مورخہ ______ اس سلسلے میں موصول ہوئی ہے جو اصل صورت میں بھیجی جارہی ہے۔ گذارش ہے کہ ایوانِ وزیر اعظم کو ضروری جواب جلد از جلد ارسال کیا جائے۔

شریک معتمد

---- شریک معتمد (ثقافت) ثقافت، کھیل اور نوجوانوں کے امور کا ڈویژن

ثقافت، کھیل اور نوجوانوں کے امور۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



ایوانِ وزیر اعظم

راولپنڈی

بحوالہ اس سیکریٹریٹ کا مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______

گذارش کی جاتی ہے کہ جواب جلد از جلد دیا جائے۔

بریگیڈیئر

ملٹری سیکرٹری برائے وزیر اعظم

- - - - - -

- - - - -

معتمد وزارت ثقافت و سیاحت اسلام آباد

ایوانِ وزیر اعظم۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حکومت پاکستان

صحت ڈویژن

موضوع : طبی اخراجات کی باز ادائیگی

اس ڈویژن کے گشتی مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کے تسلسل میں یہ فیصلہ کیا گیا ہے کہ طبی باز ادائیگی کے طریق کار کے مکمل ہونے تک، جس میں کچھ وقت لگے گا، وزارتوں / ڈویژنوں کو موجودہ طریق کار کے مطابق زیر التوا بل ادا کرنے کی اجازت ہے۔ موجودہ طریق کار عارضی طور پر سرکاری ملازموں کو تکلیف سے بچانے کے لیے جاری کیا گیا ہے۔

۲- چنانچہ تمام ڈویژنوں / وزارتوں سے درخواست ہے کہ اپنے اپنے ملازمین کے بل اپنی سطح پر ہی مندرجہ بالا فیصلہ کے مطابق ادا کریں۔

۳- طریق کار کی ایک نقل بھی ملفوف ہے۔

افسر صیغہ

افسران صیغہ (مالیات وحسابات) تمام وزارتیں / ڈویژن

صحت ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



حکومت پاکستان

تعمیرات ڈویژن

موضوع: اسلام آباد، راولپنڈی، کراچی، لاہور، کوئٹہ اور پشاور میں نجی جائداد کرائے پر لینے کے لیے وفاقی دفاتر کو ہدایات

ازراہ کرم اس ڈویژن کے مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کے پیرا ۵ (iii) کی طرف توجہ مبذول کریں جو مالکان کو پیشگی کرایہ دینے کے بارے میں ہے۔ اب یہ فیصلہ کیا گیا ہے کہ اگر عمارت سرکاری دفتر کے لیے کرایہ پر لی جائے تو پیشگی کرایہ کی رقم ایک سال کے کرایہ سے زیادہ نہ ہو لیکن اگر عمارت رہائش کے لیے کرایہ پر لی جا رہی ہے تو دو سال کا کرایہ پیشگی دینے کی موجودہ پالیسی برقرار رہے گی۔ آپ کی خدمت میں گذارش ہے کہ ضروری کارروائی اس ہدایت کی روشنی میں کر لی جائے۔

افسر صیغہ

افسر بکار خاص (املاک) دفتر املاک اسلام آباد

تعمیرات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حکومت پاکستان

تعمیرات ڈویژن

موضوع: تعیّن مکان کے لیے حکمتِ عملی (الاٹمنٹ پالیسی)

یہ فیصلہ کیا گیا ہے کہ کسی بھی وفاقی سرکاری ملازم کو اُس کے استحقاق سے اوپر کے زمرے میں گھر نہ دیا جائے۔

۲۔ یہ بھی فیصلہ کیا گیا ہے کہ اسلام آباد میں اے سے لے کر ای طا پ تک کے گھروں کی تعیّن (الاٹمنٹ) دفترِ املاک کرے گا اور اس سلسلے میں عمومی منتظر فہرست کی ترتیب سختی سے ملحوظ رکھی جائے گی۔

۳۔ چنانچہ اب تک کے وزارت اقامت کاری و تعمیرات کے احکام جو سرکاری ملازمین کو اُن کے استحقاق سے اوپر کے زمرہ میں مکانات دینے کے بارے میں اور اے سے ای طا پ تک کے مکانات کی تعیّن کے بارے میں تھے اور جن کا نفاذ تاحال نہیں ہوا، منسوخ تصور کیے جائیں گے۔ لیکن جن لوگوں کی موجودہ رہائش حکومت نے اصل مالکان کو واپس کر دی ہیں ان کے معاملات اس ڈویژن کو فیصلہ کے لیے بھیج دیے جائیں۔

۴۔ مندرجہ بالا ہدایات دفترِ املاک کے نوٹس بورڈ پر بھی آویزاں کر دی جائیں۔

افسر صیغہ

افسرِ املاک، اسلام آباد

تعمیرات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع: بیرون ملک جانے والے وفود کے ارکان کو یومیہ الاؤنس کی ادائیگی

صدرِ پاکستان نے تلقین فرمائی ہے کہ بیرون ملک جانے والے وفود کے ارکان کو یومیہ الاؤنس، اُن کا سفر شروع ہونے سے پہلے ادا کیا جائے۔ چنانچہ تمام وزارتوں، ڈویژنوں کو ہدایت کی جاتی ہے کہ ایسے تمام معاملات میں جو اب تک معرضِ التوا میں پڑے ہوئے ہیں، فوراً ادائیگی کی جائے۔ پاکستانی سفارت خانوں کو حتی الامکان ایسی ادائیگیاں کرنے کی زحمت نہ دی جائے سوائے ان معاملات میں جہاں ارکان کا قیام، ناگزیر حالات کی بنا پر طے شدہ پروگرام سے زیادہ ہو جائے۔

افسر صیغہ

افسران صیغہ (مالیات و حسابات) تمام وزارتیں/ڈویژن

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

حکومت پاکستان

امور جلد ڈویژن

موضوع : تحقیقی دستاویزات اور مطبوعات کی فراہمی

اس ڈویژن کے عملے اور افسروں کے استفادہ کے لیے ایک مختصر لائبریری قائم کی جا رہی ہے ۔ آپ کی خدمت میں درخواست ہے کہ تمام تحقیقی اور اطلاعاتی دستاویزات جو مفید اور اہم ہوں ، نیز اپنی تمام مطبوعات کی ایک ایک نقل بھی لائبریری کے ریکارڈ کے لیے ارسال کی جائے ۔ ایسی مطبوعات اور دستاویزات کے پرانے نسخے یا ایڈیشن بھی بھیجے جائیں ۔

نائب معتمد

جملہ ڈویژن / وزارتیں

امور جلد ڈویژن غیر رسمی کیفیت ـــــ نمبر ـــــ مورخہ ـــــ



حکومت پاکستان

سیاحت ڈویژن

موضوع : ناظم ادارۂ سیاحت و ہوٹل نظم ونسق کا عارضی چارج

ازراہ کرم اپنے مراسلہ نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی طرف ، جو معتمد سیاحت ڈویژن کو ارسال کیا گیا تھا ، توجہ کریں ۔

معتمد سیاحت نے منظوری دے دی ہے کہ جناب ـــــ ـــــ ـــــ نائب ناظم ادارۂ سیاحت و ہوٹل نظم ونسق اپنے کام کے ساتھ ساتھ تا حکم ثانی اور فی الفور ناظم کے عہدے کا عارضی چارج بھی لیں ۔

افسر بکار خاص ( انتظامیہ )

ناظم ، پاکستان ادارۂ سیاحت و ہوٹل نظم ونسق کراچی

سیاحت ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

حکومتِ پاکستان

وزارت ثقافت و سیاحت

(سیاحت ڈویژن)

موضوع: سابق ڈائریکٹر/ناظم ادارۂ سیاحت و ہوٹل نظم و نسق جناب ـــ ـــ ـــ کے رہائشی ٹیلی فون کی پرائیویٹ ٹیلی فون میں منتقلی

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ کی طرف رجوع کریں۔ اس ضمن میں عرض ہے کہ اس ڈویژن کو کوئی اعتراض نہیں اگر سابق ناظم جناب .......... کی قیام گاہ پر لگے ہوئے ٹیلی فون کو نجی (پرائیویٹ) فون میں، یعنی ان کے اپنے نام پر منتقل کر دیا جائے۔

افسرِ متعلقہ

ناظم پاکستان ادارۂ سیاحت و انتظام ہوٹل کراچی

سیاحت ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــــ



حکومتِ پاکستان

وزارت ثقافت و سیاحت

(سیاحت ڈویژن)

موضوع: ۱۸ گزری روڈ کراچی کی آرائش اور اضافی تزئین کے لیے مبلغ ـــ ـــ ـــ ـــ روپے کی منظوری

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنے ادارہ کے مراسلہ نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ یہ مسئلہ جون ـــــ ۱۹ء میں ختم ہو گیا تھا جب مجلس (بورڈ) نے اپنا فیصلہ دے دیا تھا جو مندرجہ ذیل ہے۔

"چونکہ اس سلسلے میں کوئی تحریری معاہدہ موجود نہیں اس لیے مجلس (بورڈ) جناب.......... اور ان کے شریک کو کوئی اضافی رقم ادا کرنے سے قاصر ہے۔"

۳۔ اب اس مسئلے کو دوبارہ اٹھانا ممکن نہیں ہے۔

افسرِ متعلقہ

ناظم پاکستان ادارۂ سیاحت و ہوٹل نظم و نسق کراچی

سیاحت ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــــ

حکومت پاکستان

سیاحت ڈویژن

موضوع : پاکستان ہوٹل / ریسٹوران ایکٹ ۱۹۷۶ء کے تحت جرمانے

ازراہِ کرم حکومت سرحد کے محکمۂ اطلاعات اور ثقافت وسیاحت کی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جس کے ساتھ اس ڈویژن کا مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ بھی ملفوف تھا۔ مراسلہ میں گذارش کی گئی تھی کہ حکومت سرحد ایک اعلامیہ جاری کرے جس کے تحت ہوٹل اور ریسٹوران ایکٹ مجریہ ۱۹۷۶ء اور سفری ایجنسیوں کا ایکٹ مجریہ ۱۹۷۶ء کا اطلاق سوات، دیر اور چترال کے علاقوں پر ہوگا۔

۲۔ تا حال اس سلسلے میں آپ کی طرف سے کوئی اطلاع موصول نہیں ہوئی آپ اتفاق کریں گے کہ ان قوانین کو ان علاقوں میں جاری کرنے کے لیے اعلامیے کا اجرا بے حد ضروری ہے۔ گذارش ہے کہ جلد سے جلد اعلامیہ جاری کیا جائے تاکہ محکمۂ سیاحتی خدمات کو قوانین کے نفاذ میں دشواریاں نہ پیش آئیں۔ اعلامیہ کی بعد از اجرا ایک نقل اس ڈویژن کو بھی ارسال کی جائے۔

نائب معتمد

معتمد داخلہ وقبائلی امور حکومتِ سرحد، پشاور

سیاحت ڈویژن اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



حکومت پاکستان

سیاحت ڈویژن

موضوع : جناب ______ ناظم مالیات، ترقی سیاحت کارپوریشن پاکستان کی ریٹائرمنٹ

ازراہ کرم اس کیفیت کے ہمراہ امور عملہ ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ ملاحظہ فرمائیں اس سلسلے میں گزارش ہے کہ استحقاق رخصت کا تصدیق نامہ اس ڈویژن کو جلد از جلد بھیجا جائے تاکہ وہ امور عملہ ڈویژن کو روانہ کیا جا سکے۔

معاون سربراہ

نائب ناظم انتظامی ترقی سیاحت کارپوریشن پاکستان اسلام آباد

سیاحت ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حکومت پاکستان

دفتر حساب دار اعلیٰ عسکری حسابات

موضوع: حسابات کی عمومی حالت کی رپورٹ

آپ نے مندرجہ بالا رپورٹ میں جو دو معاملات شامل کرنے کے لیے تجویز کیے ہیں اچھی طرح جانچ لیے گئے ہیں جہاں تک اس چیز کا تعلق ہے کہ کارہائے امانت ——— بغیر پیشگی انتظامی اور تکنیکی منظوری کے اور بغیر پیشگی رقم فراہم کیے بغیر شروع کر دیے گئے ہیں اس دفتر کی یہ رائے ہے کہ یہ مسئلہ حسابات کی عمومی حالت کی رپورٹ میں شامل ہونا چاہیئے۔ نہ کہ اس رپورٹ میں

جہاں تک دوسرے معاملے کا تعلق ہے اس سلسلے میں مخصوص نظائر اور دلائل پیش کیے جائیں تاکہ فیصلہ کیا جا سکے۔

نائب حساب دار اعلیٰ عسکری حسابات

نگرانِ کار عسکری حسابات چکلالہ راولپنڈی

دفترِ حساب دار اعلیٰ عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



دفتر نگران کار عسکری حسابات

(تنظیم سرحدی تعمیرات)

چک لالہ

موضوع: حسابات کی عمومی حالت

ازراہ کرم حساب دار اعلیٰ عسکری حسابات کے دفتر کے مراسلہ نمبر ——— مورخہ ——— کی طرف رجوع کریں۔

اس ضمن میں گذارش ہے کہ اس دفتر کے محاسبہ کے دائرے میں واقع یونٹوں (تنظیموں) کے حسابات کی عمومی حالت تسلی بخش ہے اور کوئی تشویش ناک مالی بے ضابطگی جنوری ۱۹ ——— سے جون ——— ۱۹ تک واقع نہیں ہوئی ہے۔

نگرانِ کار کنٹرولر عسکری حسابات

دفترِ حساب دار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

نگرانِ کار عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

دفتر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان

اسلام آباد

موضوع : سالانہ ترقی کے لیے درکار کم سے کم مدتِ ملازمت

مالیات ڈویژن، از راہ کرم اپنی دفتری یادداشت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ کی طرف رجوع کریں جس میں کہا گیا ہے کہ بنیادی سکیل ۱۸۔ اور اُس سے اوپر تنخواہ کے تعین کے لیے کم از کم چھ ماہ کی مدت ملازمت، متعلقہ مرحلے پر ضروری ہے۔

۲۔ یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر کسی افسر کی مقررہ مدتِ ملازمت مکمل ہونے کی تاریخ سے ایک دن پہلے ترقی ہو جائے اور وہ متعلقہ مرحلے پر چھ ماہ کی مدت بھی پوری کرے تو کیا وہ اُس سال کے یکم دسمبر کو وہ سالانہ ترقی کا حق دار ہوگا یا نہیں؟

۳۔ اس دفتر کی رائے یہ ہے کہ چونکہ ایسا افسر دونوں شرائط پوری کر لیتا ہے اس لیے مقررہ تاریخ پر سالانہ ترقی کا حق دار ہے۔ اگر یہ رائے صحیح ہے تو از راہ کرم اس کی تائید کی جائے۔

حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان

مالیات ڈویژن (جناب ــــ ــــ ــــ شریک معتمد) اسلام آباد

حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ــــ مورخہ ــــــــ



حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع : سالانہ ترقی کے لیے درکار کم سے کم مدتِ ملازمت

بحوالہ موضوع بالا پر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان اسلام آباد کی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ

۲۔ مذکورہ بالا غیر رسمی کیفیت کے پیرا ۳ میں جس رائے کا اظہار کیا گیا ہے اُس کی تائید کی جاتی ہے۔

حساب دار اعلیٰ محاصلِ پاکستان (جناب ــ ــ ــ ــ) اسلام آباد

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ

دفتر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان

حوالہ : مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ

مالیات ڈویژن کی دفتری یاد داشت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ کی رُو سے بنیادی قواعد (F.R) نمبر ــــــــ کے تحت ، خصوصی مہنگائی الاؤنس کی اجازت دی گئی تھی لیکن مورخہ ــــــــ سے قومی تنخواہوں کے سکیل کے اجرا کے بعد مہنگائی الاؤنس کی مجموعی رقم کا حساب بنیادی تنخواہ کے ۱۰ فیصد کی شرح سے مالیات ڈویژن کی دفتری یاد داشت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ کی بنیاد پر لگایا جاتا تھا اور جہاں تک "خصوصی تنخواہ" کا تعلق ہے اس کا حساب الگ ہوتا تھا ۔ اس لحاظ سے افسر مذکور کی تنخواہ کا تعین درست ہوا ہے ۔

معاون حساب دار اعلیٰ

مالیات ڈویژن (جناب ــ ــ ــ ناظم معتمد) اسلام آباد

دفتر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ



دفتر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان

اسلام آباد

موضوع : جناب ــ ــ ــ حساب دار کی تنخواہ کا تعین

بحوالہ مالیات ڈویژن کی دفتری یاد داشت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ

۲۔ ابتدا میں مذکورہ بالا دفتری یادداشت کی دفعات کا اطلاق مختصر نویسوں / معتمد اضافی معتمد اور شریک معتمد کے ذاتی معاونین پر کیا گیا تھا ۔ بعد میں آپ کی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ کی رو سے اس کا اطلاق پاکستان قومی مراکز (پاکستان نیشنل سنٹرز) کے ناظم اعلیٰ کے ذاتی معاون پر بھی کر دیا گیا تھا ۔

۳۔ حساب دار اعلیٰ ، محاصل پاکستان اور ناظم اعلیٰ ، پاکستان قومی مراکز دونوں ہی بنیادی سکیل ۲۰ کے افسران ہیں اور دونوں اپنے محکموں کے سربراہ بھی ہیں ۔ جناب ــ ــ ــ نے درخواست کی ہے ان کی خصوصی تنخواہ کو بھی جو وہ حساب دار اعلیٰ کے ذاتی معاون کی حیثیت سے لے رہے تھے تحفظ دیا جائے اور یہ اُس تنخواہ میں ضم کر دی جائے جو بطور حساب دار ترقی پانے پر وہ مورخہ ــــــــ سے لے رہے ہیں ۔

۴۔ جناب ــ ــ ــ ــ کا معاملہ جناب ــ ــ ــ ذاتی معاون برائے ناظم اعلیٰ پاکستان قومی مرکز کے مشابہ ہے ۔

۵۔ گزارش ہے کہ مذکورہ بالا افسر کی درخواست منظور کرنے کی اجازت مرحمت کی جائے ۔

حساب دار اعلیٰ اضافی

محاصل پاکستان

مالیات ڈویژن (جناب ــ ــ ــ ناظم معتمد) اسلام آباد ۔

دفتر حساب دار اعلیٰ ، محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ

دفتر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان

اسلام آباد

موضوع : جناب ــ ــ ــ حساب دار کی تنخواہ کا تعین

ازراہ کرم مذکورہ بالا موضوع پر مالیات ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــــ مورخہ ــــــــ ملاحظہ کریں۔

۲- اس سلسلے میں گذارش ہے کہ بطور حساب دار ترقی پانے سے پیشتر جناب ــ ــ ــ بنیادی سکیل ۱۴ کی تنخواہ وصول کر رہے تھے۔

معاون افسر حسابات

جناب ــ ــ ــ افسر صیغہ مالیات ڈویژن اسلام آباد

دفتر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ



حکومت پاکستان

دفتر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان

موضوع : جناب ــ ــ ــ حساب دار کی تنخواہ کا تعین

مندرجہ بالا موضوع پر مالیات ڈویژن، ازراہ کرم اپنی دفتری یادداشت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ کی طرف رجوع کرے۔

۲- اس ضمن میں یہ وضاحت بھی کردیں کہ حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان کے ذاتی معاون کی حیثیت سے جو تنخواہ وہ اب لے رہے تھے آیا اس کا تعین، اُن کی ترقی بطور حساب دار کے وقت، مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ کی رُو سے دوبارہ کرنا ہوگا یا نہیں۔

اضافی حساب دار اعلیٰ

محاصل پاکستان

جناب ــــــــ نائب معتمد مالیات ڈویژن اسلام آباد

دفتر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ

حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع : تنخواہوں کے قومی سکیل ـــــ ملازمت کی مدت ـــــ تنخواہ کا تعین

ازراہ کرم حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان کی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ اس سلسلے میں عرض ہے کہ بنیادی سکیل ۱۹ ۔ اور اس سے اوپر کے گریڈوں میں مجوزہ مدتِ ملازمت ، کم سے کم تنخواہ کے سکیل کی غرض سے متعین کی گئی ہے نہ کہ سالانہ ترقی کی غرض سے ۔ چنانچہ جو وضاحت محاسبے کے لیے آپ کی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کے ذریعے جاری کی گئی تھی وہ گریڈ ۱۸ میں ترقی کے وقت سالانہ ترقی کے ضمن میں بھی تھی۔

۳۔ اس صورتِ حال کے پیشِ نظر ہماری مذکورہ غیر رسمی کیفیت میں کوئی تناقض نہیں پایا جاتا ۔ چنانچہ مورخہ ـــــ والی وضاحت کا دوسرے معاملات پر اطلاق نہیں کیا جاسکتا۔

نائب معتمد

حسابدارِ اعلیٰ محاصل پاکستان اسلام آباد

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ



دفتر محاسب اعلیٰ ، پاکستان

دفاتر مرکزی حکومت

گلبرگ III لاہور

موضوع : تنخواہوں کے قومی سکیل ـــــ مدت ملازمت ـــــ تنخواہ کا تعین

کیا حسابدارِ اعلیٰ ، محاصلِ پاکستان اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی طرف رجوع کریں گے جو مالیات ڈویژن کو ارسال کی گئی تھی اور جس کی نقل اس دفتر کو بھی گئی تھی۔

۲۔ اگر مالیات ڈویژن نے اس ضمن میں کوئی وضاحت ارسال کی ہے تو ازراہ کرم اس دفتر کو بھی اس سے مطلع کیا جائے۔

معاون افسرِ حسابات

حسابدارِ اعلیٰ محاصلِ پاکستان ، اسلام آباد

محاسبِ اعلیٰ غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

دفتر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان

اسلام آباد

موضوع: گریڈ ۱۸ اور اوپر ترقی حاصل کرتے وقت، سالانہ اضافہ کی غرض سے کم سے کم مدتِ ملازمت

کیا مالیات ڈویژن موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ کی طرف رجوع کرے گا۔

۲۔ مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ____ مورخہ ____ پر مشتمل احکام مورخہ ____ سے موثر کیے گئے ہیں جس کا مطلب ہے کہ اس تاریخ سے پہلے کی مکمل شدہ مدت ملازمت اس دفتری یادداشت کے دائرہ اثر میں نہیں آئے گی۔ لیکن دو افسروں کے معاملے میں احکام، پہلے کی تاریخوں سے موثر (موثر بہ ماضی) کیے گئے ہیں۔ اس سلسلے میں مالیات ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ اور ایک اور غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ جو وزارتِ خارجہ کو بھیجی گئی ہے ملاحظہ فرمائی جائے۔

۳۔ گذارش ہے کہ اس مسئلے پر غور کیا جائے اور ضروری وضاحت جاری کی جائے تاکہ اس نوعیت کے معاملات ضابطے کے مطابق نبٹائے جا سکیں۔

حساب دار اعلیٰ اضافی

محاصل پاکستان

وزارتِ مالیات (جناب ..... نائب معتمد) اسلام آباد

حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع: گریڈ ۱۸ اور اس کے اوپر ترقی حاصل کرتے وقت سالانہ اضافے کی غرض سے کم سے کم مدتِ ملازمت

بحوالہ مذکورہ بالا موضوع پر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان کی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ سے رجوع کریں۔

۲۔ اس کیفیت میں اٹھائے گئے نکات مفروضے پر مبنی ہیں چنانچہ قطعی رائے کا اظہار کرنا مشکل ہے۔ مناسب یہ ہوگا کہ ہمیں خاص در پیش معاملات بتلائے جائیں تاکہ غور کر کے فیصلہ دینے میں آسانی ہو۔

نائب معتمد

حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان، اسلام آباد

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

حکومت پاکستان

حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان

اسلام آباد

**موضوع:** گریڈ ۱۸۔ اور اُس سے اوپر ترقی پانے پر، سالانہ اضافے کی غرض سے کم سے کم مدتِ ملازمت

کیا مالیات ڈویژن از راہ کرم اپنی دفتری یادداشت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی طرف رجوع کرے گا جو گریڈ ۱۸۔ اور اُس سے اوپر ترقی پانے پر، تنخواہ اور سالانہ اضافے کی غرض سے کم سے کم مدتِ ملازمت کی نظرِثانی کے بارے میں ہے۔ احکام کے نفاذ کے دوران میں اس دفتر کو مندرجہ ذیل صورتِ حال کا سامنا کرنا پڑا ہے:

۱۔ الف۔ جناب د نے مورخہ ـــــ کو وفاقی حکومت میں گریڈ ۱۷ میں ملازمت کا آغاز کیا۔

ب۔ مورخہ ـــــ کو گریڈ ۱۸ میں ترقی ملی اور سات سال کلاس اوّل کی ملازمت کے بعد سالانہ ترقی کے اہل ہوئے۔

۲۔ الف۔ جناب ب نے مورخہ ـــــ کو وفاقی حکومت میں گریڈ ۱۷ میں ملازمت کی ابتدا کی۔

ب۔ مورخہ ـــــ کو گریڈ ۱۸ میں ترقی پائی۔ مذکورہ بالا دفتری یادداشت کی رُو سے جناب ب کو سالانہ ترقی ۵ سال کی کلاس اوّل کی ملازمت کے بعد مل سکے گی۔

ج۔ اسی طرح گریڈ ۱۹ میں سالانہ اضافہ بارہ سال کی ملازمت کے بعد جا کر مل سکے گا۔



۲۔ اس موازنے سے واضح ہوتا ہے کہ جناب ب، جونیئر (متاخر) ہونے کے باوجود د سے زیادہ تنخواہ لے رہے ہیں۔ اس لیے مذکورہ بالا احکام ان کی گریڈ ۱۸ میں ترقی کے وقت نافذ نہیں تھے۔

۳۔ گزارش ہے کہ معاملے کو بہ نظرِ غائر دیکھا جائے اور یہ تناقض دُور کیا جائے۔

نائب حساب دار اعلیٰ

مالیات ڈویژن (جناب ـ ـ ـ ـ نائب معتمد)

حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

دفتر محاسب اعلیٰ پاکستان

موضوع: تنخواہوں کے قومی سکیل ـــــ ملازمت کی مدت ـــــ تنخواہ کا تعین

کیا حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی طرف رجوع کریں گے جو مالیات ڈویژن کو بھیجی گئی تھی اور اس کی ایک نقل اس دفتر کو ارسال کی گئی تھی۔

۲۔ اس سلسلے میں گذارش ہے کہ مالیات ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی ایک نقل اس دفتر کو دوبارہ بھیجی جائے کیونکہ وہ یہاں نہیں مل رہی۔

معاون افسر حسابات

حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان، اسلام آباد

محاسب اعلیٰ غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ



دفتر حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان
اسلام آباد

موضوع: تنخواہوں کے قومی سکیل کی سکیم ـــــ ملازمت کی مدت ـــــ تنخواہ کا تعین

کیا مالیات ڈویژن ازراہ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی طرف رجوع کرے گا جو گریڈ ۱۷ سے ۱۸ میں ترقی کے وقت سالانہ اضافے کے جواز کے بارے میں ہے۔

۲۔ مذکورہ بالا غیر رسمی کیفیت کی رُو سے ایک افسر گریڈ ۱۸ میں ترقی پاتے وقت، اس صورت میں یکم دسمبر کو سالانہ اضافے کا حق دار ہوگا جب وہ یکم دسمبر اور ۳۱ مئی کے درمیانی عرصے میں وہ سات سال کی ملازمت مکمل کرلے۔

۳۔ اس قانون کا اطلاق صرف گریڈ ۱۷ سے ۱۸ میں ترقی کے معاملات پر ہوتا ہے۔

۴۔ گریڈ ۱۹ کے ایک افسر نے مالیات ڈویژن کے اس فیصلے کے خلاف عرض داشت پیش کی ہے کہ اس قاعدے کو صرف گریڈ ۱۷ سے ۱۸ کی ترقی کے معاملات تک محدود کیوں رکھا جا رہا ہے اور گریڈ ۱۸ سے ۱۹ میں ترقی پانے والے سرکاری ملازم اس سے کیوں محروم رکھے جا رہے ہیں جب کہ وہ بھی اس طرح کی صورتِ حال میں بارہ سال مکمل کرتے ہیں۔

۵۔ گذارش ہے کہ مالیات ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت مورخہ ـــــ پر نظرثانی کی جائے تاکہ یہ تناقص دور ہوسکے۔

حساب دارِ اعلیٰ

جناب...... شریک معتمد، مالیات ڈویژن، اسلام آباد

حساب دارِ اعلیٰ غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع: تنخواہوں کے قومی سکیل کی سکیم ــــ ملازمت کی مدت ــــ تنخواہ کا تعین

حساب دار اعلیٰ از راہ کرم موضوع بالا پر اس ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــ مورخہ ــــ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ اس ڈویژن نے اس معاملے پر دوبارہ غور کیا ہے اور فیصلہ کیا ہے کہ:

ا۔ اگر گریڈ ۱۸ کا کوئی افسر کسی سال کے یکم دسمبر اور اس کے بعد والے سال کی ۳۱ مئی کے درمیان گریڈ ۱۷ کے سات برس مکمل کرے تو اسے اُسی سال کے یکم دسمبر کو سالانہ اضافہ ملے گا۔

ii۔ اگر گریڈ ۱۸ کا افسر گریڈ ۱۷ کے سات برس یکم جون اور ۳۰ نومبر کی درمیانی میں مکمل کر لے تو وہ اُسی سال کی یکم دسمبر کو سالانہ اضافے کا حق دار ہوگا۔

۳۔ گذارش ہے کہ گریڈ ۱۸ کی سالانہ ترقی کے معاملات اسی فیصلے کی روشنی میں نمٹائے جائیں۔

افسر صیغہ

جناب ...... نائب حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان اسلام آباد

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ــــ مورخہ ــــ

نقل بنام محاسب اعلیٰ پاکستان گلبرگ III لاہور



حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع: گریڈ ۱۸ اور اُس سے اوپر ترقی کے وقت، سالانہ اضافہ کی غرض سے کم سے کم مدت ملازمت

بہ حوالہ حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان کی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــ مورخہ ــــ جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ اس ضمن میں ہمارے گشتی مراسلہ نمبر ــــ مورخہ ــــ کے پیرا ۲ کی طرف توجہ مبذول کرائی جاتی ہے جس میں صراحت کی گئی ہے کہ اس موضوع پر تمام گذشتہ احکامات اس مراسلہ کی حد تک ترمیم شدہ تصور کیے جائیں گے۔

۳۔ چنانچہ امور عملہ ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ــــ مورخہ ــــ میں ۱۲ برس کی جو پابندی بیان کی گئی ہے اسے بارہ برس سمجھا جائے گا۔

نائب معتمد

حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان، اسلام آباد

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ــــ مورخہ ــــ

حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع: **بنیادی تنخواہوں کے سکیل کی سکیم (منصوبہ) اور ملازمین کے لیے ضمنی مراعات - ۱۹۸۳ء**

بحوالہ موضوع بالا پر حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان کی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

جہاں تک قائم مقام چارج اور تنخواہ کے تعین کا تعلق ہے، افسران کی تنخواہ، ہدایات کے مطابق مقرر نہیں کی گئی۔ قائم مقام چارج کی بنیاد پر کی گئی تقرریوں پر مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ——— مورخہ ——— کے احکام کا اطلاق نہیں ہوگا۔ چنانچہ گذارش ہے کہ ان معاملات کو نئے سرے سے جانچا جائے۔

افسر صیغہ

حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان، اسلام آباد

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان

موضوع: **پیشہ ورانہ ملازمین کے لیے قابلیت الاؤنس**

۱- مالیات ڈویژن ازراہِ کرم اپنی دفتری یادداشت نمبر ——— مورخہ ——— کی طرف توجہ کرے گا جو محولہ بالا موضوع ہے۔

۲- مذکورہ بالا دفتری یادداشت کے پیرا ۱- اور ۳ کے مندرجات سے ظاہر ہوتا ہے کہ گریڈ ۱۷ اور ۱۸ کے تکنیکی اور پیشہ ورانہ ملازمین پر ان کا اطلاق ہوتا ہے یہ اسی طرح ہے جیسا کہ مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ——— مورخہ ——— کی وجہ سے پیشگی سالانہ اضافے صرف گریڈ ۱۸ کے ملازمین کو دیے گئے تھے۔

۳- اب گریڈ ۱۹ اور اس سے اوپر کے ملازمین ان مراعات کا مطالبہ کر رہے ہیں۔ ازراہِ کرم وضاحت کی جائے کہ کیا یہ مراعات تمام ملازمین کو دی جائیں گی یا صرف گریڈ ۱۸ کے ملازمین تک محدود رکھی جائیں گی۔

حساب دارِ اعلیٰ اضافی

جناب ........ شریک معتمد، مالیات ڈویژن اسلام آباد

حساب دارِ اعلیٰ غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

حساب دارِ اعلیٰ محاصلِ پاکستان

اسلام آباد

موضوع: بنیادی تنخواہوں کے سکیل کی سکیم (منصوبہ) اور سول ملازمین کے لیے ضمنی مراعات ۱۹۸۳ء

مالیات ڈویژن ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ کی طرف توجہ دے۔

۲۔ معاملات کے تفصیلی کوائف مندرجہ ذیل ہیں:

i۔ جناب "د" جو اکاؤنٹس گروپ کے افسر ہیں، مورخہ ____ کو گریڈ ۱۹ میں قائم مقام تقرری کے وقت مبلغ ____ روپے کی تنخواہ وصول کر رہے تھے۔ انہیں گریڈ ۱۹ کی کم سے کم تنخواہ دی گئی تھی۔ انہیں دو سال تک سالانہ اضافہ نہیں دیا گیا کیونکہ انہوں نے بارہ سال مکمل کیے تھے اور وہ ہی مبلغ ۳۲۰۰ کے مرحلے پر ہی انہوں نے چھ ماہ مکمل کیے تھے۔ چنانچہ اُن کی تنخواہ ____ روپے مقرر کی گئی۔

ii۔ اکاؤنٹس گروپ کے ایک اور افسر جناب "ب" جو جناب "د" سے جونیئر تھے، گریڈ ۱۹ میں قائم مقام چارج کی بنیاد پر بعد کی تاریخ میں، مقرر کیے گئے لیکن چونکہ وہ گریڈ ۱۸ میں ____ روپے تنخواہ لے رہے تھے اس لیے ان کی تنخواہ گریڈ ۱۹ میں ____ روپے مقرر کی گئی۔

iii۔ جناب "د" کا موقف یہ ہے کہ اگرچہ جناب "ب" اُن سے جونیئر ہیں مگر اُن کی تنخواہ پھر بھی زیادہ ہے انہوں نے یہ درخواست بھی کی ہے کہ اُن کی تنخواہ کا تعین دوبارہ کیا جائے۔

۳۔ چنانچہ گذارش ہے کہ وضاحت کی جائے کہ کیا مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ____ مورخہ ____ کا اطلاق ان معاملات پر ہو گا یا نہیں۔

نائب حساب دارِ اعلیٰ

جناب ...... نائب معتمد مالیات ڈویژن، اسلام آباد۔

حساب دارِ اعلیٰ محاصلِ پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

**موضوع : گریڈ ۱۸ اور اُس سے اوپر کی ترقی پر، سالانہ اضافہ کے لیے کم سے کم مدت ملازمت**

بحوالہ موضوع بالا حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان کی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

۲۔ تصدیق کی جاتی ہے کہ ہماری دفتری یادداشت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ میں درج شدہ احکام صرف اُن افسروں کے لیے ہیں جنہیں ۲۰ مئی ۱۹۷۴ء سے پہلے گریڈ ۱۸ اور ۱۹ میں ترقی ملی تھی جو افسر اس تاریخ سے پہلے ترقی حاصل کر چکے تھے لیکن مجوزہ مدتِ ملازمت اس تاریخ کے بعد پوری کی اُن پر ان احکام کا اطلاق نہیں ہوگا۔

۳۔ جناب ...... کے ضمن میں جو مشورہ افسر کبیر حسابات وزارت خارجہ کو ہمارے مراسلہ نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کے ذریعے دیا گیا تھا، وہ ان احکام کے مطابق نہیں تھا، اس لیے اُسے واپس لیا جا رہا ہے۔

حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان، اسلام آباد۔

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ



حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

**موضوع : ترقی پانے پر، سالانہ اضافے کے لیے کم سے کم مدتِ ملازمت**

بحوالہ، موضوع بالا پر، حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان کی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

۲۔ جو صورت حال آپ نے اپنی غیر رسمی کیفیت کے دوسرے پیراگراف میں واضح کی ہے، اس کی تصدیق کی جاتی ہے۔

نائب معتمد

محاصل پاکستان۔ اسلام آباد

حسابدار اعلیٰ (اضافی)

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان

اسلام آباد

**موضوع : ترقی پانے پر، سالانہ اضافہ حاصل کرنے کے لیے کم سے کم مدت ملازمت**

کیا مالیات ڈویژن ازراہ کرم اپنے مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کرے گی

۲۔ ازراہ کرم وضاحت کریں کہ کیا دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کا اطلاق اُن معاملات پر ہوگا یا نہیں جو وزارت مالیات کے مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کے تحت نظر ثانی کیے جائیں گے۔

۳۔ وہ معاملہ جس سے یہ مسئلہ پیدا ہوا ہے مندرجہ ذیل ہے۔

ایک افسر جو ۲۰-۸-۷۳ سے پہلے سے ملازمت میں ہے، جونیئر کلاس اول میں ۲۱-۳-۷۲ سے ترقی پر فائز ہوا اور اس کی تنخواہ اسی تاریخ کو مبلغ ۶۰۰/- روپے متعین ہوئی۔ ۱۹-۹-۷۶ کو اسے گریڈ ۱۸ میں ترقی ملی۔ ترقی کے وقت یعنی ۱۹-۹-۷۶ کو وہ کلاس اول کے ساتویں برس میں تھا۔ اب یہ وضاحت درکار ہے کہ کیا مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کا اطلاق اُس پر ۱۹-۹-۷۶ سے ہوگا یا نہیں اور کیا اُس کی تنخواہ کا تعین دوبارہ کیا جائے گا یا نہیں۔

۴۔ ازراہ کرم وضاحت جلد جاری کی جائے۔

اضافی حسابدار اعلیٰ

جناب ...... نائب معتمد مالیات ڈویژن

حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

**موضوع : بنیادی تنخواہوں کے سکیلوں کی سکیم اور سول ملازمین کے لیے ضمنی مراعات ــــ ۱۹۸۳ء**

بحوالہ موضوع بالا پر حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

۲۔ تجویز پر غور کرنے کے لیے گذارش کی جاتی ہے کہ جناب "د" اور جناب "ب" کے لحاظ سے جن معاملات کا ذکر کیا گیا ہے اُن کے تفصیلی کوائف بیان کیے جائیں اور جن ضابطوں/احکام کے تحت اُن کی تنخواہوں کا تعین کیا گیا تھا وہ بھی بتائے جائیں۔

افسر صیغہ

محاصل پاکستان

جناب ...... حسابدار اعلیٰ اضافی

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان

اسلام آباد

## موضوع : بنیادی تنخواہوں کے سکیلوں کی سکیم (منصوبہ) اور سول ملازمین کے لیے ضمنی مراعات ۱۹۸۳ء

کیا مالیات ڈویژن ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کرے گا۔

۲۔ اس دفتر کے علم میں ایسے معاملات آئے ہیں جن میں دو افسران (د اور ب) جو ۸۳-۷-۱ کو گریڈ ۱۸ میں مبلغ ۲۸۵۰/- روپے کی شرح پر تنخواہ لے رہے تھے، تاہم مقام جادج کی بنیاد پر مختلف تاریخوں کو گریڈ ۱۹ میں ترقی پا کر آئے۔ جناب "ب" کو چونکہ ترقی تاخیر سے ملی تھی اس لیے گریڈ ۱۹ میں اُن کی تنخواہ کا تعین گریڈ ۱۸ میں مورخہ یکم دسمبر ۱۹۸۴ء کے سالانہ اضافے کے بعد ہوا تھا چنانچہ اس کی تنخواہ یکم دسمبر ۱۹۸۴ء کو مبلغ ۳۳۶۰/- روپے متعین ہوئی جبکہ جناب "د" کی تنخواہ جنھیں گریڈ ۱۹ میں ۸۳/۱۱/۱۵ سے ترقی ملی تھی ۳۲۰۰/- روپے مقرر ہوئی۔

۳۔ اس صورت حال میں گذارش ہے کہ یہ وضاحت کی جائے کہ آیا مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت مورخہ ______ کے مندرجات کا ایسے معاملات پر بھی اطلاق ہوگا یا نہیں اور کیا سینئر افسر کی تنخواہ، عدم یکسانی دور کرنے کے لیے دوبارہ متعین کی جائے۔

اضافی حسابدار اعلیٰ

جناب ______ نائب معتمد مالیات ڈویژن اسلام آباد

حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



دفتر حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان

## موضوع : گریڈ ۱۸ اور اُس سے اوپر ترقی پانے پر، سالانہ اضافہ کے لیے کم سے کم مدتِ ملازمت

ازراہ کرم مالیات ڈویژن اپنی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف توجہ دے جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ اس یادداشت کی رو سے کم سے کم مدتِ ملازمت (گریڈ ۱۹ میں ترقی پانے کے بعد سالانہ اضافے کے لیے) ۱۳ برس سے کم کر کے ۱۲ برس کر دی گئی ہے جب کہ مالیات ڈویژن ہی کی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کی رُو سے یہ مدت ۱۴ برس مقرر کی گئی تھی۔

۳۔ اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نئے احکام کے نفاذ سے دو مختلف معیار مقرر ہو جائیں گے اور یہ واضح نہیں ہو رہا کہ کیا دفتری یادداشت مورخہ ______ کے اجرا سے دفتری یادداشت مورخہ ______ منسوخ ہو جاتی ہے یا نہیں یعنی ۱۴ سال کا عرصہ ۱۲ سال مقرر ہوا ہے یا نہیں۔

۴۔ اس صورت حال کو ختم کرنے کے لیے گذارش ہے کہ اس کی مزید وضاحت کی جائے۔ اور مناسب فیصلہ صادر کیا جائے۔

حسابدار اعلیٰ اضافی

مالیات ڈویژن (جناب ...... شریک معتمد) اسلام آباد

حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسب کراچی

موضوع : **سرکاری محاسبہ کا سہ ماہی بین الاقوامی مجلّہ**

ازراہ کرم مندرجہ بالا موضوع پر اس دفتر کے مراسلہ نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ مطلوبہ مضمون جو دس ستمبر تک پہنچ جانا چاہیے تھا ابھی تک موصول نہیں ہوا۔ ازراہ مہربانی مضمون جلد از جلد ارسال کیا جائے۔

نائب افسر محاسبہ

ناظم تجارتی محاسبہ لاہور

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ



دفتر محاسب اعلیٰ پاکستان

لاہور

موضوع : **سرکاری محاسبہ کے بین الاقوامی مجلّے کی تقسیم**

ازراہ کرم مذکورہ بالا بین الاقوامی مجلّہ کی تازہ ترین سہ ماہی اشاعت جو ــــــــ تک ہے ملفوف ہے، ملاحظہ کریں۔

۲۔ رسید سے مطلع کریں۔

معاون محاسب اعلیٰ

تمام محاسبداران اعلیٰ و ناظمین اعلیٰ

دفتر محاسب اعلیٰ پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ
کراچی

**موضوع : سرکاری محاسبہ کا سہ ماہی بین الاقوامی مجلہ**

مذکورہ بالا جریدہ، محاسبِ اعلیٰ پاکستان کی ہدایت کے مطابق تمام دفاتر کو بھیجا جا رہا ہے۔

۲۔ ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ نے خواہش ظاہر کی ہے کہ حساب اور محاسبے سے متعلق ایک مناسب مضمون تیار کر کے ارسال کریں تاکہ مجلہ میں اشاعت کے لیے بھیجا جائے۔

نائب افسر محاسبہ

ناظم تجارتی محاسبہ، واہ چھاؤنی

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ
کراچی

**موضوع : سرکاری محاسبہ کا بین الاقوامی مجلہ**

ازراہ کرم مطلع کریں کہ آیا مذکورہ بالا مجلہ آپ کے دفتر میں باقاعدگی سے موصول ہو رہا ہے یا نہیں؟ یہ اطلاع جلد از جلد ہم پہنچائیں۔

نائب افسر محاسبہ

ناظم تجارتی محاسبہ، واہ

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : کلکٹر کسٹم کی طرف سے تصدیق نامہ (سرٹیفکیٹ) جاری کرنے کے بارے میں ہدایات

اس سوال پر کہ کیا کلکٹر کسٹم مذکورہ بالا تصدیق نامہ (سرٹیفکیٹ) جاری کر سکتا ہے یا نہیں؟ غور کیا گیا ہے بورڈ کا نقطہ نظر یہ ہے کہ عام طور پر یہ کام ایوان تجارت یا کسی تسلیم شدہ تجارتی تنظیم کی طرف سے ہونا چاہیئے لیکن مخصوص حالات میں مثلاً جب درآمد کرنے والا ملک اصرار کرے کہ کسٹم حکام یہ تصدیق نامہ جاری کریں اور اس بارے میں تحریری درخواست بھی آئے تو کلکٹر کسٹم یا اس کی طرف سے مامور کردہ افسر یہ تصدیق نامہ جاری کر سکتا ہے۔

معتمد اول

(فرسٹ سیکرٹری)

تمام کلکٹریٹ

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : موٹر کاروں کی برآمد اور درآمد کے لیے کسٹم کے دفاتر میں استعمال کیے جانے والے فارم

کسٹم کے مختلف دفاتر میں استعمال کے لیے مندرجہ ذیل کاغذات مرکزی محاصل بورڈ نے منظور کیے ہیں۔

۱۔ ڈیوٹی فری برآمد و درآمد کی جانے والی کاروں کے کوائف کے لیے رجسٹر۔

۲۔ کسٹم سٹیشن پہنچنے پر موٹر گاڑیوں کے معائنے کی رپورٹ کے بارے میں رجسٹر۔

۳۔ سیاحوں کی طرف سے موٹر کاروں کی عارضی درآمد کے لیے کاغذات۔

۴۔ نئی موٹر گاڑیوں کی تشخیص کے لیے فارم۔

۵۔ استعمال شدہ موٹر گاڑیوں کی تشخیص کے لیے فارم۔

معتمد اول

جملہ دفاتر کسٹم

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : "دیگر حادثات" کے الفاظ کی توجیہہ

اس دفتر کی توجہ الفاظ "دیگر حادثات" کی طرف دلائی گئی ہے جو بورڈ کے مراسلہ نمبر ________ مورخہ ________ میں استعمال کیے گئے ہیں۔ مرکزی محاصل بورڈ سمجھتا ہے کہ پاکستان کے وہ شہری جو جنگ کی وجہ سے نقل مکانی پر مجبور ہوئے تھے حادثے کا شکار شمار ہوں گے اور "دیگر حادثات" کے ذیل میں آئیں گے۔

معتمد اوّل

تمام دفاتر کسٹم

مرکزی ریونیو بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : افغانستان کے لیے برآمدات پر بونس

گشتی مراسلہ نمبر ________ مورخہ ________ کی رو سے افغانستان کے لیے برآمدات پر بونس کی اجازت ہے بشرطیکہ مطلوبہ دستاویزات مہیا کی جائیں ان میں سے ایک یہ ہے کہ برآمد کی درخواست تین نقلوں میں پیش کی جائے جو طورخم کے کسٹم حکام کی مصدقہ (تصدیق شدہ) ہو۔ یہ ضرورت صرف زمینی راستے سے برآمدات کے لیے ہے۔

۲۔ نظر ثانی شدہ ہدایات کے مطابق برآمدات بذریعہ ہوائی جہاز کے لیے اس درخواست کی تین نقول کی تصدیق پشاور کے ہوائی اڈے پر مامور کسٹم حکام بھی کر سکتے ہیں۔

معتمد اوّل

تمام دفاتر کسٹم

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : ضبط شدہ گاڑیوں کے بارے میں فیصلہ

یہ بات بورڈ کے علم میں لائی گئی ہے کہ ضبط شدہ گاڑیوں کے بارے میں کوئی فیصلہ نہیں کیا جاتا اور پڑے پڑے گاڑیوں کی حالت اور قیمت میں نقصان دہ تبدیلی آجاتی ہے اور حکومت کو نقصان ہوتا ہے چنانچہ بورڈ نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ ضبط شدہ گاڑیوں کی نیلامی جلد از جلد عمل میں لائی جائے بورڈ نے یہ بھی فیصلہ کیا ہے کہ اگر نیلام عام میں گاڑی مجوزہ قیمت وصول نہیں کر پاتی تو کلکٹر کم قیمت پر بھی گاڑی فروخت کر سکتا ہے تاہم یہ مخصوص حالات ہی میں ہونا چاہیئے اور کلکٹر کو احکام جاری کرنے سے پہلے کافی غور و فکر کر لینا چاہیئے۔

معتمد دوم

(سیکنڈ سیکرٹری)

تمام دفاتر کسٹم

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : ٹائروں اور ٹیوبوں کی سمگلنگ

بورڈ نے اپنے احکام پر جو مراسلہ نمبر ________ مورخہ ________ کے ذریعے جاری ہوئے تھے پر نظر ثانی کی ہے اور فیصلہ کیا ہے کہ رجسٹروں میں ٹائروں کے کوائف کا اندراج بند کر دیا جائے کیونکہ ان اطلاعات سے ناجائز فائدہ اٹھایا جاتا ہے۔

اگر احتسابی اداروں کے علم میں ٹائروں کی سمگلنگ کا معاملہ آئے تو وہ معمول کا مروجہ طریق کار اختیار کریں۔

معتمد دوم

(سیکنڈ سیکرٹری)

جملہ دفاتر کسٹم

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

موضوع : افغانستان سے ٹائروں اور ٹیوبوں کی درآمد

جو گاڑیاں افغانستان جاتی ہیں یا وہاں سے آتی ہیں اس ضمن میں سرحد پر ایک رجسٹر کھولا جائے اور خریدے ہوئے ٹائر اور ٹیوبوں کے کوائف اس میں درج کیے جائیں۔ ٹائروں کی حالت اور کیفیت صحیح صحیح درج کی جائے تاکہ یہ معلوم ہو سکے کہ پرانے ٹائروں کی جگہ نئے ٹائر استعمال نہیں ہو رہے۔

یہ بھی وضاحت کی جاتی ہے کہ گاڑی ضبط کرتے وقت اس امر کا بھی یقین کر لیا جائے کہ یہ گاڑی سمگلنگ میں استعمال ہوئی ہے یا نہیں۔

مندرجہ ذیل کوائف نوٹ کیے جائیں۔

۱۔ ڈرائیور کا نام مع ولدیت اور پتہ

۲۔ مالک کا نام اور پتہ

۳۔ لائسنس نمبر

۴۔ انجن نمبر

۵۔ لادے ہوئے ٹائروں کی تفصیل (سائز، تعداد وغیرہ)

۶۔ تاریخ خرید

۷۔ ٹائروں کی عمومی حالت

۸۔ ڈرائیور یا مالک کے دستخط مع تاریخ

۹۔ متعلقہ کسٹم افسر کے دستخط و مہر مع تاریخ

معتمد دوم

(سیکنڈ سیکرٹری)

کلکٹر مرکزی آبکاری و زمینی کسٹم لاہور، کراچی

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ________ تاریخ ________



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

موضوع : ہندو پاکستان سے تعلق رکھنے والے یوگنڈا، کینیا، زمبیا اور تنزانیہ سے آنے والے مہاجرین کے لیے کسٹم کی رعائتیں؛

بورڈ اس امر پر غور کر رہا ہے کہ مذکورہ بالا مہاجرین کی ڈیوٹی فری درآمدات کے لیے معیار کیا ہو۔ بورڈ نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ وہ رعائتیں جو احکام نمبر ________ مورخہ ________ میں دی گئی ہیں مذکورہ بالا مہاجرین کو بھی دے دی جائیں۔ بشرطیکہ

۱۔ وہ ثبوت مہیا کریں کہ انہوں نے پاکستانی شہریت کے لیے درخواست دے رکھی ہے اور اس کے حصول کے لیے پوری کوشش کر رہے ہیں۔

۲۔ ثبوت مہیا کریں کہ جس ملک سے آ رہے ہیں اس میں وہ باقاعدہ طور پر تاجر تھے اور کاروبار کرتے تھے۔

معتمد دوم

(سیکنڈ سیکرٹری)

تمام کلکٹریٹ (کسٹم)

مرکزی محاصل بورڈ اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع : "کسٹم سرحد" کی تعریف**

مرکزی حکومت پاکستان نے "کسٹم سرحد" کی تعریف اپنے حکم نمبر ______ مورخہ ______ میں کی ہے اور یہ حکم چونکہ ابھی تک منسوخ یا معطل نہیں ہوا اس لیے یہی تعریف نافذ رہے گی۔ پاکستان کی سرحدیں ہی کسٹم کی سرحدوں کے طور پر شمار ہوں گی۔

معتمد دوم

(سیکنڈ سیکرٹری)

تمام کلکٹریٹ (کسٹم)

مرکزی محاصل بورڈ۔ اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع : کسٹم افسران کا عوام سے تعلق اور رویہ**

یہ کہا جا رہا ہے کہ باہر سے واپس آنے والے پاکستانیوں کے ساتھ کسٹم افسران کا رویہ مناسب نہیں ہے کسٹم کے اہل کاروں کو معلوم ہونا چاہیئے کہ مسافروں کے ساتھ شریفانہ روش اور خوش اخلاقی کا برتاؤ بہت ضروری ہے۔ انہیں ایسا رویہ اختیار کرنا چاہیئے جو ان کے اور ان کے محکمے کے بھی شایان شان ہو۔

۲۔ بورڈ اب یہ ہدایت جاری کر رہا ہے کہ کلکٹر، نائب کلکٹر اور معاون کلکٹر، ان ہوائی اڈوں پر اور مقامات پر جہاں وہ مستقلاً تعینات نہیں ہیں، وقتاً فوقتاً جا کر دیکھیں کہ کسٹم کا عملہ مسافروں کے ساتھ مناسب سلوک روا رکھ رہا ہے یا نہیں۔ امید ہے کہ اس احتیاط کی وجہ سے ہمارے عملے کے برتاؤ کا معیار بہتر ہو جائے گا۔ اگر عملہ کا کوئی رکن بدسلوکی کا مرتکب پایا جائے تو اس کے خلاف تادیبی کارروائی کی جائے۔

معتمد دوم

(سیکنڈ سیکرٹری)

تمام کسٹم کلکٹریٹ / دفاتر

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : کسٹم کے محکمہ میں زیر استعمال فارموں اور رجسٹروں پر نظر ثانی

گذشتہ سالوں کے دوران رجسٹروں اور فارموں کی کثیر تعداد کا استعمال شروع کرایا گیا ہے۔ ان پر نظر ثانی کرنے کے دوران بورڈ نے فیصلہ کیا ہے کہ :

۱۔ بورڈ کا متعلقہ شعبہ رجسٹروں اور فارموں کی جدول تیار کرے گا جو دو حصّوں پر مشتمل ہو گی۔ حصہ اوّل رجسٹروں کے لیے اور حصہ دوم فارموں کے لیے۔ تمام موجودہ رجسٹروں اور فارموں پر نظر ثانی کی جائے گی۔

۲۔ تمام رجسٹر اور فارم نگران کار طباعت وسامانِ تحریر سے چھپوائے جائیں گے جو مروجہ قواعد کے مطابق ہوں گے اور بورڈ کے متعلقہ شعبے کو اس کی اطلاع دی جائے گی۔

۳۔ جدول میں اندراج کے بغیر کوئی نیا رجسٹر اور فارم رائج نہیں کیا جائے گا۔ اگر کوئی فارم غیر معمولی حالات میں اور جلدی میں رائج کرانا پڑے تو بعد میں جدول میں اس کا اندراج کر دینا چاہیے۔ ایسے فارم کی پانچ مصدقہ نقول بورڈ کو بھیجنا ہوں گی۔ اُن میں سے ایک نقل جدول میں بھی چسپاں کی جائے گی۔

معتمد اوّل

تمام ذیلی دفاتر محکمہ کسٹم

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : انتقال رہائش کے قواعد

حکومت نے فیصلہ کیا ہے کہ وہ اشخاص جو بیرون ملک تین سال کی مدت ملازمت کے بعد ملک میں واپس آرہے ہوں، گاڑی لانے کے مجاز ہوں گے۔

۲۔ چنانچہ اس قاعدے کی رو سے واپس آنے والے پاکستانی درآمدی پرمٹ کے بغیر گاڑی لا سکتے ہیں تاہم انہیں مجوزہ ڈیوٹی اور محصول وغیرہ ادا کرنے ہوں گے لیکن یہ اس صورت میں ہوگا جب گاڑی کم سے کم ایک سال کے لیے زیر استعمال رہ چکی ہو۔ اگر گاڑی بالکل نئی ہو یا ایک سال سے کم استعمال کی گئی ہو تو درآمدی پرمٹ دکھانا لازمی ہوگا۔

۳۔ تین سالہ قیام کے دوران اگر مختصر مدت کے لیے وطن واپس آنا پڑا ہو تو کلکٹر ایسے مختصر "وقفے" کو معاف کرنے کے مجاز ہوں گے۔ لیکن دیگر معاملات حسب معمول فیصلہ کے لیے بورڈ کی طرف بھیجنا ہوں گے۔

معتمد اوّل

(فرسٹ سیکرٹری)

تمام دفاتر کسٹم

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع : بیرون ملک جانے والے پاکستانیوں کی پڑتال**

بنک دولت پاکستان کی غیر رسمی کیفیت نمبر________ مورخہ________ میں درج شدہ ہدایات نیچے نقل کی جا رہی ہیں تاکہ متعلقہ محکموں کی رہنمائی کے کام آسکیں۔

موجودہ قوانین کی رو سے عراق، ایران وغیرہ جانے والے پاکستانی، جو خشکی کے راستے جا رہے ہوں، ۵۰۰ ڈالر فی کس زرِ مبادلہ کے حقدار ہیں۔ ہمیں معلوم ہوا ہے کہ ایسے مسافروں کو کسٹم حکام بنک دولت پاکستان کی طرف سے جاری کردہ "پروانۂ عدم اعتراض" دکھانے کا مطالبہ کرتے ہیں اور مسافروں کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اس پریشانی کا ازالہ کرنے کے لیے کسٹم اہلکاروں کو ہدایات جاری کی جا رہی ہیں کہ خشکی کے راستے باہر جانے والے مسافروں سے پروانۂ عدم اعتراض کا تقاضا نہ کیا جائے بشرطیکہ ان کے پاسپورٹ پر بنک دولت پاکستان کی طرف سے یہ لکھا ہوا ہو کہ وہ زرِ مبادلہ اپنے پاس رکھنے کا مجاز ہے۔

تمام ذیلی دفاتر (کسٹم)

مرکزی محاصل بورڈ اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر________ مورخہ ___



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع : درآمد کے لیے عارضی سہولیات**

بورڈ نے فیصلہ کیا ہے دوبارہ برآمد کرنے کے معاملات میں جو وقت کی پابندی بورڈ کے مراسلہ نمبر________ مورخہ ________ میں لگائی گئی ہے اُسے کلکٹر صاحبان نمٹا سکتے ہیں اور ایسے معاملات بورڈ کی طرف بھیجنے ضروری نہیں۔ کلکٹر حضرات (چھ) ۶ ماہ سے زیادہ کی توسیع دینے کے مجاز ہیں اور تمام دیگر معاملات انہیں نمٹا دینے چاہئیں۔

۲۔ تاہم اگر عارضی طور پر درآمد کردہ اشیا ایک سال کے اندر اندر دوبارہ برآمد نہ کی جائیں تو مزید توسیع نہ دی جائے اور متعلقہ اشیا پر عام قانون کے تحت ٹیکس اور ڈیوٹی لگائی جائے۔

معتمد اوّل

تمام ذیلی دفاتر (کسٹم)

مرکزی محاصل بورڈ، اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر________ مورخہ________

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

موضوع : ضبط شدہ اشیا کے بارے میں وزیر خزانہ کی ہدایت

بورڈ کے نیم سرکاری مراسلہ نمبر ________ مورخہ ________ میں دی گئی ہدایات فوری حوالہ اور آئندہ کی رہنمائی کے لیے نیچے نقل کی جا رہی ہے۔

"اگر پیش کشیں معینہ قیمت سے اوپر ہوں تو معاون کلکٹر یہ پیش کشیں قبول کر سکتا ہے اور اگر کم ہوں تو نائب کلکٹر قبول کر سکتا ہے۔"

معتمد دوم

تمام ذیلی دفاتر (کسٹم)

مرکزی محاصل بورڈ اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

موضوع : مراعات یافتہ اشخاص / تنظیموں کی طرف سے گاڑیوں اور سامان کی چھڑائی ؁

بورڈ کو مراعات یافتہ اشخاص / تنظیموں کی طرف سے درخواستیں دی جا رہی ہیں کہ اُن کی گاڑیوں اور سامان کو چھڑانے کے لیے پروانہ عدم اعتراض جاری کیا جائے۔ مجوزہ طریق کار کی اصلاح کے لیے یہ فیصلہ کیا گیا ہے کہ آئندہ پروانہ عدم اعتراض بورڈ کی طرف سے جاری نہیں کیا جائے گا۔ سفارت کاروں کے سلسلے میں یہ پروانہ وزارت خارجہ جاری کرے گی اور دوسرے اشخاص کے سلسلے میں یہ پروانہ یا درآمدی پرمٹ نگران کار اعلیٰ درآمد و برآمد جاری کرے گا۔

معتمد دوم

تمام کلکٹریٹ

مرکزی محاصل بورڈ اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : متروکہ اور ضبط شدہ اشیاء کی نکاسی کے لیے نیلام کاروں کا تقرر

بورڈ نے فیصلہ کیا ہے کہ متروکہ اور ضبط شدہ اشیاء کی نکاسی کے لیے نیلام کاروں کا تقرر عارضی بنیادوں پر نہیں ہونا چاہیئے بلکہ اس کے لیے ذرائع ابلاغ میں اشتہار دینا چاہیئے اور سب سے کم ٹینڈر، تجربے اور استعداد کی بنیاد پر انتخاب ہونا چاہیئے۔ کامیاب اشخاص سے گارنٹی اور نقد زر ضمانت بھی لینی چاہیئے جس کی مقدار کام کے تناسب سے ہو۔

معتمد دوم

تمام کلکٹریٹ

مرکزی محاصل بورڈ اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ______



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : انتقال رہائش کے قواعد کے تحت کسٹم کی رعایت

قواعد اسباب مجریہ ۱۹۷۲ء (Baggage Rules 1972) چند اشیا کو اسباب (Baggage) کی تعریف سے خارج کرتے ہیں۔ یہ سوال اٹھایا گیا ہے کہ اگر یہ اشیا بیرون ملک ایک سال تک زیر استعمال رہ چکی ہوں تو انتقال رہائش کرنے والا مسافر انہیں درآمد کر سکتا ہے یا نہیں۔

۲۔ بورڈ کا فیصلہ ہے کہ یہ اشیاء انتقال رہائش کے تحت درآمد کی جا سکتی ہیں تاہم مندرجہ ذیل اشیا پر اس رعایت کا اطلاق نہیں ہوگا اور ان کی درآمد کے لیے درآمدی پرمٹ پیش کیا جانا ضروری ہے اور عام قانون کے تحت ڈیوٹی اور دیگر محصول بھی ادا کرنے ہوں گے۔

"موٹر کار، موٹر سائیکل، سکوٹر، اسلحہ، سینما فلمیں اور دیگر مشینی اشیائے استعمال"۔

معتمد دوم

تمام ذیلی دفاتر (کسٹم)

مرکزی محاصل بورڈ اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ______

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع : سفارت کاروں، غیر سفارت کاروں اور مراعات یافتہ اشخاص کی ذاتی اور گھریلو اشیا کی ترسیل میں تاخیر**

بورڈ نے فیصلہ کیا ہے کہ سفارت کاروں، غیر سفارتی عملہ، مراعات یافتہ اشخاص اور مشرقی افریقہ سے آنے والے مہاجرین کی ذاتی اور گھریلو اشیا کی ترسیل میں تاخیر کے مسائل پر کلکٹر خود نمٹائے گا اور ہر معاملے میں الگ الگ غور کیا جائے گا۔

معتمد دوم

تمام ذیلی دفاتر دکسٹم،

مرکزی محاصل بورڈ اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ___ مورخہ ___



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع : سیاحوں اور پاکستانیوں کے لیے چھ ماہ سے زیادہ گاڑی رکھنے کی مدت میں توسیع**

بورڈ نے اپنے مراسلہ نمبر ___ مورخہ ___ کی رو سے کلکٹر حضرات کو یہ اختیار دیا تھا کہ مندرجہ بالا معاملات میں وہ خود توسیع دے سکتے ہیں لیکن اب ان اختیارات کو تبدیل کیا گیا ہے جو کہ مندرجہ ذیل ہیں۔

(ا) غیر ملکی سیاح ساتھ لائی ہوئی گاڑیوں کو ایک سال تک رکھ سکتے ہیں۔ اس سے زیادہ مدت کے لیے عام طور پر اجازت نہیں دی جائے گی۔

(ب) باہر رہنے والے پاکستانی جو بنک گارنٹی کے تحت گاڑی درآمد کرتے ہیں انہیں چھ ماہ کے اندر اندر دوبارہ گاڑی کو برآمد کرنا ہوتا ہے۔ بورڈ نے فیصلہ کیا ہے کہ ان معاملات میں بھی عام طور پر توسیع نہیں دی جائے گی۔

(ج) سیاحوں کو بنک گارنٹی کے بغیر گاڑی درآمد کرنے کی اجازت نہیں ہوگی۔

۲۔ کلکٹر حضرات مخصوص حالات میں چھ ماہ سے زیادہ عرصے کی توسیع دے سکتے ہیں مثلاً حادثے یا بیماری کی صورت میں ایسے معاملات بورڈ کو نہیں بھیجنے ہوں گے۔ خاص خاص حالات میں بنک گارنٹی کو بھی نظر انداز کیا جا سکتا ہے۔

معتمد دوم

تمام ذیلی دفاتر دکسٹم،

مرکزی محاصل بورڈ۔ اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ___ مورخہ ___

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع : ضبط شدہ اسلحہ کی خریداری**

بورڈ نے مناسب غور و فکر کے بعد فیصلہ کیا ہے کہ ضبط شدہ اسلحہ فروخت کرتے وقت کسٹم کے محکمے کو ترجیح دی جائے گی۔ بشرطیکہ

ا۔ معینہ قیمت، محکمہ ادا کرے۔

ب۔ متعلقہ کلکٹر تصدیق نامہ جاری کرے کہ اسلحہ قابلِ استعمال حالت میں ہے۔

ج۔ اسلحہ کے رجسٹر کی تمام ضروریات پوری کی جائیں۔

معتمد دوم

تمام کسٹم دفاتر

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع : ذاتی اسباب (Personal Baggage) میں کاروں کی درآمد**

زیرِ دستخطی، حسبِ ایما، مذکورہ بالا موضوع کے حوالے سے حکومت کا فیصلہ نیچے درج کرتا ہے:

حکومت نے فیصلہ کیا ہے کہ بیرونِ ملک رہنے والا پاکستانی جو چھ ماہ یا زیادہ عرصہ کے لیے رہا ہو، واپس آتے وقت اپنے "ذاتی اسباب" میں کار درآمد کر سکتا ہے بشرطیکہ یہ جائز آمدنی سے خریدی گئی ہو۔"

معتمد اوّل

تمام کسٹم دفاتر

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : ضبط شدہ اشیاء کی نکاسی

تمام گذشتہ احکامات کی تنسیخ کرتے ہوئے مندرجہ ذیل ہدایات آئندہ کے لیے نوٹ کر لی جائیں۔

۲۔ ضبط شدہ اشیا کی دو قسمیں ہیں اول وہ جن کی درآمد ممنوع یا محدود ہے ایسی اشیا کی نیلام عام کے ذریعے نکاسی مناسب نہیں۔ کیونکہ بعد میں نیلام کی رسید سے ناجائز فائدہ بھی اٹھایا جاسکتا ہے ایسے معاملات میں نکاسی مندرجہ ذیل طریقوں میں سے کسی ایک کے ذریعے ہونی چاہیئے۔

و ۔ ڈیوٹی فری دکانوں میں غیر ملکی کرنسی کے ذریعے

ب ۔ پی آئی اے میں دوران پرواز بین الاقوامی مسافروں کو فروخت کے ذریعے۔

ج ۔ سرکاری دکانوں اور سٹوروں کے ذریعے مثلاً سی ایس ڈی، یوٹیلٹی سٹور وغیرہ۔

۳۔ دوسری قسم ان اشیا کی ہے جو ممنوع یا محدود نہیں ہیں اور نہ ان کی فروخت سے ناجائز فائدہ ہی اٹھایا جاسکتا ہے۔ ان کی نکاسی نیلام عام کے ذریعے کی جاسکتی ہے۔ ان کی قیمتیں حقیقت پسندانہ طور پر مقرر کی جائیں اور انہیں اشیا کی بار بار نیلامی سے گریز کیا جائے۔

۴۔ کلکٹر حضرات کی توجہ کسٹم ایکٹ مجریہ ۱۹۶۹ء کی دفعات کی طرف بھی مبذول کرائی جاتی ہے۔

معتمد اوّل

تمام کلکٹریٹ کسٹم

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : سمگلنگ کے معاملات میں حق خدمت / انعام (Reward) کے بارے میں ہدایات

حق خدمت / انعام (Reward) کے بارے میں نئے قوانین جن سے گذشتہ قوانین کی تنسیخ ہوتی ہے، ملفوف ہیں۔ ایسے تمام معاملات جو زیر التوا ہیں، متعلقہ ایجنسیوں / دفاتر کے سربراہوں کو وزارتِ مالیات کی طرف سے مخصوص کردہ رقوم کے اندر اندر نمٹا دینے چاہئیں۔

۲۔ ان تنظیموں / ایجنسیوں کے سربراہوں کو متعلقہ قوانین کے تحت کمیٹیاں بنا دینی چاہئیں اور ان کمیٹیوں کے ماہانہ اجلاس منعقد ہونے چاہئیں اور ان کی روداد قلمبند ہونی چاہیئے۔ متعدد فلاحی منصوبوں کی ترقیاتی رپورٹیں بھی بورڈ کی طرف ارسال کرنی چاہئیں۔

معتمد (کسٹم)

تمام دفاتر (کسٹم)

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

موضوع : انتقال رہائش کے قواعد

(Transfer of Residence Rules) کی توجیہہ

وضاحت کی جاتی ہے کہ مذکورہ بالا قواعد کے تحت کسٹم کی رعایت کا ان تمام پاکستانیوں اور غیر ملکیوں پر اطلاق ہوگا جو رہائش تبدیل کر رہے ہوں گے۔ تاہم تین سالہ مسلسل قیام اور بیرون ملک اشیاء کے کم سے کم ایک سالہ استعمال کی شرائط برقرار رہیں گی۔

۲۔ ایسے اشخاص جو اس رعایت کے خواہش مند ہوں کسٹم کو اقرار نامہ پیش کریں گے جس میں یہ تصدیق تام بھی شامل ہوگا کہ اب ان کی رہائش پاکستان میں منتقل ہو رہی ہے کسٹم کو بہرحال یہ یقین دلانا ضروری ہوگا کہ رہائش کی تبدیلی واقعی عمل میں لائی جا رہی ہے۔

معتمد دوم

تمام ذیلی دفاتر (کسٹم)

مرکزی محاصل بورڈ اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

موضوع : افغانستان سے ٹائروں اور ٹیوبوں کی سمگلنگ

گذشتہ تمام احکام کی تنسیخ کرتے ہوئے بورڈ نے پاکستانی گاڑیوں پر لادے جانے والے ٹائروں اور ٹیوبوں کے ضمن میں مندرجہ ذیل طریقہ کار وضع کیا ہے۔

ا۔ تمام ٹائروں اور ٹیوبوں کے کوائف کا اندراج کیا جائے گا۔

ب۔ رجسٹر میں اندراجات کی ترمیم پر کسٹم افسر کے دستخط ضروری ہوں گے۔

ج۔ ان پاکستانی گاڑیوں کے لیے جو کبھی کبھی افغانستان جاتی ہیں۔ علیحدہ رجسٹر ہوں گے جن میں ٹائروں کے کوائف تفصیل سے لکھے جائیں گے اور ان کی حالت بھی بیان کی جائے گی۔

گاڑی ضبط کرنے کے لیے ضروری ہے کہ اس گاڑی کا سمگلنگ کے لیے استعمال ہونا یقینی طور پر ثابت ہو۔

معتمد دوم

تمام کسٹم دفاتر

مرکزی محاصل بورڈ، غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع :** ضبط شدہ غیر ملکی سگریٹوں کی نکاسی

اب تک کا طریق کار یہ رہا ہے کہ ضبط شدہ سگریٹ ضائع کر دیے جاتے تھے یا جلا دیے جاتے تھے۔ بورڈ نے اس معاملے پر دوبارہ غور کیا ہے اور فیصلہ کیا ہے کہ ایسے سگریٹ تخمین کردہ قیمت کے مطابق افسروں کو بیچے جائیں گے۔ یہ فروخت سی ایس ڈی کے ذریعے ہوگی۔ تاہم یہ طے ہے کہ افسر اپنے گھروں میں ایسے سگریٹ استعمال نہیں کر سکیں گے۔

معتمد اول

تمام کلکٹریٹ کسٹم

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع :** انتقال رہائش کے قواعد کے تحت رعایت

بیرون ملک تین سالہ قیام میں مختصر وقفے کلکٹر حضرات معاف کر سکتے ہیں کیونکہ درحقیقت مختصر وقفہ رہائش تبدیل نہیں کرتا۔ ایسے معاملات بورڈ کی طرف نہیں بھیجنے چاہئیں اور عملے کو مناسب ہدایات دے دینی چاہئیں۔ تاہم یہ مدنظر رہے کہ تین سالہ قیام کے دوران وطن آنے کی صورت میں برقی اشیا یا بڑا گھریلو سامان نہ آنے پائے یا پھر یہ رعایت انتقال رہائش کے قاعدے کے تحت نہیں دینی چاہیے۔ کلکٹر حضرات یہ اختیارات نائب کلکٹر کو بھی دے سکتے ہیں۔

معتمد دوم

تمام ذیلی دفاتر (کسٹم)

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع : حق الخدمت / انعام / (Reward) کے قواعد ۱۹۷۳ء**

بورڈ نے کسٹم آرڈر نمبر ______ مورخہ ______ کے تحت فیصلہ کیا تھا کہ حق الخدمت / انعام (Reward) کی منظوری کے زیر التوا معاملات متعلقہ ایجنسیوں کے سربراہ خود نمٹائیں گے۔ بورڈ کو کچھ ایسی درخواستیں موصول ہو رہی ہیں جن میں ۱۹۷۳ء کے قواعد سے پہلے کے منظور شدہ انعامات کی طرف توجہ دلائی گئی ہے۔ یہ وضاحت کی جا رہی ہے کہ پہلے کے معاملات دوبارہ زیر غور نہیں لائے جائیں گے تاہم وہ معاملات جو ۱۹۷۳ء سے پہلے کے ہیں لیکن زیر التوا ہونے کی وجہ سے ان کے بارے میں فیصلہ نہیں کیا گیا تھا ان پر ۱۹۷۳ء کے قواعد کے مطابق غور ہو سکتا ہے۔

معتمد دوم

تمام کلکٹریٹ

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

**موضوع : کسٹم اور محکمہ آبکاری کے ان ملازمین کی تصاویر کی تشہیر کے لیے جو سمگلروں سے مقابلہ میں ہلاک یا اپاہج ہو جاتے ہیں۔**

فرائض کی بجا آوری کے دوران زندگی یا جسم کے کسی حصے سے محروم ہونے والوں کی قدردانی کے طور پر بورڈ نے فیصلہ کیا ہے کہ ایسے اشخاص کی تصویریں ۱۲" × ۱۴" کے سائز میں متعلقہ نائب کلکٹر کا دفتر تیار کرائے۔ ان تصاویر کی ڈویژنل دفاتر میں نمائش کی جائے گی اور ایک نقل والٹن تربیتی سکول کے میس میں لگانے کے لیے بھیجی جائے گی۔

معتمد اوّل

تمام کلکٹریٹ

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : ضبط شدہ غیر ملکی کرنسی کی نکاسی

ضبط شدہ غیر ملکی کرنسی کسی بھی ایسے بنک کو دی جا سکتی ہے جو غیر ملکی زرمبادلہ کا کاروبار کرتا ہو لیکن اس معاملے میں نیشنل بنک کو ترجیح دی جائے اور کرنسی دے کر رسید حاصل کی جائے۔ رقم جو اس فروخت سے حاصل ہو حکومت پاکستان کے حساب میں جمع کرائی جائے گی۔

معتمد دوم

تمام کلکٹریٹ

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : پاکستان سے ٹائروں اور ٹیوبوں کی سمگلنگ

گزشتہ تمام احکام و قواعد کو منسوخ کرتے ہوئے بورڈ نے چمن اور طورخم کے راستے افغانستان آنے جانے والی گاڑیوں پر لدے ہوئے ٹائروں اور ٹیوبوں کے کاغذات کے ضمن میں مندرجہ ذیل طریق کار وضع کیا ہے۔ یہ طریق کار پاکستان کے اندر چلنے والی گاڑیوں پر لاگو نہیں ہوگا۔

الف۔ پاکستان کی گاڑیاں

۱۔ ان گاڑیوں کے سلسلے میں تمام نئے ٹائر اور ٹیوبوں کا اندراج گاڑیوں کی رجسٹریشن کاپیوں میں کرنا ہوگا۔ اس ضمن میں کسی کھلے کاغذ یا پرچی کا استعمال ممنوع ہوگا اور لکھائی صاف اور واضح ہوگی۔

۲۔ تین ہزار میل پورے کرنے کے بعد گاڑیوں کو ٹائر اور ٹیوب بدلنے کی اجازت ہوگی۔

ب۔ افغانستان کی گاڑیاں

۱۔ ان گاڑیوں کے سلسلے میں سرحد کی چوکی پر رجسٹر رکھا جائے گا اور لادے ہوئے تمام ٹائروں اور ٹیوبوں کے کوائف اس میں درج کیے جائیں گے۔

۲۔ گاڑی ضبط کرنے کے لیے ضروری ہے کہ گاڑی کے سمگلنگ میں ملوث ہونے کا قطعی ثبوت موجود ہو ورنہ صرف ٹائر اور ٹیوب ضبط کیے جائیں۔

معتمد (کسٹم)

تمام کلکٹریٹ

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : پاکستان میں درآمد ہونے والی استعمال شدہ کاروں کی تشخیص

اس موضوع پر گذشتہ احکام کی تنسیخ کرتے ہوئے بورڈ نے فیصلہ کیا ہے کہ :

و : بیرون ملک استعمال کے بدلے مندرجہ ذیل شرح پر فرسودگی (Depreciation) کی اجازت دی جائے گی۔

i ۔ پہلے تین ماہ تک ۴ ٪ فی ماہ

ii ۔ باقی عرصہ کے لیے ۲ ٪ فی ماہ ۔ زیادہ سے زیادہ ۵۰ ٪ تک۔

ب : پندرہ دن سے زیادہ کا عرصہ ایک ماہ کے برابر شمار کیا جائے گا اور پندرہ دن سے کم کا عرصہ شمار میں نہیں آئے گا۔

ج : عرصہ کا تعین رجسٹریشن سے لے کر ترسیل کی تاریخ یا پاکستان میں داخل ہونے کی تاریخ تک کیا جائے گا۔

یہ احکام مورخہ ______ سے مؤثر ہوں گے۔

معتمد (کسٹم)

تمام کلکٹریٹ

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



مرکزی محاصل بورڈ

اسلام آباد

## موضوع : چرس اور ہیروئن کی نکاسی

وزارت انصاف ازراہ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا پر ہے۔

۲۔ دراصل یہ نزاع بورڈ کی تنظیموں کے درمیان نہیں بلکہ ایک صوبائی حکومت کی تنظیم اور بورڈ کی ایک شاخ کے درمیان ہے اور صوبائی محکمہ آبکاری و محصولات کو غلطی سے بورڈ کی ایجنسی سمجھ لیا گیا ہے۔

۳۔ وزارت انصاف سے درخواست ہے کہ ازراہ کرم مسئلے پر دوبارہ غور کریں۔ تصفیے کے باقی ذرائع ناکام ہو چکے ہیں اور چونکہ مسئلہ قانون کی توجیہہ کا ہے اس لیے وزارت انصاف ہی یہ جھگڑا ختم کر سکتی ہے

۴۔ ازراہ کرم جلد جواب دیا جائے۔

معتمد کسٹم

وزارتِ انصاف اسلام آباد

مرکزی محاصل بورڈ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حکومت پاکستان مالیات ڈویژن

تنظیم مالی مشیران

موضوع : **میزانیہ کی تجاویز برائے سال**

وزارت مالیات نے اپنے نیم سرکاری مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کی وساطت سے میزانیہ تجاویز بھیجنے کا طریق کار سمجھا دیا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ مندرجہ ذیل معلومات بھی بھیجی جائیں۔

۱۔ اسامیوں کی تعداد مستقل، عارضی اور وہ جو تفویض کردہ اختیارات کے تحت وضع کی گئی ہیں۔

۲۔ گاڑیوں کی تعداد۔ گاڑیاں خریدنے کی تجاویز حاکم مجاز کی منظوری کے ساتھ آنی چاہئیں۔

غیر ضروری تاخیر سے بچنے کے لیے التماس ہے کہ مندرجہ بالا ہدایات پر فوراً پابندی سے عمل کیا جائے۔

نائب مالی مشیر

جناب ......... ناظم اعلیٰ ڈاکخانہ جات اسلام آباد

تنظیم مالی مشیران غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نظامت اعلیٰ ڈاک پاکستان

موضوع : **شمالی علاقہ جات میں محکمہ ڈاک کی خدمات**

محکمہ ڈاک اپنی خدمات کے عوض معاوضہ وصول کرتا ہے اور دوسروں کو معاوضے کی ادائیگی بھی کرتا ہے چنانچہ محکمہ ڈاک کو ان خدمات کے عوض جو وہ شمالی علاقہ جات میں انجام دے رہا ہے، کسی نہ کسی صورت میں معاوضہ ملنا چاہیے۔ خواہ وزارت امور کشمیر کی کوئی ذیلی تنظیم ہی محکمہ ڈاک کے لیے کوئی خدمت انجام دے۔

یہ ذکر کر دینا مناسب ہوگا کہ محکمہ ڈاک اس وقت مبلغ ______ روپے شمالی علاقوں میں فرائض کی انجام دہی میں ادا کر رہا ہے۔

چنانچہ تجویز پیش کی جاتی ہے کہ وزارت مالیات خود وزارت امور کشمیر سے یہ معاملہ طے کرے اور محکمہ ڈاک کو معاوضہ دلائے۔

اضافی ناظم اعلیٰ

وزارت مالیات اسلام آباد

نظامت اعلیٰ ڈاک غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نظامت اعلیٰ ڈاک

موضوع : <u>شمالی علاقہ جات میں محکمہ ڈاک کے نقصانات کا معاوضہ</u>

مالیات ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کے مطابق مذکورہ بالا مسئلہ مورخہ ______ کو زیر غور لایا گیا تھا۔ اجلاس میں شریک معتمد مالیات بھی شامل تھے اس میں یہ طے پایا تھا کہ وزارت امور کشمیر و شمالی علاقہ جات اپنے میزانیہ میں ان ادائیگیوں کو شامل کرے گی جو اسے محکمہ ڈاک کو کرنی ہیں لیکن ابھی تک اس فیصلے کی باقاعدہ اطلاع اس محکمہ کو نہیں دی گئی۔

مالیات ڈویژن کی خدمت میں گذارش ہے کہ اس فیصلے کا باضابطہ اعلان کرے تاکہ اس پر عملدرآمد کرایا جاسکے۔

نائب ناظم اعلیٰ

<u>مالیات ڈویژن اسلام آباد</u>

نظامت اعلیٰ ڈاک غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نظامت اعلیٰ ڈاک

موضوع : <u>شمالی علاقہ جات میں محکمہ ڈاک کے نقصانات کا معاوضہ</u>

ازراہ کرم مالیات ڈویژن اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ اس ضمن میں عرض ہے کہ وزارت امور کشمیر نے مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کی ایک نقل مہیا کی ہے جس کی رو سے مالیات ڈویژن اپنے اس فیصلے پر بدستور قائم ہے جو مورخہ ______ کو کیا گیا تھا۔

مالیات ڈویژن ازراہ کرم اس فیصلے کی اطلاع محکمہ ہذا کو بھی دے۔

نائب ناظم اعلیٰ

<u>مالیات ڈویژن اسلام آباد</u>

نظامت اعلیٰ ڈاک غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نظامت اعلیٰ ڈاک

موضوع : اندرونِ ملک خدمات کے بارے میں میزانیہ کے تخمینوں کی ترسیل

اندراہ کرم مالیات ڈویژن موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔

مطلوبہ تخمینے پہلے ہی اس نظامت نے اپنے مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کے تحت ارسال کر دیئے ہیں جس کی نقل ملفوف ہے۔

افسر حسابات محاصل

مالیات ڈویژن اسلام آباد

نظامت اعلیٰ ڈاک غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نظامت اعلیٰ ڈاک

موضوع : شمالی علاقہ جات میں محکمہ ڈاک کے نقصانات کا معاوضہ

اندراہ کرم مالیات ڈویژن اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ اس ضمن میں گذارش ہے کہ محکمہ ڈاک کو ۱۹۲۵ء سے تجارتی ادارہ قرار دیا گیا ہے جس کا یہ مطلب ہے کہ اس محکمے کو اپنے اخراجات اپنی آمدنی ہی سے پورے کرنے ہوتے ہیں۔ محکمہ ڈاک وفاقی حکومت سے کوئی امداد نہیں لیتا اور سالانہ حسابات میں اگر نقصان پیش آئے تو اسے وفاقی حکومت کا دیا ہوا قرضہ سمجھا جاتا ہے۔

چنانچہ محکمہ جو ڈاک نے عدم ادائیگی معاوضہ کی بنیاد پر شمالی علاقہ جات میں چلا رہا ہے ان کے بدلے میں معاوضے کا تقاضا ناجائز نہیں ہے۔

مالیات ڈویژن کی خدمت میں پھر گذارش ہے کہ وزارت امور کشمیر و شمالی علاقہ جات سے یہ معاملہ طے کرے اور نظامت اعلیٰ ڈاک کو معاوضہ دلوائے۔

افسر کبیر حسابات

مالیات ڈویژن اسلام آباد

نظامت اعلیٰ ڈاک غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نظامت اعلیٰ ڈاک اسلام آباد

موضوع : شمالی حلقہ میں وصول شدہ محاصل کی کمی

۸۶-۱۹۸۵ء کے محصول ڈاک کی آمدنی کا گذشتہ سال کی آمدنی سے مقابلہ کیا گیا ہے اور معلوم ہوا ہے کہ اس سال ۱۴٪ کمی واقع ہوئی ہے۔

۲- تمام صدر دفاتر کی انفرادی حالت بھی نقصان ظاہر کر رہی ہے۔ صدر دفاتر کی صورت حال مندرجہ ذیل ہے۔

| | |
|---|---|
| اٹک | ۷٪ (-) |
| اسلام آباد | ۲٪ (-) |
| مری بشمول باغ | ۱۴٪ (-) |
| راولپنڈی بشمول تلہ گنگ و گوجرخان | ۴۵٪ (-) |
| چکوال | ۱۱٪ (-) |
| بھکر | ۷٪ (-) |
| راولاکوٹ | ۳۵٪ (-) |

۳- گذارش ہے کہ ان صدر دفاتر کے معاملات کی تفتیش کی جائے اور تفصیلی رپورٹ نظامت اعلیٰ ڈاک کو بھیجی جائے۔

افسر کبیر حسابات

ناظم ڈاکخانہ جات حلقہ شمالی راولپنڈی

نظامت اعلیٰ ڈاک غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نظامت اعلیٰ ڈاک اسلام آباد

موضوع : مرکزی محاصل بورڈ کو کسٹم ڈیوٹی اور بکری ٹیکس (Sales Tax) کی ادائیگی کا طریقہ کار

ازراہ کرم دفتر ہذا کی یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا پر ہے۔ اس ضمن میں گذارش ہے کہ اب تک کسٹم اور بکری ٹیکس کی مد میں حاصل شدہ رقم سے مطلع کیا جائے اور آئندہ صورت حال سے متقل باخبر رکھا جائے۔

افسر حسابات محاصل

ناظم حسابات محکمہ ڈاک لاہور

نظامت اعلیٰ ڈاک غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نظامت اعلیٰ ڈاک اسلام آباد

موضوع : شمالی علاقہ جات میں عدم معاوضہ کی بنیاد پر
چلنے والے ڈاکخانوں میں نقصانات کا معاوضہ

شمالی علاقوں میں چلنے والے ڈاکخانوں کی وجہ سے محکمہ کو ہونے والے نقصانات کو کم کرنے کے لیے حال ہی میں ایک اعلیٰ سطح کا اجلاس ہوا ہے جس میں فیصلہ کیا گیا ہے کہ گلگت، دیامیر اور سکردو اضلاع کی ڈاک کی لائنوں میں مندرجہ ذیل تبدیلیاں کرنے پر غور کیا جائے۔

۲۔ ازراہِ کرم آپ بتائیں کہ اگر یہ تبدیلیاں عمل میں لائی جائیں تو اس مالی اور انتظامی مضمرات (Implication) کیا ہوں گے۔

ختم کر دی جانے والی اسامیاں:

۱۔ سکردو گلگت لائن پر ایک ہرکارہ (Runner)
۲۔ گلگت جگلوٹ لائن پر چھ ہرکارے۔
۳۔ جگلوٹ میں ایک ڈاکیہ۔
۴۔ کریم آباد ذیلی دفتر میں ایک چوکیدار۔
۵۔ - - - - - - - -
۶۔ - - - - - - - -

۳۔ ازراہِ کرم جلد جواب دیں۔

معاون ناظم

ناظم ڈاکخانہ جات حلقہ شمالی اسلام آباد
نظامت اعلیٰ ڈاک غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نظامت اعلیٰ ڈاک

موضوع : ______ ۱۹ء کے محاصل کی وصولی کا جائزہ

ازراہِ کرم موضوع بالا پر اپنے مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف سے رجوع کریں۔

محاصل میں کمی کی جو وجوہ آپ نے بیان کی ہیں وہ معقول اور اطمینان بخش نہیں ہیں اس کے علاوہ اس دفتر کی یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ میں طلب کردہ رپورٹ ابھی تک موصول نہیں ہوئی۔ حالانکہ آپ کو دو دفعہ یاد دہانی کرائی گئی ہے۔

گذارش کی جاتی ہے کہ محاصل میں کمی کی مناسب اور تسلی کرنے والی وجوہ بتائیں اور مذکورہ بالا رپورٹ جلد از جلد ارسال کریں تاکہ ناظم اعلیٰ کو صورتِ حال سے باخبر کیا جائے۔

افسر حسابات محاصل

ناظم ڈاکخانہ جات حلقہ شمالی راولپنڈی
نظامتِ اعلیٰ ڈاک غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نظامتِ اعلیٰ ڈاک اسلام آباد

موضوع : مرکزی محاصل بورڈ کو کسٹم ڈیوٹی اور بکری ٹیکس کی ادائیگی اور محکمہ ڈاک کا کمیشن

ازراہِ کرم ناظم حسابات محکمہ ڈاک لاہور کے مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جس کے مطابق کسٹم ڈیوٹی اور بکری ٹیکس کی رقوم پر ۱۲ نمبر کے حساب سے کمیشن وضع کرنا تھا اور بقیہ رقم کسٹم حکام کو ادا کرنی تھی۔

ازراہِ کرم صورتِ حال سے مطلع کریں۔

افسرِ حسابات (محاصل)

منصرم کبیر ڈاک / پوسٹ ماسٹر کبیر کراچی

نظامتِ اعلیٰ ڈاک غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نظامتِ اعلیٰ ڈاک، اسلام آباد

موضوع : اندرونِ ملک آنے والے پارسلوں پر کسٹم ڈیوٹی اور بکری ٹیکس جمع کرنے کے عوض محکمہ ڈاک کا کمیشن

ازراہ کرم اپنے دفتر کے مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔ جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ جن کاغذات کا آپ نے ذکر کیا ہے وہ آپ کے مراسلہ کے ہمراہ موصول نہیں ہوئے۔ ازراہ کرم وہ ارسال کیے جائیں۔

۳۔ یہ عجیب صورتِ حال ہے کہ مرکزی ریونیو بورڈ کی نامزد کردہ ایجنسی نے ابھی تک کمیشن کی رقم محکمہ ڈاک کو ادا نہیں کی لیکن محکمہ ڈاک سے جواب طلبی کی جا رہی ہے۔ تاحال کلکٹر کسٹم کراچی نے محکمہ ڈاک کو بکری ٹیکس کی رقم مبلغ ........ روپے ادا نہیں کیے۔

۴۔ ایک دفعہ پھر وضاحت کی جاتی ہے کہ کسٹم کے محکمہ کو محکمہ ڈاک کو نمبر ۱۲ شرح کے حساب سے کمیشن کی رقم ادا کرنی ہے۔

افسر حسابات (محاصل)

جناب ........ معتمد دوم۔ مرکزی محاصل بورڈ اسلام آباد

نظامتِ اعلیٰ ڈاک غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر حساب دار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

موضوع : **رہائشی کالونی برائے محکمہ عسکری حسابات**

ازراہ کرم اس دفتر کے مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف توجہ کریں جس میں ہدایت کی گئی تھی کہ جو زمین ایبٹ آباد چھاؤنی میں مذکورہ بالا رہائشی کالونی کے لیے مختص کی گئی تھی اس پر قبضہ حاصل کرنے کے لیے چھاؤنی کے حکام سے رابطہ قائم کریں اور ان سے پوچھ کر بتائیں کہ حساب دار اعلیٰ کا نمائندہ کس تاریخ کو قبضہ حاصل کرنے کے لیے ایبٹ آباد آئے۔

۲۔ آپ نے اب تک اس سلسلے میں کوئی اطلاع نہیں دی۔ گذارش ہے کہ ضروری کارروائی کر کے اس دفتر کو مطلع کریں۔

برائے حساب دار اعلیٰ

نائب نگران کار عسکری حسابات ایبٹ آباد

دفتر حساب دار اعلیٰ عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نائب نگران کار عسکری حسابات

ایبٹ آباد

موضوع : **رہائشی کالونی برائے عسکری حسابات**

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ اس ضمن میں گذارش ہے کہ یہ دفتر چھاؤنی کے متعلقہ حکام سے مسلسل رابطہ قائم کر رہا ہے لیکن قبضہ حاصل کرنے سے پیشتر مٹی کا جائزہ لینا ضروری ہے جس کے لیے متعلقہ ماہرین سے بھی رابطہ قائم کیا جا رہا ہے۔ جس وقت بھی مٹی کا جائزہ لے لیا گیا اس کی رپورٹ پیش کر دی جائے گی۔

نائب نگران عسکری حسابات

دفتر حساب دار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

نائب نگران کار عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نائب نگران کار عسکری حسابات

ایبٹ آباد

**موضوع : رہائشی کالونی برائے محکمہ عسکری حسابات**

ازراہ کرم اس دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جس میں موضوع بالا کے بارے میں عرض کیا گیا تھا کہ مٹی کے نمونے کا جائزہ لے کر رپورٹ ارسال کی جائے گی۔

۲۔ ایبٹ آباد چھاؤنی کے حکام نے اب اطلاع دی ہے کہ مذکورہ بالا قطعۂ زمین عسکری تربیت گاہ کے نزدیک ہونے کی وجہ سے رہائش کے لیے موزوں نہیں ہے اور عسکری حکام نے یہ جگہ تربیتی مشقوں کے لیے بھی مخصوص کر رکھی ہے۔

۳۔ اس صورت حال میں استدعا ہے کہ مزید کارروائی کے لیے مناسب ہدایات جاری کی جائیں کیونکہ چھاؤنی حکام کو ابھی تک اس دفتر نے اثبات یا نفی میں جواب نہیں دیا ہے۔

نائب نگرانِ کار عسکری حسابات

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

نائب نگران کار عسکری حسابات ایبٹ آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

**موضوع : رہائشی کالونی برائے محکمہ عسکری حسابات**

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ مذکورہ بالا قطعۂ زمین کے لیے اس محکمہ نے چھاؤنی کے حکام کو مبلغ ______ روپے بطور قیمت ادا کیے تھے جس کی رسید کی ایک نقل آپ کے دفتر میں بھی محفوظ ہے۔

۳۔ ازراہ کرم متعلقہ حکام سے رجوع کریں کہ کیا ادا کردہ قیمت کے عوض اتنا ہی قطعۂ زمین کسی اور مناسب جگہ پر مل سکتا ہے یا نہیں۔ اس ضمن میں خیال رکھا جائے کہ رہائشی کالونی کے نقطۂ نظر سے جگہ شہر سے زیادہ دور نہ ہو اور وہاں ضروری شہری سہولیات بھی میسر ہوں۔ اور عسکری حسابات کے موجودہ دفاتر سے بھی دُور نہ ہو۔

۴۔ نئی جگہ کا انتخاب اور دیگر کارروائی کر کے جلد از جلد رپورٹ ارسال کی جائے۔

برائے حسابدار اعلیٰ

عسکری حسابات

نائب نگرانِ کار عسکری حسابات ایبٹ آباد

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نائب نگران کار عسکری حسابات
ایبٹ آباد

موضوع : رہائشی کالونی برائے عسکری حسابات

از راہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ سے رجوع کریں جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ اس ضمن میں گزارش ہے کہ دفتر ہذا نے چھاؤنی حکام کے تعاون سے مختلف مقامات کا جائزہ لیا ہے۔ اس جائزہ کے دوران چار مختلف جگہوں کا انتخاب کیا گیا ہے جن میں سے دو شہر کے قریب اور دو نسبتاً دور ہیں۔ ان کے نقشے اور دیگر کوائف ملفوف ہیں۔

۳۔ گزارش ہے کہ اگر آپ کے دفتر کا نمائندہ ان مقامات کا معائنہ کرے تو زیادہ بہتر ہوگا۔ بہرحال اس دفتر کی رائے میں جو جگہ مانسہرہ روڈ پر واقع ہے، ہر لحاظ سے موزوں ہے۔

نائب نگران کار
عسکری حسابات

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

نائب نگران کار عسکری حسابات ایبٹ آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ



دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

موضوع : رہائشی کالونی برائے محکمہ عسکری حسابات

از راہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ مانسہرہ روڈ پر واقع مقام اس دفتر کی رائے میں مناسب ہے لیکن حتمی منظوری دینے سے پیشتر مندرجہ ذیل پہلوؤں کا جائزہ لینا ضروری ہے۔

۱۔ مٹی/زمین کے نمونے کا جائزہ (Soil Test)

۲۔ پانی کی فراہمی کے بارے میں ماہرین کی رائے۔

۳۔ قرب و جوار کی زمینوں کے مستقبل میں رہائشی علاقے بننے کے امکانات۔

۴۔ عسکری حکام کی طرف سے دفاعی ضروریات کے لحاظ سے پروانۂ عدم اعتراض۔

از راہ کرم مندرجہ بالا پہلوؤں پر تمام رپورٹیں حاصل کر کے اس دفتر کو بھیجی جائیں۔

برائے حسابدار اعلیٰ
عسکری حسابات۔

نائب نگران کار عسکری حسابات ایبٹ آباد
دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات۔ راولپنڈی۔

دفتر حسابدار اعلےٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

**موضوع : جگہ برائے دفاتر عسکری حسابات**

جیسا کہ آپ کو معلوم ہے محکمہ عسکری حسابات کے پشاور میں متعدد دفاتر ہیں۔ مثلاً مقامی محاسب اور مختلف یونٹوں کے حسابدار۔ یہ دفاتر مختلف مقامات پر بکھرے ہوئے ہیں اگر یکجا ہو جائیں تو فرائض کی انجام دہی میں کافی سہولت پیدا ہو جائے۔

۲- گزارش ہے کہ شہر اور چھاؤنی کے متعلقہ حکام سے مل کر ایسی جگہوں کا انتخاب کیا جائے جن میں سے کوئی ایک عسکری حسابات کے دفاتر کے لیے موزوں ہوں۔

۳- اس سلسلے میں تفصیلی رپورٹ اس دفتر کو جلد ارسال کی جائے۔

برائے حسابدار اعلیٰ

نگران کار حسابات فضائیہ پشاور

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ



نگران کار حسابات فضائیہ

پشاور

**موضوع : جگہ برائے دفاتر عسکری حسابات**

از راہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲- دفتر ہٰذا نے چھاؤنی اور شہر کے متعلقہ حکام سے رابطہ قائم کیا ہے اس سلسلے میں گزارش ہے کہ جو مقامات بہتر محل وقوع رکھتے ہیں ان کی قیمتیں بہت زیادہ ہیں مثلاً یونیورسٹی ٹاؤن اور چھاؤنی کے وسطی علاقے اور جو علاقے کم قیمت پر میسر ہو سکتے ہیں ان کا محل وقوع عام اہلکاروں کو جن کے پاس اپنی سواریاں نہیں ہیں بہت دور پڑے گا۔ بہتر یہ ہے کہ اس دفتر کو زیادہ سے زیادہ قیمت کے بارے میں جو ادا کی جا سکتی ہے بتا دیا جائے تاکہ اُسے سامنے رکھ کر مناسب ترین جگہ کا انتخاب کر لیا جائے۔

نگران کار حسابات

فضائیہ

حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

نگران کار حسابات فضائیہ پشاور غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ

نگران کار حسابات فضائیہ پشاور

موضوع : رہائشی کالونی برائے محکمہ عسکری حسابات نوشہرہ اور مردان

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی طرف رجوع کریں جس میں اس دفتر کو ہدایت کی گئی ہے کہ عسکری حسابات پشاور کے دفاتر کے لیے مناسب جگہ کا انتخاب کیا جائے۔

اس ضمن میں آپ کے دفتر کی توجہ اس امر کی طرف بھی دلائی ہے کہ نوشہرہ اور مردان میں عسکری حسابات کے کئی سو اہلکار کام کر رہے ہیں جن کی رہائش کے لیے معقول انتظامات نہیں کیے گئے۔ عام طور پر یہ اہلکار فوجی رہائش گاہوں کی توقع میں اپنے قیام کا عرصہ گزار دیتے ہیں لیکن فوج کی اپنی رہائشی ضروریات ظاہر ہے کہ مقدم رکھی جاتی ہیں۔

گزارش ہے کہ اس دفتر کو اجازت دی جائے کہ وہ نوشہرہ اور مردان میں چھاؤنیوں کے حکام سے مل کر اس مسئلے کو حل کرنے کی کوشش کرے۔

نگران کار حسابات فضائیہ پشاور

حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

نگران کار حساباتِ فضائیہ پشاور غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ



دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

موضوع : رہائشی کالونی برائے محکمہ عسکری حسابات نوشہرہ و مردان

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی طرف رجوع کریں جو مندرجہ بالا موضوع کے بارے میں ہے۔

آپ کی تجویز پر اس دفتر میں غور کیا جا رہا ہے لیکن حتمی منظوری دینے سے پہلے مندرجہ ذیل پہلوؤں پر غور کرنا ضروری ہے۔

(الف) عسکری حکام رہائشی کالونی کے لیے جگہ قیمتاً دیں گے یا سرکاری طور پر دی جائے گی۔

(ب) مناسب جگہ کے لیے دفاعی ضروریات کے لحاظ سے چھاؤنی کے حکام کو پروانۂ عدم اعتراض دینا ہوگا۔

(ج) اہلکاروں کو سرکاری مکانات لینے کی صورت میں رہائشی الاؤنس نہیں ملے گا جس سے انہیں نقصان کا احتمال ہو سکتا ہے، کیونکہ بیشتر اہلکار، ان علاقوں میں اپنے اہل خانہ کو لے جانا پسند نہیں کرتے۔

گزارش ہے کہ ان پہلوؤں کے بارے میں تفصیلی رپورٹ ارسال کی جائے تاکہ تجویز پر کما حقہ غور کیا جا سکے۔

برائے حسابدار اعلیٰ

نگران کار حسابات فضائیہ پشاور

حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

**موضوع: رہائشی مکانات برائے افسران عسکری حسابات**

جیسا کہ وزارتِ دفاع کو معلوم ہے کہ کراچی، لاہور اور راولپنڈی میں عسکری حسابات کے بہت سے دفاتر ہیں جن میں کام کرنے کے لیے عسکری حسابات کے افسران کو تعینات کیا جاتا ہے لیکن محکمہ کے پاس اپنے مکانات نہ ہونے کی وجہ سے مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ بہت زیادہ کرائے اور مناسب محل وقوع میں مکانوں کا نہ ملنا اور دیگر مسائل کی وجہ سے افسران اپنے سرکاری فرائض کی انجام دہی کی طرف پوری توجہ نہیں دے سکتے۔

یہ محکمہ غور و فکر کے بعد اس نتیجے پر پہنچا ہے کہ محکمے کے پاس اپنے مستقل مکانات ہونے چاہئیں چونکہ کرائے کی شرح میں جو بہرحال حکومت کو دینا ہوتا ہے روز بروز اضافہ ہو رہا ہے اس لیے محکمے کے پاس اپنے مکانات ہونے کی صورت میں حکومت کا مالی فائدہ بھی ہے۔

گزارش ہے کہ کراچی، لاہور اور راولپنڈی میں افسران کے رہائشی مکان بنانے کی اصولی طور پر منظوری دی جائے اور اس مقصد کے لیے علیحدہ میزانیہ بھی منظور کیا جائے۔

حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات

معتمد دفاع راولپنڈی

حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

**موضوع: نقشہ جات برائے مکانات عسکری حسابات**

اس دفتر نے وزارتِ دفاع کے ساتھ یہ مسئلہ اٹھایا ہے کہ عسکری حسابات کے افسروں کے لیے رہائشی مکانات بنانے کی اجازت دی جائے۔ اس ضمن میں آپ سے گزارش ہے کہ لاہور کے دفاتر کے ساتھ جو خالی جگہ موجود ہے اس میں گریڈ ۱۹ اور ۲۰ کے افسروں کے مکانات بنانے کے لیے مناسب نقشے بنوا کر منظوری کے لیے بھیجے جائیں۔

برائے حسابدار اعلیٰ

نگران کار عسکری حسابات لاہور

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

موضوع : نقشہ جات برائے مکانات عسکری حسابات

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ گزارش ہے کہ ارسال کردہ نقشے ضروریات کے مطابق نہیں ہیں۔ دالان بہت بڑے ہیں اور ملازموں کے کمرے رہائشی کمروں سے دور واقع ہیں۔ اس سلسلے میں یہ دفتر اپنی رائے الگ ارسال کر رہا ہے۔

۳۔ ازراہ کرم ان آراء کے مطابق ترمیم شدہ نقشے جلد از جلد ارسال کریں۔

برائے حسابدار اعلیٰ

نگران کار عسکری حسابات لاہور

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نگران کار عسکری حسابات
محکمہ سرحدی تعمیرات چکلالہ

موضوع : حسابات کی عمومی حالت

ازراہ کرم رواں مالی سال کی دوسری سہ ماہی سے متعلق حسابات کی عمومی حالت کی رپورٹ ملاحظہ فرمائیں۔ اس ضمن میں آپ کی توجہ اس دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف مبذول کرائی جاتی ہے جس میں ان معاملات کی فہرست دی گئی ہے جو قابل توجہ ہیں۔

نگران کار عسکری حسابات

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

نگران کار عسکری حسابات چکلالہ۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات، راولپنڈی

موضوع : حسابات کی عمومی حالت

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

حساب دار اعلیٰ نے اس رپورٹ پر تشویش کا اظہار کیا ہے اور خواہش ظاہر کی ہے کہ ان معاملات میں ملوث دفاتر کا سو فیصد محاسبہ کیا جائے اور رپورٹ اس دفتر کو ارسال کی جائے تاکہ معتمد دفاع کو صورت حال سے باخبر کیا جاسکے۔

برائے حسابدار اعلیٰ

نگران کار عسکری حسابات چکلالہ

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________



دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات
راولپنڈی

موضوع : خصوصی محاسبہ

حسابدار اعلیٰ نے ہدایت کی ہے کہ مندرجہ ذیل منصوبوں کا، جو آپ کے دفتر کے دائرہ کار میں واقع ہیں خصوصی محاسبہ کیا جائے اور رپورٹ اس دفتر کو بھیجی جائے۔

۱۔ شاہراہ ریشم (زیر تعمیر حصے)
۲۔ خصوصی مواصلاتی تنظیم (شمالی علاقہ جات)
۳۔ آزاد کشمیر کی شاہراہیں (مرمت وغیرہ)

۲۔ ازراہ کرم جواب جلد دیا جائے۔

برائے حسابدار اعلیٰ

نگران کار عسکری حسابات، محکمہ سرحدی تعمیرات چکلالہ

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________

نگران کار عسکری حسابات

چک لالہ

موضوع : خصوصی محاسبہ

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ——— کی طرف رجوع کریں جو مندرجہ بالا موضوع کے بارے میں ہے۔

جب ہدایت محاسبہ جماعتیں روانہ کر دی گئی ہیں اور محاسبہ رپورٹیں ضروری کارروائی کے لیے پیش خدمت کر دی جائیں گی۔

یہ بھی گذارش ہے کہ شاہراہ ریشم کے زیر تعمیر حصے بہت بلندی پر واقع ہیں اور سخت سردی کی زد میں ہیں۔ سول ملازمین کے لیے اس موسم میں وہاں رہ کر محاسبہ کرنا ممکن نہیں ہوگا۔ اگر حسابدار اعلیٰ اجازت مرحمت فرمائیں تو اس کا محاسبہ موسم گرما تک ملتوی کر دیا جائے۔

نگران کار عسکری حسابات

محکمہ سرحدی تعمیرات

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

نگران کار عسکری حسابات چک لالہ غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

موضوع : دفتر مقامی محاسبہ ——— شمالی علاقہ جات

اس دفتر کو کچھ رپورٹیں موصول ہوئی ہیں جن کے مطابق مقامی محاسبہ افسر کا دفتر جو جولیاں میں تعینات ہے اپنے فرائض کی انجام دہی مناسب طور پر نہیں کر رہا۔

ان رپورٹوں کی رو سے دفتر کے ملازمین شمالی علاقہ جات میں محاسبہ کے عرصہ کے دوران، غیر حاضر رہتے ہیں اور وہ عرصہ جو انہیں باہر گزارنا ہوتا ہے، دفتر میں یا راولپنڈی میں گزار دیتے ہیں۔ حسابدار اعلیٰ نے اس صورت حال پر تشویش کا اظہار کیا ہے اور ہدایت کی ہے کہ صورت حال کو فی الفور بہتر کیا جائے اور تفصیلی رپورٹ بھیجی جائے۔

برائے حسابدار اعلیٰ

نگران کار عسکری حسابات چک لالہ

دفتر حسابات اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

نگران کار عسکری حسابات

چک لالہ راولپنڈی

موضوع : دفتر مقامی محاسبہ شمالی علاقہ جات

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ کی طرف رجوع کریں۔ جو مندرجہ بالا موضوع کے بارے میں ہے۔

۲۔ نگران کار حسابات نے خود جویلیاں جا کر حالات کا جائزہ لیا ہے اور مقامی افسر کو سختی سے ہدایت کی ہے کہ صورت حال کا تدارک کرے۔ اس کے علاوہ محاسبہ جماعتوں کو چیک کرنے کے لیے نائب نگران کار کو علاقے (فیلڈ) میں بھی بھیجا جائے گا اور حاضری کے بارے میں ہفتہ وار رپورٹیں اس دفتر میں وصول کی جائیں گی۔

۳۔ حسابدار اعلیٰ کو اس ضمن میں ماہانہ رپورٹ ارسال کی جائے گی۔

نگران کار عسکری حسابات

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات

نگران کار عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



نگران کار عسکری حسابات

چک لالہ راولپنڈی

موضوع : اختتامی محاسبہ ۔ پٹن

ازراہ کرم پٹن سے منتقل ہو جانے والی عسکری یونٹوں کے اختتامی محاسبے کی خاص رپورٹ ملاحظہ فرمائی جائے جو ملفوف ہے۔

چونکہ حسابدار اعلیٰ نے اختتامی محاسبے کے بارے میں خصوصی ہدایات جاری کر رکھی ہیں۔ اس لیے یہ رپورٹ ارسال کی جا رہی ہے۔

نگران کار عسکری حسابات

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

نگران کار عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

محکمہ سرحدی تعمیرات
صدر دفتر۔ راولپنڈی

موضوع : بلوں کی ادائیگی میں تاخیر

ناظم اعلیٰ سرحدی تعمیرات نے اس امر پر تشویش کا اظہار کیا ہے کہ نگران کار عسکری حسابات کے دفتر سے ادائیگیاں بہت تاخیر سے ہو رہی ہیں۔

۲۔ اس ضمن میں یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ جو ٹھیکیدار شمالی علاقہ جات میں تعینات جوانوں کے لیے خوراک مہیا کرتے ہیں انہیں بروقت بلوں کی ادائیگی نہ کرنے سے رسد کا سلسلہ منقطع یا متاثر ہو سکتا ہے جس کے نتائج ہرگز خوشگوار نہیں ہوں گے۔

۳۔ گزارش ہے کہ متعلقہ عملہ اور افسران کو ہدایت کی جائے کہ صورتحال کو بہتر کریں۔

ناظم حسابات

نگران کار عسکری حسابات
محکمہ سرحدی تعمیرات صدر دفتر راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



نگران کار عسکری حسابات
چک لالہ، راولپنڈی

موضوع : بلوں کی ادائیگی میں تاخیر

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ کی طرف رجوع کریں جو مندرجہ بالا موضوع کے بارے میں ہے۔

اس ضمن میں گزارش ہے کہ ٹھوس شکایات پیش کی جائیں اور تاخیر شدہ معاملات کی فہرست مہیا کی جائے تاکہ چھان بین کر کے تاخیر کے ذمہ دار عملہ اور افسران کے خلاف تادیبی کارروائی کی جا سکے۔

نگران کار عسکری حسابات

محکمہ سرحدی تعمیرات، صدر دفتر
نگران کار عسکری حسابات چک لالہ غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

محکمہ سرحدی تعمیرات ۔ صدر دفتر ۔ راولپنڈی

موضوع : بلوں کی ادائیگی میں تاخیر

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔ جو مندرجہ بالا موضوع کے بارے میں ہے ۔

اس سلسلے میں تاخیر شدہ معاملات ذیل میں درج کیے جا رہے ہیں ۔

| بل نمبر | متعلقہ صیغہ | بل کی تفصیل | بل جمع کرانے کی تاریخ | بل پاس ہونے کی تاریخ |
|---|---|---|---|---|
| ...... | ذخیرہ | خوراک، گلگت | - | - |
| ...... | تنخواہ کی ادائیگی | غیر مستقل ملازمین کی تنخواہیں | - | - |
| ...... | تعمیرات | کرایہ دفتری عمارت | - | - |
| ...... | فنڈ | جی پی فنڈ ۔ اختتامی ادائیگی | - | - |

ان چند مثالوں سے آپ اندازہ لگا سکتے ہیں کہ آپ کے دفتر میں کس قدر تاخیر سے بلوں کی ادائیگی کا کام ہو رہا ہے اور سرکاری ملازمین اور عام لوگ کس قدر مشکلات سے دوچار ہیں ۔

ناظم حسابات

نگران کار عسکری حسابات

محکمہ سرحدی تعمیرات ۔ صدر دفتر راولپنڈی کا غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نگران کار عسکری حسابات

چک لالہ ۔ راولپنڈی

موضوع : بلوں کی ادائیگی میں تاخیر

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔ جو مندرجہ بالا موضوع کے بارے میں ہے ۔

۲۔ آپ کے پیش کردہ معاملات میں سے ہر ایک کے بارے میں تفتیش کی گئی ہے اس ضمن میں گذارش ہے کہ بل جمع کرانے کی تاریخ اور بل پاس ہونے کی تاریخوں کے دوران میں ان میں سے اکثر بل آپ کے دفتر کو واپس بھیجے گئے ہیں۔ کیونکہ ان میں کوائف درج نہیں تھے جنہیں معلوم کیے بغیر متعلقہ صیغہ بل پاس نہیں کر سکتا تھا۔ اگر بل مجوزہ طریق کار کے مطابق شروع ہی میں تیار کر دیے جاتے تو تاخیر نہ ہوتی ۔

۳۔ اس کے باوجود متعلقہ افسرانِ صیغہ کو سختی سے ہدایت کی گئی ہے کہ بل جمع ہو جانے کے بعد تین دن کے اندر اندر اس کی ادائیگی کی جائے یا غلط ہونے کی صورت میں اسے فوراً واپس بھیج دیا جائے ۔

نگرانِ کار عسکری حسابات

محکمہ سرحدی تعمیرات

نگرانِ کار عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر حسابدارِ اعلیٰ عسکری حسابات
راولپنڈی

**موضوع : عسکری حسابات کے قوانین کی کتابوں پر نظر ثانی**

یہ دفتر قواعد کے مندرجہ ذیل مجموعوں پر نظر ثانی کر رہا ہے ۔

۱۔ سفر خرچ اور یومیہ الاؤنس کے قوانین۔
۲۔ عسکری تعمیراتی قوانین کا مجموعہ۔
۳۔ مقامی محاسبہ، دستور العمل۔
۴۔ پنشن کے قوانین کا مجموعہ۔

نگران کار حضرات کی خدمت میں گزارش ہے کہ اس سلسلے میں اپنی آراء سے آگاہ کریں تاکہ انہیں نظر ثانی اور ترمیم کے دوران پیشِ نظر رکھا جاسکے ۔

برائے حسابدار اعلیٰ

جملہ نگران کار عسکری حسابات

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات ۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نگران کار عسکری حسابات
لاہور

**موضوع : عسکری حسابات کے قوانین کی کتابوں پر نظر ثانی**

از راہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو مندرجہ بالا موضوع کے بارے میں ہے۔

اس ضمن میں گزارش ہے کہ پانچ برس قبل جب ان کتابوں کے نئے ایڈیشن شائع کیے گئے تو ذیلی دفاتر کو ان کے نسخے مطلوبہ تعداد میں مہیا نہیں کیے گئے ۔ اس دفتر کو ان کتابوں کا صرف ایک سیٹ مہیا کیا گیا تھا جبکہ نگران کار اور نائب نگرانِ کار کے علاوہ بارہ صیغے اور لائبریری ان کے علاوہ ہیں۔ یہ کتابیں اس قدر بنیادی اور ضروری ہیں کہ ہر صیغے میں افسر صیغہ کے پاس بھی ایک سیٹ کا ہونا ضروری ہے۔

کتابوں کی طباعت اور کتابت کے معیار کی طرف خصوصی توجہ دی جائے اور ناقص اور غیر معیاری کاغذ اور طباعت سے از راہ کرم گریز کیا جائے ۔

نگران کار عسکری حسابات لاہور

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

نگران کار عسکری حسابات ۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

موضوع : یوم پاکستان کے سلسلے میں تقاریب کا اہتمام

وفاقی حکومت نے ہدایت کی ہے کہ تمام محکمے یوم پاکستان شایان شان طریقے سے منائیں۔

اس سلسلے میں تمام نگران کار صاحبان کی خدمت میں گزارش ہے کہ یوم پاکستان کے لیے مناسب پروگرام ترتیب دے کر اس دفتر کو منظوری کے لیے ارسال کریں تاکہ اس کی منظوری دی جا سکے۔

نگران کاروں کی خدمت میں گزارش ہے کہ اس کام میں ذاتی اور خصوصی دلچسپی لیں۔

نائب حسابدار اعلیٰ

عسکری حسابات

جملہ نگران کار عسکری حسابات

دفتر حسابدار اعلیٰ۔ عسکری حسابات راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________



دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

موضوع : تربیت برائے کمپیوٹر

جیسا کہ نگران کار صاحبان کو معلوم ہے اس دفتر میں کمپیوٹر کا شعبہ قائم کیا گیا ہے اور وزارت خزانہ سے جدید ترین کمپیوٹر خریدنے کی منظوری بھی حاصل کی جا چکی ہے۔

اس منصوبے کے لیے اس دفتر کو نوجوان اور لائق کارکنوں کی ضرورت ہے تمام نگران کار دفاتر اپنے اپنے عملے سے پوچھیں کہ رضاکارانہ طور پر اس شعبے کے لیے کون کون تربیت حاصل کرنا چاہتا ہے اور اس کے بعد رضامند اہلکاروں کی فہرست میں سے ان لوگوں کے نام اس دفتر کو ارسال کر دیے جائیں جن کی گذشتہ تین سال کی رپورٹیں تسلی بخش ہیں۔

مذکورہ اہلکاروں کو یہ بتا دیا جائے کہ منتخب ہونے کی صورت میں انہیں مستقلاً کمپیوٹر میں کام کرنا پڑے گا۔

برائے حسابدار اعلیٰ

تمام نگران کار عسکری حسابات

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات
راولپنڈی

موضوع : **محکمانہ ترقیوں کی کمیٹی کا اجلاس**

محرر نویسوں کی ترقی کے لیے محکمانہ ترقیوں کی کمیٹی کا اجلاس مورخہ ______ کو دن کے دس بجے نائب حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات کے دفتر میں منعقد ہو رہا ہے۔ کمیٹی کی تشکیل یہ ہے :

| | |
|---|---|
| نائب حسابدارِ اعلیٰ عسکری حسابات | صدر نشین |
| نگران کار عسکری حسابات (افسران) | رکن |
| شریک نگران کار عسکری حسابات | رکن |
| معاون حسابدارِ اعلیٰ | معتمد |

ازراہِ کرم اجلاس میں شرکت فرمائیں۔

برائے حسابدار اعلیٰ

نگران کار عسکری حسابات (افسران)
شریک نگران کار عسکری حسابات، راولپنڈی

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

موضوع : **محکمانہ بھرتی کے لیے انٹرویو**

ازراہ کرم اس دفتر کی یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جس میں موضوع بالا کے حوالے سے آپ کو انٹرویو کمیٹی کا رکن نامزد کیا گیا ہے۔

انٹرویو کمیٹی مورخہ ______ سے اپنا کام شروع کر رہی ہے جس کا پروگرام اس طرح ہوگا۔

| مقام | دفتر | مورخہ | وقت |
|---|---|---|---|
| راولپنڈی | نائب حسابدار اعلیٰ | یکم و ۲ جولائی | صبح نو بجے |
| اٹک | نائب نگران کار | ۴ جولائی | صبح ۱۱ بجے |
| پشاور | نگران کار حسابات فضائیہ | ۶ جولائی | " |
| لاہور | نگران کار محاسبہ | ۸ جولائی | " |
| کراچی | نگران کار حسابات بحریہ | ۱۱ جولائی | " |

ازراہ کرم پروگرام کے مطابق کمیٹی کے اجلاس میں شرکت کریں۔

معاون حسابدار اعلیٰ
عسکری حسابات۔

جناب ..... نائب نگران کار عسکری حسابات لاہور

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات
راولپنڈی

موضوع : معائنہ ——— حسابدار اعلیٰ کا نمائندہ

آپ کے دفتر کے تفصیلی معائنہ کرنے کے لیے حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات کا نمائندہ، حسب ہدایت آرہا ہے۔ آپ سے التماس ہے کہ تمام ضروری کاغذات اور حسابات اور کیش کے رجسٹر اس کے تقاضے کے مطابق پیش کریں۔

معاون حسابدار اعلیٰ

نگران کار حسابات بحریہ کراچی

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



قومی ادارہ نقل وحمل

صدر دفتر راولپنڈی
(National Logistic Cell)

موضوع : قومی ادارہ نقل وحمل میں حسابداروں کی مستعار الخدمتی (دفدیت)

اس ادارے کو اپنے مختلف دفاتر کے لیے حسابداروں کی ضرورت ہے اس ادارہ کی پالیسی یہ ہے کہ حتی الامکان سرکاری اداروں سے افرادی ضروریات پوری کی جائیں۔ اس سلسلے میں التماس ہے کہ مناسب حسابداروں کے کوائف پر مشتمل ایک فہرست روانہ کی جائے تاکہ اس میں سے موزوں اشخاص کو تین سال کے عرصہ کی مستعار الخدمتی (دفدیت) کے لیے منتخب کیا جاسکے۔

.........

ناظم مالیات

معاون حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات، راولپنڈی

قومی ادارہ نقل وحمل صدر دفتر غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات
راولپنڈی

موضوع : حسابداروں کی مستعار الخدمتی (وفدیت)

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف موضوع بالا کے حوالہ سے رجوع کریں۔

اس سلسلے میں عرض ہے کہ اس دفتر کا معمول یہ ہے کہ مناسب اشخاص کا خود ہی انتخاب کر کے ضرورت مند اداروں میں مستعار الخدمتی (وفدیت) کے لیے نامزد کیا جاتا ہے اور ناموں کی فہرست نہیں ارسال کی جاتی۔

آپ کے دفتر کے لیے رضامند امیدواروں کے نام اکٹھے کیے جا رہے ہیں اور حسابدار اعلیٰ کی منظوری کے بعد مناسب اشخاص کو تعینات کر دیا جائے گا۔

معاون حسابدار اعلیٰ

ناظم مالیات۔ قومی ادارہ نقل و حمل صدر دفتر راولپنڈی

دفتر حسابدار اعلیٰ، عسکری حسابات۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



قومی ادارہ نقل و حمل
(National Logistic Cell)
صدر دفتر راولپنڈی

موضوع : حسابداروں کی مستعار الخدمتی (وفدیت)

ازراہ کرم اپنے دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا پر ہے۔

اس سلسلے میں گذارش ہے کہ تا حال آپ کے دفتر کی طرف سے کوئی حسابدار تعینات نہیں ہوا چونکہ اس دفتر کو یہ اسامیاں جلد پُر کرنی ہیں اس لیے فوری طور پر کارروائی کر کے صورت حال سے مطلع کیا جائے۔

-------

ناظم مالیات

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

قومی ادارہ نقل و حمل صدر دفتر راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

موضوع : حسابداروں کی مستعار الخدمتی (وفدیت)

ازراہ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

اس سلسلے میں تین حسابداروں کی تعیناتی کے احکام جاری کر دیے گئے ہیں جن کی نقل ملفوف ہے۔

معاون حسابدار اعلیٰ

ناظم مالیات قومی ادارہ نقل و حمل راولپنڈی

دفتر حسابدار اعلیٰ، عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



قومی ادارہ نقل و حمل
(National Logistic Cell)
صدر دفتر راولپنڈی

موضوع : حسابداروں کی مستعار الخدمتی (وفدیت)

ازراہ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف، جو موضوع بالا پر ہے رجوع کریں۔

۲۔ تاحال تین تعینات کردہ حسابداروں میں سے صرف ایک نے حاضری دی ہے باقی دو کو نگران کار عسکری حسابات راولپنڈی اور لاہور نے ابھی تک سبکدوش نہیں کیا۔ اس دفتر کے استفسار پر انہوں نے بتایا ہے کہ ابھی تک آپ نے منتخب حسابداروں کے بدل میں ان کے دفاتر میں نئے حسابدار نہیں متعین کیے۔

۳۔ گزارش کی جاتی ہے کہ منتخب شدہ حسابداروں کو سبکدوش کرایا جائے تاکہ وہ یہاں آکر کام شروع کر سکیں۔

ناظم مالیات

معاون حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات

قومی ادارہ نقل و حمل راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

قومی ادارہ نقل و حمل
(National Logistic Cell)
صدر دفتر راولپنڈی

**موضوع : منصوبہ الاؤنس برائے مستعار الخدمت (وفدی) ملازمین**

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ____ کی طرف رجوع کریں۔

اس سلسلے میں وزارتِ مالیات (عسکری) نے اپنی یادداشت نمبر        مورخہ
کی رو سے فیصلہ کیا ہے کہ مستعار الخدمت (وفدی) ملازمین منصوبہ الاؤنس کے اہل نہیں ہوں گے کیونکہ وہ مستعار الخدمتی (وفدی) الاؤنس لے رہے ہیں۔

ناظم مالیات

معاون حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

قومی ادارہ نقل و حمل راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات
راولپنڈی

**موضوع : منصوبہ الاؤنس برائے مستعار الخدمت (وفدی) ملازمین**

ازراہ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ اس ضمن میں گذارش ہے کہ مستعار الخدمتی (وفدی) الاؤنس منصوبہ الاؤنس کی نسبت مقدار میں بہت کم ہے جبکہ مستعار الخدمت (وفدی) ملازمین بھی آپ کے ادارے میں اتنا ہی کام کرتے ہیں جتنا کہ دوسرے ملازمین۔

۳۔ ازراہ کرم یہ مسئلہ وزارتِ مالیات (عسکری) کی خدمت میں دوبارہ پیش کیا جائے، تاکہ وہ اپنے سابقہ فیصلہ پر نظر ثانی کر سکیں۔

.........

برائے حسابدار اعلیٰ

ناظم مالیات قومی ادارہ نقل و حمل راولپنڈی

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ
کراچی

**موضوع : <u>محاسبہ کی تصفیہ طلب رپورٹیں</u>**

محاسبِ اعلیٰ پاکستان نے اپنے مراسلہ نمبر ــــــ مورخہ ــــــ کی رُو سے موضوع بالا کے حوالے ہدایت کی ہے کہ وہ محاسبہ رپورٹیں جو گذشتہ کئی برس سے تصفیہ طلب چلی آ رہی ہیں ، ان کا تصفیہ کیا جائے اس ضمن میں تفصیلی رپورٹ اس دفتر کو ارسال کی جائے ۔ جس میں ایسی رپورٹوں کے کوائف درج ہیں ۔

معاون افسر محاسبہ

ناظم تجارتی محاسبہ ، واہ

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ کراچی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ



ناظم تجارتی محاسبہ
واہ

**موضوع : <u>محاسبہ کی تصفیہ طلب رپورٹیں</u>**

ازراہ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا کے بارے میں ہے ۔

۲۔ اس سلسلے میں تفصیلی رپورٹ ملفوف ہے ۔ رپورٹ کے ملاحظے سے آپ دیکھیں گے کہ اکثر تصفیہ طلب رپورٹیں کارپوریشنوں کے محاسبہ کی ہیں اور ان اعتراضات پر مشتمل ہیں جو توجہ طلب ہیں ان کے اور نہ ہی اُن کے جوابات متعلقہ کارپوریشنوں نے دیئے ۔

۳۔ اس سلسلے میں اس دفتر کو مناسب ہدایات دی جائیں ۔

ـــــــــــــــ
ناظم تجارتی محاسبہ

ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ کراچی
ناظم تجارتی محاسبہ غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ

کراچی

موضوع : محاسبہ کی تصفیہ طلب رپوٹیں

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ ناظم اعلیٰ نے ہدایت کی ہے کہ مخصوص محاسبہ جماعتیں ان کارپوریشنوں کے دفاتر میں بھیجی جائیں جو وہاں پر متعلقہ ریکارڈ دیکھ کر اعتراضات کا تصفیہ کریں کیونکہ مراسلت سے معاملات میں غیر ضروری تاخیر ہونے کا امکان ہے۔

۳۔ اس سلسلے میں تمام تصفیہ طلب رپوٹیں ایک ماہ کے اندر اندر ختم کی جائیں اور رپورٹ اس دفتر کو ارسال کی جائے۔

معاون افسر محاسبہ

ناظم تجارتی محاسبہ واہ

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



ناظم تجارتی محاسبہ

واہ

موضوع : محاسبہ کی تصفیہ طلب رپوٹیں

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ حسب ایما محاسبہ جماعتیں کارپوریشنوں میں بھیجی جا رہی ہیں لیکن اس ضمن میں عرض ہے کہ ایک ماہ کے اندر اندر تمام رپورٹوں کا تصفیہ ممکن نہیں ہے کیونکہ محاسبہ جماعتوں کی تعداد بہت کم ہے۔ دو جماعتیں پہلے ہی خصوصی محاسبے کے لیے مامور کی جا چکی ہیں جن کی رپورٹ آپ کے نیم سرکاری مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کے مطابق جلد از جلد ارسال کرنی ہے۔

۳۔ تاہم جس قدر جلد ممکن ہو سکا تمام تاخیر شدہ رپورٹوں کو نمٹا کر رپورٹ ارسال کر دی جائے گی۔

ناظم تجارتی محاسبہ

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ کراچی

ناظم تجارتی محاسبہ واہ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ

کراچی

موضوع : **میزانیہ کے تخمینے برائے سال ۔۔۔۔ ۱۹**

اس دفتر کو نظامت اعلیٰ تجارتی محاسبہ کے میزانیہ تخمینے برائے سال ۔۔ ۱۹ مورخہ ______ تک محاسب اعلیٰ پاکستان لاہور کے دفتر میں ارسال کرنے ہیں۔ ان تخمینوں میں واہ اور لاہور کے دفاتر کے حلقہ کے تخمینے بھی شامل ہیں۔

۲۔ ازراہ کرم اپنے دفتر سے متعلق مطلوبہ تخمینے مورخہ ______ تک اس دفتر میں ارسال کر دیں تاکہ محاسب اعلیٰ پاکستان کو بروقت بھیجے جا سکیں۔

معاون افسر محاسبہ

ناظم تجارتی محاسبہ واہ / لاہور

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ واہ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



ناظم تجارتی محاسبہ

واہ

موضوع : **حسابدار کے خلاف تادیبی کارروائی**

ازراہ کرم آج کی ٹیلی فون کی گفتگو مابین ناظم اعلیٰ و ناظم کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ جناب ۔۔۔۔۔۔ حسابدار نے چونکہ محاسبہ جماعت میں شامل ہونے سے انکار کر دیا تھا اور مطالبہ کیا تھا کہ انہیں ہر حالت میں دفتر حلقہ میں ہی تعینات کیا جائے اس لیے انہیں معطل کرنا پڑا ہے۔ کیونکہ بصورت دیگر دفتر کا نظم و ضبط خراب ہونے کا اندیشہ تھا۔

۳۔ جناب ۔۔۔۔۔ افسر محاسبہ کو افسر تحقیقات مقرر کیا گیا ہے اور ہدایت کی گئی ہے کہ دو ہفتے کے اندر اندر رپورٹ پیش کریں۔

ناظم تجارتی محاسبہ

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ کراچی

ناظم تجارتی محاسبہ (واہ) غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ
کراچی

موضوع : **حسابدار کے خلاف تادیبی کارروائی**

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ نے مذکورہ بالا حسابدار کو معطل کرنے کی کارروائی کی منظوری دے دی ہے۔

۳۔ اس کے بعد کی ضروری کارروائی متعلقہ قواعد و ضوابط کی روشنی میں کی جائے۔

معاون افسر محاسبہ

ناظم تجارتی محاسبہ واہ

دفتر ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ



ناظم تجارتی محاسبہ
واہ

موضوع : **عمارت برائے دفتر تجارتی محاسبہ**

جیسا کہ نظامت اعلیٰ تجارتی محاسبہ کے علم میں ہے کہ اس دفتر کی موجودہ عمارت "صنعت سامان حرب" P.O.F. کی ملکیت ہے اور فرنیچر وغیرہ بھی انہی کا ہے۔

۲۔ یہ عمارت اس دفتر کو اس وقت دی گئی تھی جب دفتر بہت مختصر تھا اور نائب ناظم دفتر کا سربراہ ہوتا تھا گذشتہ ایک دہائی میں دفتر کے افسروں اور عملہ کی تعداد میں کام کی مناسبت سے کئی گنا اضافہ ہو چکا ہے اور ریکارڈ میں بھی اضافہ ہو چکا ہے۔ اندریں حالات موجودہ دفتر بہت ناکافی ہے۔

۳۔ اگر اصولی منظوری دے دی جائے تو مناسب عمارت تلاش کی جائے تاکہ موجودہ تکلیف دہ حالات کا خاتمہ ہو سکے۔

ناظم تجارتی محاسبہ

ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ کراچی

ناظم تجارتی محاسبہ واہ ۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ

دفترِ ناظم تجارتی محاسب

واہ

**موضوع : طبی اخراجات کی بازادائی**

بحوالہ مالیات ڈویژن دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ جو طبی اخراجات کی بازادائی کے طریق کی وضاحت کرتا ہے۔

۲۔ اس دفتر کے ملازمین اس وقت صنعتِ سامانِ حربی کے ہسپتال سے طبی سہولیات حاصل کرتے ہیں۔ لیکن طریق کار یہ ہے کہ وہ ڈاکٹروں کی فیس اور ادویات کی رقم خود ادا کرتے ہیں جن کی بعد میں وزارتِ صحت کی منظوری کے ساتھ حسابدارِ اعلیٰ محاصل پاکستان اسلام آباد کے دفتر سے بازادائی ہوتی ہے لیکن یہ طریقہ اتنا طویل ہے کہ اس میں کئی ماہ لگ جاتے ہیں اور تجارتی محاسبہ کے ملازمین کو کافی تکلیف کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

۳۔ اس دفتر کی تجویز یہ ہے کہ تجارتی محاسبہ واہ کے ملازمین یہ رقم نہ ادا کریں اور صنعت سامان حربی ہسپتال کے حکام یہ رقوم براہ راست حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان اسلام آباد سے وصول کر لیں۔ اس طرح ملازمین طویل اور صبر آزما دفتری تاخیر سے بچ جائیں گے۔

ناظم مالیات

دفترِ ناظم اعلیٰ تجارتی محاسبہ کراچی

ناظم تجارتی محاسبہ واہ۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نگران کار اعلیٰ، عسکری حسابات

**موضوع : ماہانہ رودادِ ترقی**

۱۔ نگران کار اعلیٰ نے ہدایت کی ہے کہ ماہانہ روداد ترقی آئندہ ماہ سے ہر ماہ کی دس تاریخ تک اس دفتر میں موصول ہو جانی چاہیے۔

۲۔ ازراہِ کرم رسید سے مطلع کریں۔

نائب معاون نگرانِ کار

تمام دفاتر نگران کار عسکری حسابات

نگران کار اعلیٰ۔ عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نگران کار اعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

**موضوع : فیلڈ دفاترِ ادائیگی کی حالتِ عمومی**

نگران کار اعلیٰ نے ہدایت کی ہے کہ فیلڈ دفاتر ادائیگی جو جوانوں کی تنخواہ ادا کرتے ہیں کی عمومی حالت بہتر بنائی جائے۔ اس میں اُن کی کارکردگی، سہولیات اور دیگر پہلوؤں کا خاص خیال رکھا جائے۔

۲۔ فیلڈ نگرانِ کاران دفاتر میں ذاتی طور پر دلچسپی لیں اور رپورٹ اس دفتر کو ارسال کریں۔

نائب معاون نگرانِ کار

فیلڈ نگرانِ کار عسکری حسابات لاہور

دفتر نگرانِ کار اعلیٰ عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نگران کار اعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

**موضوع : تبادلہ پالیسی ______ ملازمین عسکری حسابات**

بحوالہ حساب دار اعلیٰ عسکری حسابات کی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ جس میں نئی تبادلہ پالیسی کے اصول بیان کیے گیے ہیں۔

۲۔ اس ضمن میں نگران کار اعلیٰ نے رائے ظاہر کی ہے کہ ذیلی دفاتر اس پالیسی کو مدنظر نہیں رکھ رہے اور ایسی درخواستیں بھی ارسال کر دیتے ہیں جو نگران کار خود ہی نامنظور کر سکتے ہیں۔

۳۔ گزارش ہے کہ صرف ان ملازمین کی درخواستیں برائے تبادلہ ارسال کی جائیں جنہیں ایک مقام پر کم از کم تین برس بیت چکے ہوں۔

برائے نگران کار اعلیٰ

تمام دفاتر نگران کار عسکری حسابات

دفتر نگران کار اعلیٰ عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نگران کار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

موضوع : تبادلے کے احکام پر عملدرآمد

انازراہ کرم اس دفتر کے دفتری حکم نامہ نمبر ________ مورخہ ________ کی طرف رجوع کریں جس کی رو سے آپ کے دفتر کے حسابدار جناب ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ کو فوری طور پر اٹک میں تعینات کیا گیا ہے۔

۲۔ نگران کار اعلیٰ نے اس امر کا بہت سنجیدگی سے نوٹس لیا ہے کہ ایک ماہ گزر جانے کے باوجود مذکورہ بالا اہل کار کو آپ کے دفتر سے سبکدوش نہیں کیا گیا جبکہ اٹک کے دفتر میں اس کی شدید ضرورت ہے۔

۳۔ ازراہ کرم مذکورہ بالا اہل کار کو فوراً سبکدوش کر کے اس دفتر کو اطلاع دی جائے۔

برائے نگران کار اعلیٰ

فیلڈ نگران کار عسکری حسابات

دفتر نگران کار اعلیٰ راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________



نگران کار اعلیٰ، عسکری حسابات

جی ایچ کیو ۔ راولپنڈی

موضوع : تبادلے کے احکام پر عملدرآمد

اس دفتر کے مشاہدے میں یہ بات آئی ہے کہ مختلف اہلکاروں کے تبادلے کے احکام پر جو یہاں سے جاری کیے جاتے ہیں فوری عملدرآمد نہیں کیا جاتا اور اب یہ روزمرہ کا معمول بن گیا ہے کہ جب اہل کار کا تبادلہ کیا گیا ہو اسے سبکدوش کرنے کے بجائے اس کی درخواست برائے تنسیخ تبادلہ ارسال کر دی جاتی ہے اس صورت حال کی وجہ سے محکمہ کے نظم و نسق پر منفی اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔

۲۔ تمام ذیلی دفاتر کو ہدایت کی جاتی ہے کہ تبادلے کے احکام پر فوری عملدرآمد کرایا جائے اور سبکدوش ہونے سے قبل دی گئی درخواستیں ارسال نہ کی جائیں۔

برائے نگران کار اعلیٰ

تمام دفاتر نگران کار

دفتر نگران کار اعلیٰ عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ________ مورخہ ________

فیلڈ نگران کار عسکری حسابات

لاہور

موضوع : تبادلے کے احکام پر عملدرآمد

ازراہ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔
جس میں جناب ....... حسابدار کو سبکدوش کرنے کے لیے حکم دیا گیا ہے۔

۲۔ مذکورہ بالا حسابدار کو اس دفتر میں منتقل ہوئے دو سال ہوئے ہیں جبکہ اس سے پہلے بھی وہ دور افتادہ مقامات پر ملازمت کرتا رہا ہے چونکہ اس کی کارکردگی بہت تسلی بخش ہے اور اس کے گھریلو مسائل ایسے ہیں کہ وہ لاہور سے باہر نہیں جا سکتا اس لیے ازراہ کرم اسے کم از کم ایک سال اور لاہور ہی میں رہنے دیا جائے۔

نگران کار

نگران کار اعلیٰ عسکری حسابات جی ایچ کیو، راولپنڈی

فیلڈ نگران کار، عسکری حسابات، لاہور



نگران کار اعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

موضوع : تبادلے کے احکام پر عملدرآمد

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ آپ کی سفارش پر اس دفتر میں غور کیا گیا ہے لیکن نگران کار اعلیٰ نے انتظامی وجوہ کی بنا پر درخواست کو منظور نہیں کیا۔

۳۔ نگران کار اعلیٰ نے ہدایت کی ہے کہ حسابدار کو فوراً سبکدوش کیا جائے۔

برائے نگران کار اعلیٰ

فیلڈ نگران کار، لاہور

نگران کار اعلیٰ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نگران کار اعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

موضوع : **فیلڈ دفترِ ادائیگی (F. P. O) کوئٹہ کی غیر تسلی بخش حالت**

ایک رپورٹ موصول ہوئی ہے جس کے مطابق دفترِ ادائیگی کوئٹہ کی حالت انتہائی غیر تسلی بخش ہے۔ نائب معاون نگران کار جو دفتر کا انچارج ہے اکثر و بیشتر دفتر میں موجود نہیں رہتا اور دیگر ملازمین و اہلکار بھی نظم و ضبط کی مطلق پرواہ نہیں کرتے جس سے تنخواہ کا حساب کتاب متاثر ہو رہا ہے۔

۲۔ نگران کار اعلیٰ نے ہدایت کی ہے کہ فیلڈ نگرانِ کار یا ان کے نائب خود کوئٹہ جا کر حالات کا جائزہ لیں اور مناسب اقدامات کر کے تفصیلی رپورٹ اس دفتر کو بھیجیں۔

برائے نگران کار اعلیٰ

فیلڈ نگرانِ کار لاہور لاہور

نگران کار اعلیٰ غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



فیلڈ نگران کار عسکری حسابات

لاہور

موضوع : **فیلڈ دفترِ ادائیگی (F. P. O) کوئٹہ کی غیر تسلی بخش حالت**

۱۔ ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ نائب نگران کار کو فوری طور پر معائنہ کے لیے کوئٹہ روانہ کر دیا گیا ہے جو صورتِ حال کا جائزہ لے کر موقع ہی پر مناسب احکام صادر کریں گے۔ تفصیلی رپورٹ ان کے آنے پر آپ کے دفتر کو ارسال کر دی جائے گی۔

بیرونی نگرانِ کار

دفتر نگرانِ کار اعلیٰ عسکری حسابات

فیلڈ نگرانِ کار غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

دفتر نگرانِ کاراعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

موضوع : **نگران کار عسکری پنشن**

نگران کار اعلیٰ نے ہدایت کی ہے کہ جناب ........ نگران کار عسکری پنشن مورخہ ـــــــ کو نگرانِ کار اعلیٰ کے دفتر میں تشریف لائیں تاکہ ان سے ان کے دفتری امور کے بارے میں کچھ اہم معاملات طے کیے جائیں۔

برائے نگران کار اعلیٰ

نگران کار عسکری پنشن بلاہور

دفتر نگران کار اعلیٰ غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ



حکومت پاکستان

منصوبہ بندی و ترقیات ڈویژن

اسلام آباد

موضوع : **زرعی ترقیاتی اکادمی کوئٹہ کے منصوبہ کی پیش رفت**

صدر پاکستان کی ہدایت کے مطابق صحت اور تعلیم کے شعبوں میں اہم منصوبوں کی پیش رفت کا جائزہ لیا جانا ہے اس مقصد کے لیے اس ڈویژن، متعلقہ وزارت اور متعلقہ صوبائی محکمے کے نمائندوں پر مشتمل خصوصی جماعتیں تشکیل دی گئی ہیں۔ منصوبہ کے حکام کی فراہم کردہ اطلاعات اور ان کے ساتھ بحث پر مشتمل رپورٹیں تیار ہو چکی ہیں اور آپ کے محکمہ سے متعلق رپورٹ ملفوف ہے۔

۲۔ گزارش کی جاتی ہے کہ رپورٹ پر اپنی رائے ایک ہفتہ کے اندر ارسال کریں تاکہ ڈویژن اپنی رپورٹوں کو حتمی شکل دے کر جائزہ کمیٹی کے سامنے پیش کر سکے۔ جائزہ کمیٹی کا اجلاس مورخہ ـــــــ کو ہو رہا ہے۔

نائب ناظم (منصوبہ بندی)

جناب ........ وزارت مقامی حکومت و دیہی ترقیات

منصوبہ بندی و ترقیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــــ مورخہ ـــــــ

حکومت پاکستان

منصوبہ بندی و ترقیات ڈویژن

اسلام آباد

موضوع : ترقیاتی منصوبوں کا جائزہ

صدر پاکستان کی ہدایت کے مطابق اہم ترقیاتی منصوبوں کی پیش رفت کا جائزہ لینا ہے اس مقصد کے لیے جائزہ کمیٹیاں تشکیل دی جا رہی ہیں۔

گزارش ہے کہ موزوں افسروں پر مشتمل نامزدگیاں اس ڈویژن کو ارسال کی جائیں تاکہ انہیں جائزہ ٹیموں میں شامل کر کے جائزے کا کام شروع کیا جا سکے۔ جس کی رپورٹ قومی اقتصادی کونسل کو پیش کرنی ہے۔

نائب ناظم

تمام ڈویژن اور وزارتیں

منصوبہ بندی و ترقیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



دفتر حسابدار اعلیٰ

عسکری حسابات

راولپنڈی

موضوع : انضباطی معاملات میں تاخیر

امور علاقہ ڈویژن کے معتمد کے نیم سرکاری مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کی نقل جو وزارت مالیات (عسکری) کی وساطت سے موصول ہوئی ہے ضروری کارروائی کے لیے ارسال ہے۔

گزارش کی جاتی ہے کہ انضباطی معاملات کی فوری تکمیل کے لیے افسران تحقیق کے علم میں متعلقہ ہدایات فوری طور پر لائی جائیں۔

برائے حسابدار اعلیٰ

جملہ دفاتر نگران کار

دفتر حسابدار اعلیٰ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

موضوع : معطل رہنے کے دوران فوائد و مراعات

ازراہِ کرم موضوع بالا پر امور عملہ ڈویژن حکومت پاکستان کی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ جو وزارت مالیات (عسکری) کی وساطت سے موصول ہوئی ہے، ملفوف ہے۔ تمام متعلقہ افسران / عملے کو اس میں درج ہدایات سے آگاہ کیا جائے۔

برائے حسابدار اعلیٰ

تمام دفاتر نگرانِ کار عسکری حسابات

دفتر حسابدار اعلیٰ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع : سڑکوں کی تعمیر کے منصوبوں کے لیے زر مبادلہ کا تعین

ازراہ کرم اس اجلاس کی روداد کی طرف رجوع کریں جو مورخہ ______ کو نائب صدر نشین منصوبہ بندی کمیشن کی زیر صدارت منعقد ہوا تھا جس میں اقتصادی امور ڈویژن کو ان منصوبوں کا جائزہ لینے کے لیے کہا گیا تھا جو جاپانی امداد سے چلتے ہیں۔ دیہی ترقیات ڈویژن نے اب اس ڈویژن سے درخواست کی ہے کہ اقتصادی امور ڈویژن کو رقوم مہیا کرنے کے لیے کہا جائے۔

۲۔ وزیر مالیات نے ہدایت کی ہے کہ زیر نظر منصوبوں کو جاپانی امداد سے پایۂ تکمیل تک پہنچایا جائے اور ساتھ ہی یہ بھی ہدایت کی ہے کہ منصوبوں کی تیاری مجوزہ مرسوموں پر نامزد ایجنسیوں کے ذریعے اور قواعد کے مطابق کی جائے۔

۳۔ معتمد منصوبہ بندی ڈویژن کی خدمت میں درخواست ہے کہ ہدایات کے مطابق ضروری کارروائی کریں۔

..........

شریک معتمد

منصوبہ بندی ڈویژن (معتمد)

مالیات ڈویژن اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حکومت پاکستان

اقتصادی امور ڈویژن، اسلام آباد

موضوع : ملیریا کی تحقیق اور کرم کش ادویات کے لیے جاپانی امداد

ازراہ کرم اس ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا سے متعلق ہے۔

۲. گذارش کی جاتی ہے کہ جلد از جلد جواب دیا جائے تاکہ رپورٹ متعلقہ محکمے کو ارسال کی جا سکے۔

افسر صیغہ

منصوبہ بندی و ترقیات ڈویژن اسلام آباد

اقتصادی امور ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



اقتصادی امور ڈویژن

اسلام آباد

موضوع : بلوچستان کے ساحلی خورد موج/مائیکرو ویو (Micro Wave) منصوبے کے لیے جاپانی امداد

ازراہ کرم موضوع بالا پر اس دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف توجہ دیں جس کا ابھی کوئی جواب نہیں دیا گیا۔

۲. ازراہ کرم اس ڈویژن کو مطلوبہ معلومات فی الفور فراہم کریں کیونکہ متعلقہ حلقے دباؤ ڈال رہے ہیں۔

افسر صیغہ

ناظم اعلیٰ محکمہ تار و ٹیلیفون اسلام آباد

اقتصادی امور ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

اقتصادی امور ڈویژن

اسلام آباد

موضوع : پاکستان جاپان مشترکہ کمیشن کا اجلاس

از راہ کرم وزارت مالیات کی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔ جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ ایک دفعہ پھر التماس ہے کہ بینکوں کو اسلامیانے کے بارے میں مطلوبہ مقالہ جلد از جلد فراہم کیا جائے۔

افسر صیغہ

افسر تحقیق مالیات ڈویژن، اسلام آباد

اقتصادی امور ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



اقتصادی امور ڈویژن

موضوع : پاکستان میں غیر سودی بینکنگ پر مقالہ

از راہ کرم اس ڈویژن کے نیم سرکاری مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا پر ہے۔ جاپانی، مقالے کا بے تابی سے انتظار کر رہے ہیں۔ مالیات ڈویژن نے اطلاع دی تھی کہ پاکستان بینکنگ کونسل کو یہ مضمون تیار کرنے کے لیے کہا گیا ہے اور موصول ہوتے ہی ارسال کر دیا جائے گا۔

۲۔ مالیات ڈویژن سے درخواست ہے کہ مقالہ جلد از جلد تیار کرایا جائے تاکہ جاپانی حکام کو بھیجا جاسکے۔

نائب معتمد

مالیات ڈویژن، اسلام آباد

اقتصادی امور ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حکومت پاکستان

منصوبہ بندی و ترقیات ڈویژن

اسلام آباد

**موضوع : ساتویں پانچ سالہ منصوبے کی تیاری**

میرے کمرے میں منعقدہ اجلاس مورخہ ______ کے مطابق فہرستیں تیار کرنا ہیں۔

۲۔ یہ فہرستیں منصوبوں کے شعبہ کے لحاظ سے ہوں گی جن منصوبوں کا تفصیلی جائزہ لیا جا چکا ہے ان کی فہرستیں جائزہ رپورٹوں کے ساتھ علیحدہ تیار کی جائیں۔

۳۔ اصلاحی تجاویز متعلقہ شعبوں سے جلد از جلد منگوائی جائیں۔

۴۔ مورخہ ______ کو منعقدہ اجلاس میں حتمی فیصلے کیے جائیں گے۔

ناظم اعلیٰ

تمام متعلقہ افسران جو میرے شعبے میں ہیں۔

ناظم اعلیٰ شعبہ منصوبہ بندی، غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



حکومت پاکستان

وزارت داخلہ اسلام آباد

**موضوع : ایران اور افغانستان سے فٹ بال ٹیموں کو دعوت**

ازراہ کرم اپنی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا پر ہیں۔ اس ڈویژن کو اس تجویز پر کوئی اعتراض نہیں بشرطیکہ پروگرام کی تفصیلات پہلے سے بتا دی جائیں۔

۲۔ تاہم اس ڈویژن کی رائے یہ ہے کہ کھیلوں کی ٹیموں کی بجائے ثقافتی وفود کا تبادلہ بہتر ہوگا جس میں ہار جیت کا سوال نہیں ہوتا۔

۳۔ مقامی انتظامیہ کو تمام انتظامات بہت احتیاط سے کرنے کے لیے کہا جائے۔

.......

افسر سیفہ

وزارت تعلیم اسلام آباد

وزارت داخلہ، غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

**موضوع : شمالی علاقوں میں منصوبوں کے حسابات کی علیحدگی**

ازراہ کرم اس دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ کی طرف رجوع کریں جس میں آپ کو کہا گیا تھا کہ شمالی علاقوں میں پایہ تکمیل کو پہنچ جانے والے منصوبوں کے حسابات کو مجموعی حسابات سے الگ رکھا جائے تاکہ تدوین میں انہیں علیحدہ ظاہر کیا جا سکے۔

۲. ازراہ کرم مطلع کریں کہ مطلوبہ کام کب تک مکمل ہو سکے گا۔

برائے حسابدار اعلیٰ

نگران کار حسابات محکمہ سرحدی تعمیرات راولپنڈی

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ



نگران کار حسابات

محکمہ سرحدی تعمیرات

چک لالہ راولپنڈی

**موضوع : شمالی علاقہ جات میں منصوبوں کے حسابات کی علیحدگی**

ازراہ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ کی طرف رجوع کریں جو اوپر دیئے ہوئے موضوع سے متعلق ہے۔

۲. اس ضمن میں گذارش ہے کہ علیحدگی کا کام جاری ہے لیکن مشترکہ حسابات میں کچھ مشکلات کا سامنا ہے بالائی اخراجات (Overhead Expenditure) چونکہ بہت سے منصوبوں کے مشترکہ ہیں اس لیے ان کی علیحدگی میں کافی وقت لگ سکتا ہے۔

۳. تاہم کوشش کی جا رہی ہے کہ کام جلد از جلد پایہ تکمیل کو پہنچ جائے۔

نگران کار حسابات

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

نگران کار حسابات سرحدی تعمیرات غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات

راولپنڈی

موضوع : **قواعد کی خلاف ورزی ——— حسابدار کی سبکدوشی**

ازراہ کرم اپنے دفتری حکم نامہ مورخہ ——— نمبر ——— کی طرف رجوع کریں جس کی ایک نقل اس دفتر کو بھیجی گئی ہے اور جس کی رو سے حسابدار جناب ........ کو اپنے فرائض سے سبکدوش کر دیا گیا ہے۔

۲۔ اس سلسلے میں اس دفتر کو بتایا جائے کہ کیا مذکورہ بالا حسابدار نے (فلاں ملازمت) کے لیے درخواست اس دفتر کی وساطت سے دی تھی یا نہیں۔

..........

برائے حسابدار اعلیٰ

نگران کار حسابات محکمہ سرحدی تعمیرات چک لالہ راولپنڈی

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



نگران کار حسابات

محکمہ سرحدی تعمیرات

چک لالہ راولپنڈی

موضوع : **قواعد کی خلاف ورزی ——— حسابدار کی سبکدوشی**

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ——— کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ مذکورہ بالا حسابدار نے (فلاں اسامی) کے لیے درخواست آپ کے دفتر کی وساطت سے نہیں دی تھی لیکن اس کے کیریئر کی وجہ سے انسانی بنیادوں پر اسے فارغ کیا گیا ہے تاکہ وہ بنیادی سکیل نمبر ۷ کی ملازمت میں حاضر ہو سکے۔

۳۔ قواعد کی اس خلاف ورزی پر دفتر معذرت خواہ ہے اور آئندہ اس سے اجتناب کیا جائے گا۔

نگران کار

دفتر حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات، راولپنڈی

نگران کار حسابات محکمہ سرحدی تعمیرات غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

حکومت آزاد جموں و کشمیر

وزارتِ مالیات

مظفر آباد

موضوع : رقم برائے منصوبہ جات آزاد کشمیر

اندراہِ کرم چیک نمبر ........ بنام حبیب بنک لمیٹڈ برائے مبلغ ........ روپے اس کیفیت کے ہمراہ ملفوف وصول کریں۔

۲۔ یہ رقم مد ........ میں آزاد کشمیر میں زیرِ تکمیل منصوبوں کے ترقیاتی اخراجات کے ضمن میں ہے۔

۳۔ رسید سے مطلع کریں۔

.........

معتمد

نگرانِ کار حسابات، محکمہ سرحدی تعمیرات چک لالہ راولپنڈی

وزارت مالیات حکومت آزاد کشمیر غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نگران کار حسابات

محکمہ سرحدی تعمیرات

چک لالہ راولپنڈی

موضوع : رقم برائے منصوبہ جات آزاد کشمیر

اندراہِ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جس کے ساتھ ........ روپے کی رقم کا چیک ملفوف ہے۔

۲۔ یہ کیفیت رسید کے طور پر ارسال کی جا رہی ہے

نائب معاون نگران کار

محکمہ مالیات، حکومت آزاد کشمیر مظفر آباد

نگران کار حسابات محکمہ سرحدی تعمیرات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

محکمہ سرحدی تعمیرات

صدر دفتر راولپنڈی

موضوع : **رقوم کی کمی برائے منصوبہ جات شمالی علاقہ جات**

یہ ادارہ وزارتِ مواصلات کی طرف سے شمالی علاقوں میں تعمیری منصوبے پایۂ تکمیل کو پہنچا رہا ہے۔ یہ کام امانتی تعمیرات کے تحت ہو رہا ہے۔

۲۔ رواں مالی سال کے لیے جو رقوم وزارتِ مواصلات کو ان کاموں کے لیے ملی تھیں وہ از حد ناکافی تھیں اور اب قریب الاختتام ہیں جبکہ مالی سال ختم ہونے میں پورے چھ ماہ کا عرصہ باقی ہے۔

۳۔ ان کاموں میں مصروف جوانوں اور سامان کو نہ تو موقع پر بے مصرف رکھا جا سکتا ہے اور نہ ہی واپس لایا جا سکتا ہے۔ بلکہ اندیشہ ہے کہ تسلسل ٹوٹنے کی صورت میں مکمل شدہ کام بھی متاثر ہو سکتا ہے

۴۔ اندریں حالات گزارش ہے کہ باقی رقوم اس ادارہ کو جلد از جلد ارسال کی جائیں۔

ناظم مالیات

جناب ...... شریک معتمد مالیات ڈویژن اسلام آباد

محکمہ سرحدی تعمیرات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



مالیات ڈویژن ۔ اسلام آباد

موضوع : **رقوم کی کمی ۔ برائے منصوبہ جات ۔ شمالی علاقہ جات**

از راہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ معاملہ اس ڈویژن کے زیر غور ہے اور آپ کو فیصلے کی اطلاع دی جائے گی۔

افسر صیغہ

ناظم مالیات محکمہ سرحدی تعمیرات راولپنڈی

مالیات ڈویژن ۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نظامت محاسبہ و حسابات

ادارہ ترقیات، اسلام آباد

موضوع : **فرنیچر برائے نظامت محاسبہ و حسابات**

اس نظامت میں گزشتہ برسوں کے دوران ملازمین کی تعداد میں کافی اضافہ ہو چکا ہے جب کہ فرنیچر کی مقدار بہت کم ہے اور جو ہے وہ بھی اچھی حالت میں نہیں ہے۔

۲۔ ازراہ کرم مبلغ ......... روپے کی منظوری دی جائے تاکہ نیا فرنیچر خریدا جا سکے۔

ناظم

نظامت محاسبہ و حسابات، ادارۂ ترقیات، اسلام آباد

سرشعبہ مالیات ادارۂ ترقیات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



خصوصی مواصلاتی تنظیم

راولپنڈی

موضوع : **ناظم مالیات — مستعار الخدمتی**

ازراہ کرم اس دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جس میں استدعا کی گئی تھی کہ اس تنظیم میں ناظم مالیات کی اسامی پر کرنے کے لیے ایک مناسب افسر مستعار الخدمتی (دوفدیت) کے تحت نامزد کریں۔

۲۔ ازراہ کرم جلد جواب دیا جائے۔

ناظم انتظامیہ

معاون حسابدار اعلیٰ عسکری حسابات راولپنڈی

خصوصی مواصلاتی تنظیم غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

سررشتۂ مالیات

ادارہ ترقیات اسلام آباد

موضوع : **فرنیچر برائے نظامت محاسبہ و حسابات**

ازراہ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲. اس ضمن میں عرض ہے کہ تین پیش کشیں ارسال کی جائیں تاکہ معاملے پر غور کیا جاسکے۔

........

مالیاتی مشیر

نظامت محاسبہ و حسابات ادارہ ترقیات

سررشتۂ مالیات، ادارہ ترقیات، غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نظامت محاسبہ و حسابات

ادارہ ترقیات اسلام آباد

موضوع : **تعیناتی بطور محاسب**

اس کیفیت کے ساتھ مندرجہ ذیل امیدواروں کی درخواستیں ملفوف ہیں جو انہوں نے ناظم محاسبہ و حسابات کے نام ادارہ ترقیات میں محاسب کی اسامیوں کے لیے دی ہیں۔

۱. جناب .......

۲. جناب .......

۳. جناب ......

۴. جناب ......

۲. گزارش کی جاتی ہے کہ ان امیدواروں کو آئندہ ہونے والے انٹرویو میں بلا لیا جائے تاکہ انہیں مناسب موقع مل سکے۔

ناظم

ناظم انتظامیہ

نظامت محاسبہ و حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نظامتِ انتظامیہ

ادارہ ترقیاتِ اسلام آباد

موضوع : محاسب کی اسامیوں کے لیے انٹرویو

مورخہ ______ کو دن کے دس بجے اس نظامت میں محاسب کی خالی اسامیوں کے لیے امیدواروں کا انٹرویو لیا جائے گا۔ انٹرویو کمیٹی کی تشکیل اس طرح ہوگی۔

| | |
|---|---|
| ناظم انتظامیہ | صدر نشین |
| ناظم محاسبہ و حسابات | رکن |
| نائب ناظم انتظامیہ | رکن / معتمد |

۲۔ ناظم محاسبہ و حسابات سے درخواست ہے کہ مقررہ وقت پر انٹرویو کمیٹی میں شریک ہونے کے لیے تشریف لائیں۔

--------

نائب ناظم انتظامیہ

ناظم محاسبہ و حسابات

نظامت انتظامیہ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نظامت محاسبہ و حسابات

ادارہ ترقیات اسلام آباد

موضوع : محاسب کی اسامیوں کے لیے انٹرویو

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں

۲۔ گذارش کی جاتی ہے کہ انٹرویو کے نتیجہ میں جو امیدوار کامیاب ہوئے ہیں انہیں اس نظامت میں فی الفور تعینات کیا جائے کیونکہ عملہ کی کمی کی وجہ سے نظامت کا کام متاثر ہو رہا ہے۔

ناظم

ناظم انتظامیہ

نظامت محاسبہ و حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نظامت انتظامیہ

ادارہ ترقیات، اسلام آباد

موضوع : **محاسب کی اسامیوں کے لیے انٹرویو**

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ اس نظامت کے دفتری حکم نامہ نمبر ______ مورخہ ______ کی رو سے پانچ نئے محاسب آپ کی نظامت میں تعینات کر دیے گئے ہیں۔

نائب ناظم

ناظم محاسبہ وحسابات

نظامت انتظامیہ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نظامت محاسبہ وحسابات

ادارہ ترقیات، اسلام آباد

موضوع : **محاسب کی اسامیوں کے لیے انٹرویو**

ازراہ کرم اپنے دفتری حکم نامہ نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف توجہ کریں جس کی رو سے پانچ نئے محاسب اس نظامت میں تعینات کیے گئے ہیں۔

۲۔ اس نظامت کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ یہاں آٹھ محاسبوں کی جگہ خالی ہے اور گزشتہ ماہ سے کئی صیغوں کا کام متاثر ہو رہا ہے لیکن تعیناتی صرف پانچ محاسبوں کی کی گئی ہے۔ یہ اس لیے بھی ناقابل فہم ہے کہ انٹرویو کے لیے تقریباً بیس امیدوار انٹرویو کمیٹی کے سامنے پیش ہوئے تھے۔

۳۔ ازراہ کرم تین اور محاسب تعینات کیے جائیں۔

..........

ناظم

ناظم انتظامیہ

نظامت محاسبہ وحسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نظامت انتظامیہ

ادارہ ترقیات اسلام آباد

موضوع : محاسب کی اسامیوں کے لیے انٹرویو

ازراہ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف توجہ کریں، جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ مزید تین محاسب آپ کی نظامت میں تعینات کیے جا رہے ہیں۔

نائب ناظم

ناظم محاسبہ و حسابات

نظامت انتظامیہ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



نظامت محاسبہ و حسابات

ادارہ ترقیات اسلام آباد

موضوع، ڈویژنی (Divisional) حساب داروں کے تبادلے

ازراہ کرم اپنے دفتری حکم نامہ نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جس کی رو سے دو قسمتی (ڈویژنی) حساب داروں کے ایک نظامت سے دوسری نظامت میں تبادلے کیے گئے ہیں۔

۲۔ جیسا کہ آپ کو معلوم ہے ایسے تبادلے اس نظامت سے مشورہ کیے بغیر پہلے کبھی نہیں ہوئے بلکہ اس نظامت کی سفارش یا تجویز کی بنیاد پر ہی حساب داروں کے تبادلے کیے جاتے ہیں کیونکہ یہ نظامت ہی ان کی انچارج ہے نیز یہ نظامت ہی بہتر طور پر فیصلہ کر سکتی ہے کہ کون سا حساب دار کون سی نظامت کے لیے زیادہ موزوں ہے۔

۳۔ ازراہ کرم مذکورہ بالا دفتری حکم نامہ منسوخ کیا جائے اور آئندہ اس نظامت کے عملے کے کسی رکن کا تبادلہ مشورے کے بغیر نہ کیا جائے۔

ناظم

ناظم انتظامیہ

نظامت محاسبہ و حسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

نظامت انتظامیہ

ادارہ ترقیات اسلام آباد

موضوع: ڈویژنل (Divisional) حساب داروں کے تبادلے

ازراہ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ مذکورہ بالا تبادلے متعلقہ ناظمین کی درخواست پر ہی کیے گئے تھے تاہم آئندہ آپ کی نظامت سے مشورہ کرنے کے بعد ہی تبادلے کے احکام جاری کیے جائیں گے۔

نائب ناظم

ناظم محاسبہ وحسابات

نظامت انتظامیہ۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ



نظامت محاسبہ وحسابات

ادارۂ ترقیات اسلام آباد

موضوع: مستعار الخدمتی (وفدیت) کے عرصہ میں توسیع ـــــ افسر حسابات

جناب ـــ ـــ ـــ افسر حسابات اس نظامت میں تین سال سے کام کر رہے ہیں۔ ان کا محکمۂ مالیات، حکومت پنجاب سے تعلق ہے۔ مستعار الخدمتی (وفدیت) تین سال کے عرصے کے لیے تھی۔

۲۔ چونکہ ـــ ـــ ـــ افسر حسابات کی کارکردگی اس نظامت میں بہت اچھی رہی ہے اور پہلے ہی دو افسرانِ حسابات کی اسامیاں خالی پڑی ہیں اس لیے گذارش ہے کہ ادارہ کے مفاد کے لیے محکمہ مالیات پنجاب سے ان کی مستعار الخدمتی (وفدیت) کے عرصہ میں ایک سال توسیع کرنے کے لیے درخواست کی جائے۔

ناظم

ناظم انتظامیہ

نظامت محاسبہ وحسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

نظامت انتظامیہ

ادارۂ ترقیات اسلام آباد

موضوع: مستعار الخدمتی کے عرصہ میں توسیع ــــ افسرِ حسابات

جناب ........ افسرِ حسابات تین سال سے اس ادارے میں مستعار الخدمتی (وفدیت) میں کام کر رہے ہیں اُن کا عرصہ مورخہ ــــــ کو پورا ہو رہا ہے۔

۲- چونکہ مذکورہ بالا افسر کی کارکردگی بہت اطمینان بخش رہی ہے اور اس ادارہ میں پہلے ہی بنیادی سکیل ۱۷ کے افسرانِ حسابات کی قلت ہے اس لیے گذارش کی جاتی ہے کہ افسر مذکورہ کے مستعار الخدمتی کی میعاد میں ایک سال کی توسیع کی جائے۔

ناظم انتظامیہ

محکمۂ مالیات حکومت پنجاب، لاہور

نظامتِ انتظامیہ غیر رسمی کیفیت نمبر ــــ مورخہ ــــ



محکمہ مالیات

حکومت پنجاب لاہور

موضوع: مستعار الخدمتی (وفدیت) کی میعاد میں توسیع ــــ افسرِ حسابات

از راہِ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــ مورخہ ــــ کی طرف رجوع کریں۔

۲- اس سلسلے میں آپ کی توجہ امور عملہ ڈویژن راولپنڈی کی دفتری یادداشت نمبر ــــ مورخہ کی طرف مبذول کرائی ہے جس کی رُو سے تین سال سے زیادہ عرصے کے لیے مستعار الخدمتی (وفدیت) کا معاملہ امور عملہ ڈویژن سے منظور کرانا پڑتا ہے۔ اس لیے آپ امور عملہ ڈویژن سے رجوع کریں۔ اس محکمہ کو توسیع پر اعتراض نہیں ہے۔

افسر صیغہ

نظامت انتظامیہ۔ ادارہ ترقیات اسلام آباد

محکمہ مالیات حکومت پنجاب غیر رسمی کیفیت نمبر ــــ مورخہ ــــ

نظامتِ انتظامیہ

ادارہ ترقیات اسلام آباد

موضوع: مستعار الخدمتی (وفدیت) کی میعاد میں توسیع ——— افسرِ حسابات

ازراہِ کرم اس کیفیت کے ساتھ محکمۂ مالیات حکومت پنجاب لاہور کی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ——— کی نقل ملاحظہ کریں جس میں انہوں نے جناب ——— افسرِ حسابات کی مستعار الخدمتی وفدیت کی میعاد میں ایک سال توسیع پر رضامندی ظاہر کر دی ہے۔

۲۔ چونکہ امور عملہ ڈویژن کی رضامندی ضروری ہے اس لیے ازراہِ کرم اجازت عطا کی جائے۔

ناظم انتظامیہ

جناب ——— نائب معتمد امور عملہ ڈویژن، راولپنڈی

نظامت انتظامیہ ادارہ ترقیات غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



نظامت محاسبہ و حسابات

ادارۂ ترقیاتِ اسلام آباد

موضوع: مستعار الخدمتی (وفدیت) کی میعاد میں توسیع ——— افسرِ حسابات

ازراہِ کرم اس نظامت کی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ——— کی طرف توجہ مبذول کریں جس میں جناب ——— افسرِ حسابات کی مستعار الخدمتی (وفدیت) کی میعاد میں توسیع کے لیے درخواست کی گئی تھی۔

۲۔ ازراہِ مہربانی معاملے کی تازہ ترین صورت سے مطلع کریں۔

ناظم

ناظم انتظامیہ

نظامت محاسبہ و حسابات ادارہ ترقیات غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

نظامت انتظامیہ

ادارہ ترقیات اسلام آباد

موضوع : مستعارالخدمتی (دفدیت) کی میعاد میں توسیع ——— افسر حسابات

بحوالہ موضوع بالا پر آپ کی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

۲۔ اس مسئلے کے لیے محکمۂ مالیات حکومت پنجاب سے رابطہ قائم کیا گیا تھا لیکن انہوں نے ہدایت کی تھی کہ توسیع کے لیے امور عملہ ڈویژن اسلام آباد سے قائم کی اجازت لی جائے۔ اس نظامت نے امور عملہ ڈویژن سے رابطہ قائم کیا ہوا ہے۔ ان کا جواب آنے پر آپ کو صورتِ حال سے مطلع کر دیا جائے گا۔

نائب ناظم

ناظمِ محاسبہ وحسابات

نظامت انتظامیہ غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



نظامت انتظامیہ

ادارہ ترقیات، اسلام آباد

موضوع : مستعارالخدمتی (دفدیت) کی میعاد میں توسیع ——— افسر حسابات

از راہِ کرم اس نظامت کی غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ——— کی طرف توجہ کریں جو موضوع بالا سے متعلق ہے۔

۲۔ امور عملہ ڈویژن اسلام آباد نے ایک سال توسیع کی اجازت دے دی ہے۔

نائب ناظم

ناظمِ محاسبہ وحسابات

نظامت انتظامیہ، غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

نظامت انتظامیہ

ادارہ ترقیات اسلام آباد

موضوع: معاوضہ بعوض رخصت ـــــ مستعار الخدمت (وفدی) ملازمین

ادارہ میں کام کرنے والے ایک مستعار الخدمت (وفدی) ملازم نے درخواست دی ہے کہ چونکہ اس کی جمع شدہ رخصت، جو اُس نے ادارہ میں ملازمت کے دوران کمائی ہے، حکومت کے کاغذات میں جمع شدہ رخصت میں شامل نہیں ہو سکتی اس لیے اُسے اُس کے عوض معاوضہ دیا جائے۔

۲۔ گذارش کی جاتی ہے کہ اس پر اپنی رائے/خیالات سے مستفید کریں۔

نائب ناظم

ناظم محاسبہ وحسابات

نظامت انتظامیہ غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ



نظامت محاسبہ وحسابات

ادارہ ترقیات، اسلام آباد

موضوع: معاوضہ بعوض رخصت ـــــ مستعار الخدمت (وفدی) ملازمین

بحوالہ آپ کی موضوع بالا پر، غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

۲۔ مورخہ ـــــ تک مستعار الخدمت (وفدی) ملازمین جو خود مختار یا نیم خود مختار محکموں/کارپوریشنوں میں کام کر رہے تھے، اپنی جمع شدہ رخصت حکومت میں واپس جاتے وقت ساتھ لے جا سکتے تھے۔ لیکن وزارت مالیات کے مراسلہ نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کے تحت یہ رعایت منقطع ہو گئی۔ اب صورت حال یہ ہے کہ مستعار الخدمت ملازمین اپنی جمع شدہ رخصت، اُس ادارے میں ملازمت کے دوران ہی میں استعمال کر سکتے ہیں جس میں وہ مستعار الخدمتی (وفدیت) پر مامور ہوں، لیکن جمع شدہ رخصت، اُن کی اُس رخصت میں جمع نہیں ہو سکتی جو حکومت کے پاس پڑی ہوتی ہے۔

۳۔ جہاں تک معاوضہ بعوض رخصت کا تعلق ہے تو اس ضمن میں وزارت مالیات/حکومت کے کوئی احکام نہیں ہیں جن کے تحت یہ معاوضہ دیا جا سکے۔

ناظم محاسبہ وحسابات

ناظم انتظامیہ

نظامت محاسبہ وحسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

نظامت محاسبہ وحسابات

ادارۂ ترقیات اسلام آباد

موضوع: اندرونی محاسبہ کے لیے جماعتوں کی تشکیل ـــ عملے کی کمی

محاسبِ اعلیٰ پاکستان نے اعتراض کیا ہے کہ ادارۂ ترقیات اسلام آباد میں اندرونی محاسبہ کا کام غیر تسلی بخش ہے۔

۲۔ اس ضمن میں صورتِ حال یہ ہے کہ عملے کی کمی کی وجہ سے ہم نے اندرونی محاسبے پر مامور عملے کو نظامت کے دوسرے اہم تر شعبوں میں لگا رکھا ہے مثلاً چیکوں کی ترسیل، تنخواہ کا صیغہ وغیرہ۔ اس وقت اندرونی محاسبے پر صرف ایک جماعت مامور ہے اور وہ بھی صرف ایک حساب دار اور ایک محاسب پر مشتمل ہے جب کہ اصولی طور پر ہمیں کم از کم تین جماعتیں اس کام پر مقرر کرنی چاہئیں اور ہر جماعت ایک افسرِ حسابات، ایک حساب دار اور دو محاسبوں پر مشتمل ہونی چاہیے۔

۳۔ گزارش کی جاتی ہے کہ اس نظامت میں اندرونی محاسبے کی جماعتوں کی تشکیل کے لیے مندرجہ ذیل عملہ مہیا کیا جائے۔

| | |
|---|---|
| افسرِ حسابات - ۲ | حساب دار - ۳ |
| محاسب - ۵ | نائب قاصد - ۱ |

۴۔ ازراہِ کرم اس پر فوری کارروائی کی جائے۔

ناظم محاسبہ وحسابات

ناظم انتظامیہ

نظامت محاسبہ وحسابات غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ



نظامت انتظامیہ

ادارۂ ترقیات اسلام آباد

موضوع: اندرونی محاسبہ کے لیے جماعتوں کی تشکیل ـــ عملے کی کمی

ازراہِ کرم موضوع بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ کی طرف رجوع کریں۔ اس ضمن میں عرض ہے کہ عملے کی ضرورت کا تعین ادارے کا تنظیم و طریقِ کار کا (O&M) شعبہ کرتا ہے اور یہ نظامت ان کی سفارش پر ہی آپ کے عملے / افسران کی تعداد میں اضافہ کر سکتا ہے۔

ناظم

ناظم محاسبہ وحسابات

نظامت انتظامیہ غیر رسمی کیفیت نمبر ـــــ مورخہ ـــــ

نظامت محاسبہ وحسابات

ادارہ ترقیات اسلام آباد

موضوع: محاسبہ کے اعتراضات کا جواب

ازراہِ کرم اس نظامت کے مراسلہ نمبر ____ مورخہ ____ اور یاد دہانی نمبر ____ مورخہ ____ کی طرف رجوع کریں جس میں گزارش کی گئی تھی کہ محاسبہ کے اعتراضات کا جلد جواب دیا جائے تاکہ جوابات ترتیب دے کر سرکاری حسابات کمیٹی کو بھیجے جا سکیں۔

۲۔ ابھی تک آپ کے ہاں سے کوئی جواب نہیں آیا۔ جب کہ سرکاری حسابات کمیٹی کا اجلاس آئندہ ماہ منعقد ہو رہا ہے جس میں ادارہ ترقیات اسلام آباد کے بارے میں محاسب رپورٹ برائے سال ____ ۱۹ پر بحث ہوگی۔

۳۔ گذارش ہے کہ اس مسئلے کو فوقیت دی جائے۔

ناظم محاسبہ وحسابات

۱۔ ناظم تعمیرات ــ ادارہ ترقیات اسلام آباد

۲۔ ناظم نگہداشت ــ ادارہ ترقیات اسلام آباد

۳۔ ناظم عمارات ــ ادارہ ترقیات اسلام آباد

نظامت محاسبہ وحسابات۔ غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



نظامت تعمیرات

ادارۂ ترقیات اسلام آباد

موضوع: محاسبہ کے اعتراضات کا جواب

بحوالہ آپ کی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ متعلقہ نائب ناظمین کو ہدایت کر دی گئی ہے کہ جلد از جلد جواب دیں۔

ناظم تعمیرات

ناظم محاسبہ وحسابات

نظامت تعمیرات غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

نظامت تعمیرات

ادارۂ ترقیاتِ اسلام آباد

موضوع: **نائب ناظم کی تقرری**

ازراہِ کرم اپنے دفتری حکم نامہ نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں جس کی رُو سے جناب ______ نائب ناظم، نظامت تعمیرات کو نظامتِ عمارات میں تبدیل کر دیا گیا تھا اور نظامتِ ہذا کو حکم دیا گیا تھا کہ انھیں فوری طور پر سبکدوش کر دیا جائے۔

۲۔ حسبِ ایما جناب ______ کو سبکدوش کر دیا گیا تھا لیکن اب تک اُن کی جگہ کسی نائب ناظم کو تعینات نہیں کیا گیا جس کی وجہ سے نظامتِ تعمیرات کا کام متاثر ہو رہا ہے اور کئی اہم منصوبے التوا کی نذر ہو رہے ہیں۔

ازراہِ کرم کسی مناسب افسر کو جلد از جلد تعینات کیا جائے۔

ناظم تعمیرات

ناظم انتظامیہ ادارہ ترقیات اسلام آباد

نظامت تعمیرات غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



حکومت پاکستان

امور عملہ ڈویژن

موضوع: **صوبائی افسروں کا وفاقی حکومت میں تقرر**

یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا صوبائی حکومت کے گریڈ ۱۷- اور اوپر کے افسروں کا وفاقی حکومت میں تقرر، وفاقی حکومت سے منظور کرانا چاہیے یا نہیں اور اگر کرانا چاہیے تو کس قانونی شرط کے تحت؟

۲۔ انصاف ڈویژن کی خدمت میں گذارش ہے کہ اپنی رائے سے نوازیں۔

نائب معتمد

انصاف ڈویژن اسلام آباد

امور عملہ ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حکومت پاکستان

انصاف ڈویژن

موضوع : **صوبائی افسروں کا وفاقی حکومت میں تقرر**

ازراہِ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ کی طرف رجوع کریں جس میں موضوعِ بالا سے متعلق سوال پوچھا گیا ہے۔

۲۔ سول ملازمین ایکٹ ۱۹۷۳ء کی دفعہ ۲ کے تحت، جو ملازمین صوبائی حکومت یا کسی اور ادارے سے آ کر وفاقی حکومت میں مستعار الخدمتی (وفدیت) پر کام کر رہے ہیں انہیں "سول ملازم" کی تعریف سے مستثنیٰ قرار دیا گیا ہے اس لیے "سول ملازم" کے لیے بنائے گئے قوانین کا ان ملازمین پر اطلاق نہیں ہوتا۔

نائب معتمد

امور عملہ ڈویژن

انصاف ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ



حکومت پاکستان

امور عملہ ڈویژن

راولپنڈی

موضوع : **مسلح افواج کے فارغ ملازمین کی عمر میں رعایت**

ازراہِ کرم سینٹ سیکریٹریٹ اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ کی طرف رجوع کرے جو مندرجہ بالا موضوع کے بارے میں ہے۔

۲۔ چونکہ مسلح افواج کے تمام فارغ ملازمین پنشن کے حقدار نہیں ہیں اس لیے اُن معاملات میں رعایت دی گئی جن میں کسی ملازم نے کم ازکم دس برس تک مسلح افواج میں کام کیا ہو۔ اسی لیے ہمارا گشتی مراسلہ نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ جاری ہوا۔

۳۔ سینٹ سیکریٹریٹ کو مشورہ دیا جاتا ہے کہ حسابدار اعلیٰ محاصل پاکستان سے صورتِ حال کی وضاحت کریں اور درخواست کریں کہ جناب ــــــــ کا بل پاس کر دیں۔

نائب معتمد

سینٹ سیکریٹریٹ اسلام آباد

امور عملہ ڈویژن راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــــ مورخہ ــــــــ

حکومت پاکستان

امور عملہ ڈویژن

موضوع: شریک معتمد اور اس سے اوپر کے افسروں کی تقرری، تبادلے کا اعلان

ازراہ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف جو موضوع بالا پر ہے رجوع کریں۔

۲- اگر تقرری صدر یا وفاقی حکومت کی طرف سے ہوتی ہے تو صوبائی حکومت وفاقی حکومت سے آنے والے افسر کے تبادلے کے سلسلے میں صرف اعلان جاری کرے گی۔ اگر کوئی افسر خواہ وہ صوبائی حکومت کا ہے یا وفاقی حکومت کا جب بھی صوبے سے وفاقی حکومت کو منتقل کیا جا رہا ہو تو صوبائی حکومت ہر حال میں وفاقی حکومت سے مشورہ کرے گی۔

نائب معتمد

حکومت بلوچستان

امور عملہ ڈویژن حکومت پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



حکومت پاکستان

وزارت ثقافت و سیاحت

موضوع: مجلس معتمدین کا آئندہ اجلاس

آپ کی توجہ، مندرجہ بالا موضوع پر اس دفتر کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف مبذول کرائی جاتی ہے۔

۲- دوبارہ گزارش ہے کہ ٹھوس تجاویز مع تفصیلات کے جو بھی اجلاس میں زیر غور لائی جاتی ہیں، زیر دستخطی کو فوراً ارسال کریں۔ اگر کوئی تجویز بھی پیش نہیں ہوتی تو اس کے مطابق رپورٹ ارسال کر دیں۔

نائب معتمد

۱- شریک معتمد (ثقافت)

۲- شریک معتمد (انتظامیہ و کھیل)

۳- تمام نائب معتمدین

صیغۂ انتظامیہ، غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حکومت پاکستان

وزارت امور خارجہ

**موضوع:** پاکستان اور پاکستانی سفارت خانوں کے درمیان تبادلے

۱۹ ــــــ ء میں حکومت پاکستان امور عملہ ڈویژن نے فیصلہ کیا تھا کہ پاکستان کے دو حصوں کے درمیان اور پاکستان اور پاکستانی سفارت خانوں کے درمیان تبادلے کم از کم تین سال کے عرصے کے بعد کیے جائیں اور اگر اس سے پہلے کرنے پڑیں تو امور عملہ ڈویژن سے اجازت لی جائے۔

۲۔ لیکن اس وزارت کے کام کی نوعیت، اس پابندی سے متاثر ہوتی تھی، عملے کی کمی، بعض افسروں کی بعض سفارت خانوں سے مناسبت یا عدم مناسبت اور کچھ دیگر وجوہات کی بنا پر وزارت ہذا نے استثنا کی درخواست کی لیکن امور عملہ ڈویژن نے اتفاق نہ کیا۔

۳۔ معتمد (انتظامیہ) نے حال ہی میں اس مسئلے پر معتمد امور عملہ ڈویژن سے گفتگو کی اور مؤخر الذکر رضامند ہو گئے ہیں کہ وزارت خارجہ کو مستثنیٰ کر دیں۔ یہاں یہ ذکر نامناسب نہ ہوگا کہ سفارت خانوں کے سربراہوں کی تقرریاں / تبادلے وزیر اعظم کے حکم پر کیے جاتے ہیں۔

۴۔ سیکرٹری امور عملہ ڈویژن کی خدمت میں درخواست ہے کہ باضابطہ طور پر وزارت کو اجازت دیں کہ وہ تین سالہ مدت سے پہلے بھی، امور عملہ ڈویژن سے پوچھے بغیر تبادلے کر سکے۔

معتمد (انتظامیہ)

معتمد امور عملہ ڈویژن

وزارت امور خارجہ غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ



حکومت پاکستان

امور عملہ ڈویژن

**موضوع:** وفاقی کمیشن برائے سرکاری ملازمت کو درخواستیں ارسال کرنے میں تاخیر

وفاقی کمیشن برائے سرکاری ملازمت نے شکایت کی ہے کہ مختلف امتحانوں / تقرریوں کے امیدواروں کی درخواستیں، جو سرکاری ملازم ہوتے ہیں، متعلقہ محکمے / وزارتیں تاخیر سے ارسال کرتے ہیں حتیٰ کہ بعض اوقات کمیشن کی مقرر کردہ آخری تاریخ بھی گزر چکی ہوتی ہے۔ کمیشن نے یہ بھی کہا ہے کہ اس تاخیر میں امیدواروں کا کوئی قصور نہیں ہوتا اور تاخیر متعلقہ محکموں کی جانب سے ہوتی ہے۔

۲۔ تمام وزارتوں اور اُن کے ذیلی محکموں کی خدمت میں گزارش ہے کہ جملہ درخواستیں، جو کمیشن کے نام ہوں، بروقت بھیجی جائیں کیونکہ کمیشن اس کے بعد تاخیر قبول نہیں کرے گا۔

۳۔ کسی بھی امیدوار کو انٹرویو یا امتحان یا تقرری کے مواقع سے صرف تاخیر کی وجہ سے محروم کر دینا، ویسے بھی ایک غیر ذمہ دارانہ فعل ہے۔

نائب معتمد

تمام وزارتیں / ڈویژن

امور عملہ ڈویژن راولپنڈی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ

حکومت پاکستان

امور عملہ ڈویژن

موضوع: نوٹس کی وجہ سے تنخواہ کی ضبطی

از راہِ کرم اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ کی طرف رجوع کریں جس میں مندرجہ بالا موضوع سے متعلق سوال پوچھا گیا ہے۔

۲۔ اس ضمن میں وضاحت کی جاتی ہے کہ اگر نوٹس کے بغیر استعفیٰ پیش کرنے والا سرکاری ملازم، عارضی ہو تو سربراہِ محکمہ کو اختیار ہے کہ ملازم کے حالات کے پیش نظر تنخواہ ضبط نہ کرے اور استعفیٰ منظور کرے۔

افسر صیغہ

صحت ڈویژن

امور عملہ ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ



حکومت پاکستان

امور عملہ ڈویژن

موضوع: گریڈ ۱۵۔ اور اُس سے نیچے کی بھرتی کے بارے میں استفسارات

اس ڈویژن کے علم میں یہ بات لائی گئی ہے کہ مختلف وزارتیں/ڈویژن گریڈ ۱۵ اور اس سے نیچے کی بھرتی کے بارے میں سرکاری ملازمتوں کے وفاقی کمیشن کو استفسارات بھیج رہے ہیں۔

۲۔ اس ضمن میں اس ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ کی طرف توجہ مبذول کرائی جاتی ہے جس میں کہا گیا ہے کہ کمیشن تقرریوں کے بارے میں صدر پاکستان کو مشورے دے گا اور یہ ان اسامیوں کے بارے میں ہوں گے جن کی بھرتی کمیشن کے ذریعے ہوتی ہے۔

۳۔ وزارتوں اور ڈویژنوں کو ہدایت کی جاتی ہے کہ گریڈ ۱۵ اور اس سے نیچے کی بھرتی کے قوانین کے بارے میں کمیشن سے استفسارات نہ کیے جائیں۔

نائب معتمد

تمام ڈویژن / وزارتیں

امور عملہ ڈویژن، غیر رسمی کیفیت نمبر ــــــ مورخہ ــــــ

حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع: وفاقی سیکرٹریٹ میں تعینات نائب معتمدین کو مخصوص الاؤنس کی منظوری

بحوالہ حساب دار اعلیٰ محاصلِ پاکستان کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ جو درج بالا موضوع کے بارے میں ہے۔

۲۔ جن حالات کی آپ نے وضاحت کی ہے ان کے تحت جناب ______ کو ۲۰ فیصد شرح کے حساب سے خاص الاؤنس نہیں مل سکتا۔

افسر صیغہ

حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان، اسلام آباد

مالیات ڈویژن، غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



حساب دار اعلیٰ

محاصل پاکستان

موضوع: جناب ______ سابق معتمد کا بیرونِ ملک علاج

پیرا ______ عمومی مالیاتی قوانین جلد ______ کی طرف توجہ مبذول کرائی جاتی ہے جس میں کہا گیا ہے کہ اگر ضروری ہو تو صرف مالیات ڈویژن ہی حکومت کو پیش آنے والے نقصان کو قلم زد کر سکتی ہے۔

زیرِ نظر معاملے میں جب تک مالیات ڈویژن قلم زد نہیں کرتی پیشگی دی ہوئی رقم محکمے کے ذمے واجب الادا ہی رہے گی۔ اس لیے قلم زدگی کی منظوری جاری کی جائے۔

اضافی حساب دار اعلیٰ

مالیات ڈویژن اسلام آباد

محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حساب دار اعلیٰ
محاصل پاکستان

موضوع: وفاقی سیکرٹیریٹ میں تعینات نائب معتمدین اور ان کے برابر افسروں کے لیے خاص الاؤنس کی منظوری

مالیات ڈویژن کی توجہ موضوع بالا پر ان کی دفتری یادداشت نمبر ____ مورخہ ____ کی طرف دلائی جاتی ہے۔

۲۔ جناب ____ سینئر انجینئر کو جو واپڈا میں گریڈ ۱۸ میں ہیں لیکن پیش روی (Move over) کی وجہ سے گریڈ ۱۹ کی تنخواہ لے رہے تھے، مستعار الخدمتی (وفدیت) کے تحت منصوبہ بندی و ترقیات ڈویژن میں نائب سربراہ (ڈپٹی چیف) کے طور پر لگایا گیا۔ مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ____ مورخہ ____ کی رو سے خاص الاؤنس صرف اُن گ ۱۹ کے افسروں کو مل سکتا ہے جو ڈپٹی سیکرٹری یا اس کے برابر عہدوں پر لگے ہوئے ہوں۔

۳۔ مالیات ڈویژن سے گزارش ہے کہ از راہِ کرم وضاحت کریں کہ کیا مذکورہ بالا الاؤنس اس صورت حال میں دیا جا سکتا ہے یا نہیں۔

نائب حساب دار اعلیٰ

مالیات ڈویژن اسلام آباد
حساب دار اعلیٰ محاصلِ پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



مالیات ڈویژن
اسلام آباد

موضوع: وفاقی سیکرٹیریٹ میں نائب معتمد لگنے والے فیلڈ (بیرونی) افسروں کو مبلغ ۸۰۰ روپے خاص تنخواہ کی منظوری

بحوالہ حساب دار اعلیٰ محاصلِ پاکستان کی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ جو موضوع بالا کے بارے میں ہے۔

۲۔ ۲۰ فی صد شرح کے حساب سے خاص الاؤنس نائب معتمدین اور اُن کے برابر کے افسران کو خاص تنخواہ کی جگہ پر دیا جا رہا ہے۔ اس لیے اصطلاح "فیلڈ" افسران کی اس ضمن میں تعبیر و تعین کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ ملتوی شدہ معاملات پر یہ ڈویژن انفرادی لحاظ سے غور کرے گا۔ چنانچہ ملتوی شدہ معاملات کو مع کوائف کے اس ڈویژن کو ارسال کردیں۔

افسر صیغہ

حساب دار اعلیٰ محاصلِ پاکستان اسلام آباد
مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع، وفاقی سیکریٹریٹ میں تعینات نائب معتمدین اور اُن کے برابر کے افسروں کے لیے خاص الاؤنس کی منظوری

بحوالہ حساب دارِ اعلیٰ محاصلِ پاکستان کی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ جو موضوعِ بالا سے متعلق ہے۔

۲۔ توثیق کی جاتی ہے کہ ۲۰ فی صد شرح پر جو خاص الاؤنس، وفاقی سیکریٹریٹ میں نائب معتمدین اور ان کے برابر کے افسروں کو دیا جاتا ہے۔ وہ سکیل ۲۰ میں پیش روی (Move over) اگلے سکیل میں جانے) کے بعد بھی دیا جا سکتا ہے جیسا کہ مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ____ مورخہ ____ میں تشریح کی گئی ہے۔ تاہم یہ سکیل ۱۹ کی زیادہ سے زیادہ تنخواہ کے ۲۰ فی صد سے زائد نہیں ہوگا۔

نائب معتمد

دفتر حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان اسلام آباد

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____



حکومت پاکستان

حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان

موضوع: وفاقی سیکرٹیریٹ میں تعینات نائب معتمدین اور ان کے برابر کے افسروں کے لیے خاص الاؤنس کی منظوری

مالیات ڈویژن ازراہِ کرم موضوعِ بالا پر اپنی غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____ کی طرف رجوع کریں۔

۲۔ نائب معتمدین اور ان کے برابر کے افسروں کو وفاقی سیکرٹیریٹ میں ۲۰ فی صد کی شرح سے خاص الاؤنس دیا جاتا ہے۔

۳۔ ان میں سے کچھ افسر پیش روی (Move over) کی وجہ سے مساوی شرح سکیل ۲۰ کی تنخواہ لیتے ہیں۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ خاص الاؤنس جو ۲۰ فی صد کی شرح سے سکیل ۱۹ میں ملتا تھا کیا اب بھی انھیں مل سکتا ہے یا نہیں۔

اضافی حساب دارِ اعلیٰ

مالیات ڈویژن اسلام آباد

حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ____ مورخہ ____

ذیلی دفتر

حساب دارِ اعلیٰ

محاصل پاکستان گلگت

موضوع : وفاقی سیکرٹیریٹ میں تعینات نائب معتمدین اور ان کے برابر کے افسروں کے لیے خاص الاؤنس کی منظوری

ازراہِ کرم وضاحت کی جائے کہ وفاقی سیکرٹیریٹ میں تعینات نائب معتمدین جو شمالی علاقوں میں اضافی کمشنر وغیرہ کے طور پر تعینات کیے جاتے ہیں کیا مذکورہ بالا خاص الاؤنس لے سکتے ہیں یا نہیں۔

نائب حساب دارِ اعلیٰ

حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان، اسلام آباد

ذیلی دفتر حساب دارِ اعلیٰ غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع : وفاقی سیکرٹیریٹ میں تعینات نائب معتمدین اور ان کے برابر کے افسروں کے لیے خاص الاؤنس کی منظوری

ازراہِ کرم حساب دارِ اعلیٰ موضوع بالا پر ہماری غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف رجوع کریں "اضافی معتمدِ خاص" کے الفاظ جو تیسری سطر میں ہیں ان کی جگہ "اضافی ذاتی معتمد" پڑھا جائے۔

افسرِ صیغہ

حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان، اسلام آباد۔

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع: وفاقی سیکرٹیریٹ میں تعینات نائب معتمدین اور ان کے برابر کے افسروں کے لیے خاص الاؤنس کی منظوری

ازراہِ کرم حسابِ دارِ اعلیٰ موضوعِ بالا پر اس ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت نمبر _____ مورخہ _____ کی طرف رجوع کریں۔ اس میں جو اسامیاں مذکور ہیں اُن میں اضافی معتمد خاص برائے وزیرِ اعظم سکیل ۱۹ کا خاص الاؤنس بطورِ جواز کے لیے اضافہ کر لیا جائے۔

افسرِ صیغہ

حسابِ دارِ اعلیٰ محاصلِ پاکستان، اسلام آباد

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر _____ مورخہ _____



حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن

موضوع: وفاقی سیکرٹیریٹ میں تعینات نائب معتمدین اور ان کے برابر کے افسروں کے لیے خاص الاؤنس کی منظوری

بحوالہ مالیات ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت نمبر _____ مورخہ _____

۲۔ یہ فیصلہ کیا گیا ہے کہ وفاقی سیکرٹیریٹ میں کام کرنے والے نائب معتمد اگر وفاقی وزیر/وزیرِ مملکت کے معتمدِ خاص لگیں تو انہیں یہ اختیار ہے کہ یا ۲۰ فی صد کی شرح سے خاص الاؤنس لیں یا وہ خصوصی تنخواہ وغیرہ جو عام طور پر معتمدِ خاص لیا کرتے ہیں کیونکہ دونوں الاؤنس مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر _____ مورخہ _____ کے مطابق بیک وقت نہیں لیے جا سکتے۔

نائب معتمد

حسابِ دارِ اعلیٰ محاصلِ پاکستان، اسلام آباد

مالیات ڈویژن غیر رسمی کیفیت نمبر _____ مورخہ _____

ذیلی دفتر حساب دارِ اعلیٰ محاصلِ پاکستان

پشاور

موضوع : وفاقی / صوبائی حکومت کے ملازمین کے لیے جو افغان مہاجرین کی بلوچستان یا سرحد میں تنظیموں میں مستعار الخدمتی پر مامور ہیں خصوصی متلافی الاؤنس کی منظوری

حکومت پاکستان سرحدی امور ڈویژن کے مراسلہ نمبر ______ مورخہ ______ کی رُو سے صدرِ پاکستان نے ان صوبائی / وفاقی ملازمین کے لیے خصوصی متلافی الاؤنس کی منظوری دی ہے۔ جو پشاور اور کوئٹہ میں واقع افغان مہاجرین کی تنظیموں میں کام کر رہے ہیں۔ یہ الاؤنس مورخہ ______ سے ۱۰ فی صد کی شرح پر ہوگا۔

۲- ازراہِ کرم وضاحت کی جائے کہ جو ملازمین پشاور کے علاوہ دوسرے شہروں میں تعینات ہیں کیا اُن کو بھی یہ الاؤنس دیا جا سکتا ہے۔

معاون حساب دارِ اعلیٰ

حسابِ دارِ اعلیٰ محاصلِ پاکستان اسـ...

ذیلی دفتر حساب دارِ اعلیٰ پشاور غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



حکومت پاکستان

مالیات ڈویژن



موضوع : نائب معتمدین اور ان کے برابر افسروں کو خصوصی الاؤنس کی منظوری

بحوالہ اس ڈویژن کی غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______ جو مذکورہ بالا موضوع کے بارے میں ہے۔

گزارش کی جاتی ہے کہ مذکورہ بالا کیفیت میں شمارہ ۴ میں عہدہ "ناظم منصوبہ بندی عملہ ڈویژن" کو "ناظم افرادی دستاویزات" پڑھا جائے۔ اسی طرح شمارہ نمبر ۸ میں ڈویژن کے نام کو سائنس اور ٹیکنالوجی ڈویژن پڑھا جائے۔

افسرِ صیغہ

حساب دارِ اعلیٰ محاصلِ پاکستان، اسلام آباد

...غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان

اسلام آباد

موضوع: **تکنیکی اور پیشہ ورانہ ملازمین کے لیے اہلیت الاؤنس**

مالیات ڈویژن از راہ کرم مذکورہ بالا موضوع پر اپنی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کی طرف توجہ دیں۔

۲- اس یادداشت کے پیرا ۱ اور ۳ کے مندرجات سے ظاہر ہے کہ ان کا اطلاق صرف گریڈ ۱۷ اور ۱۸ کے تکنیکی اور پیشہ ورانہ ملازمین پر ہے۔ اس ضمن میں یہ ذکر کر دینا مناسب ہوگا کہ مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ______ مورخہ ______ کی رُو سے پیشگی سالانہ اضافے کا فائدہ صرف گریڈ ۱۸ کے ملازمین کو دیا گیا تھا۔

۳- گریڈ ۱۹ اور اس کے اوپر کے افسر اس الاؤنس کا تقاضا کر رہے ہیں اس لیے از راہ کرم وضاحت کی جائے کہ کیا اہلیت الاؤنس تمام درجوں کے ملازمین کے لیے ہے یا صرف گریڈ ۱۸ تک کے ملازمین کے لیے ہے۔

اضافی حساب دارِ اعلیٰ

مالیات ڈویژن اسلام آباد

حساب دارِ اعلیٰ محاصلِ پاکستان غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______



حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان

اسلام آباد

موضوع: **نائب معتمدین اور وفاقی سیکرٹریٹ میں تعینات فیلڈ (بیرونی) افسروں کے لیے خصوصی تنخواہ کی منظوری**

اس دفتر نے مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت پر نمبر ______ مورخہ ______ جو مذکورہ بالا موضوع کے بارے میں ہے، غور کیا ہے۔ چند نکات وضاحت طلب ہیں مثلاً:

۱- نائب معتمدین کے برابر کون کون سے افسر ہیں؛

۲- فیلڈ افسر کی کیا تعریف ہوگی؛ اور

۳- ان افسروں کی پوزیشن کیا ہوگی جو سیکرٹیریٹ کے باہر سے لائے گئے لیکن اب سیکرٹیریٹ گروپ میں ضم کیے جا چکے ہیں۔

از راہ کرم ان نکات کی جلد از جلد وضاحت کی جائے۔

اضافی حساب دارِ اعلیٰ

مالیات ڈویژن اسلام آباد

دفتر حساب دارِ اعلیٰ محاصل پاکستان اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ______ مورخہ ______

حساب دار اعلیٰ
محاصل پاکستان اسلام آباد

موضوع: وفاقی سیکرٹریٹ میں تعینات نائب معتمدین اور ان کے برابر کے افسروں کے لیے خصوصی الاؤنس کی منظوری

مالیات ڈویژن کی دفتری یادداشت نمبر ——— مورخہ ——— کی رو سے ان تمام افسروں کو ان کی بنیادی تنخواہ کے ۲۰ فی صد کے برابر خصوصی الاؤنس دیا گیا ہے جو وفاقی سیکرٹریٹ میں نائب معتمد یا اُن کے مساوی تعینات کیے گئے ہیں۔ لیکن یہ دفتری یادداشت اس بارے میں خاموش ہے کہ آیا یہ الاؤنس "مالی قواعد" (ف۔ر) ——— کے پیرا ——— کے تحت آتا ہے یا نہیں یعنی جن ملازمین کو سرکاری رہائش گاہ مہیا کی گئی ہے اُن کے ضمن میں مکان کا کرایہ اس الاؤنس سے وضع کرنا ہے یا نہیں۔

حساب دار اعلیٰ

مالیات ڈویژن اسلام آباد

دفتر حساب دار اعلیٰ محاصل پاکستان اسلام آباد، غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———



فوری

قومی اسمبلی سوال

حکومت پاکستان
کابینہ ڈویژن
اسلام آباد

موضوع: سوال ——— قومی اسمبلی

از راہِ کرم قومی اسمبلی کا سوال نمبر ——— ملفوف ملاحظہ کریں۔

۲۔ اس ضمن میں گذارش ہے کہ متعلقہ جواب، مع اضافی مواد کے، اس ڈویژن کو مورخہ ——— تک پہنچ جانا چاہیے تاکہ قومی اسمبلی سیکرٹریٹ کو بروقت مہیا کیا جا سکے۔ سوال اور جواب کا اردو ترجمہ بھی ہمراہ ہونا چاہیے۔

نائب معتمد

صدر نشین، محکمہ ترقیات اسلام آباد

کابینہ ڈویژن اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ——— مورخہ ———

نقل بنام ——— ناظم محکمہ ترقیات اسلام آباد

حکومت پاکستان

اقتصادی امور ڈویژن

اسلام آباد

**موضوع : افریقی ممالک کے ساتھ مشترکہ وزارتی کمیشن**

وزارتِ خارجہ نے اس صورتِ حال پر تشویش کا اظہار کیا ہے کہ تجارتی، ثقافتی اور تعلیمی میدانوں میں افریقی ممالک کے ساتھ پاکستان کے روابط سرد پڑ رہے ہیں جب کہ علاقے کے دوسرے ممالک ان میدانوں میں بہت محنت کر رہے ہیں اور کامیابیاں حاصل کر رہے ہیں اس ضمن میں وزارتِ خارجہ نے کہا ہے کہ مندرجہ ذیل ممالک کے ساتھ متحدہ وزارتی کمیشن قائم کرنے کے امکانات اور ممکنہ فوائد کے بارے میں ایک رپورٹ پیش کی جائے۔

۱۔ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ

۲۔ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ

۳۔ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ

۴۔ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ

۵۔ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ

۶۔ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ

۷۔ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ ـــ

۲۔ آپ کی خدمت میں گذارش ہے کہ اپنے متعلقہ شعبوں کے بارے میں



ہمیں مورخہ ــــــــ تک تفصیلی رپورٹ بھیج دی جائے تاکہ وزارت خارجہ کا مطالبہ پورا کیا جا سکے۔

نائب معتمد

ثقافت ڈویژن اسلام آباد

وزارت تعلیم اسلام آباد

وزارت تجارت اسلام آباد

اقتصادی امور ڈویژن اسلام آباد غیر رسمی کیفیت نمبر ــــ مورخہ ــــــ